

بندہ مرا تابع شہوات ہے / غافرِ عصیان و خطیات ہے
روز ہے روزے مین شب قیام / خاشع و زاہد ہے او شاہِ کرام
صفت ہے توریت مین یون شاہ کا / برج رسالت کے نول ماہ کا
یعنے فریج اللہ کی اولاد مین / ایک نبی لاؤنگا مین خلق مین
دیونگا مین اسکئین اپنا کلام / شرع کتین اسکے کرونگا تمام
جو نہ کریگا سخن اسکا قبول / اسکو عذابان مین کرونگا ملول
میرے کئے سب ستی مختار ہے / اسکو توکل سو سدا کار ہے
بولتا نہین بات او بازار مین / پور ہے او حشمت و توقیر مین
اسکو نہ دیتا ہے سزا ہو ترش / عفو سو کرتا ہے اسے شاد و خوش
کلمۂ طیب سو بھریگا جہان / ہوئیگا کفار کو اس سے زیان
یعنے تبسم مین رہیگا سدا / جنگ کریگا او برائے خدا
یون ہے او سرور کی صفت در زبور / دلکو کرا اس ستی اپنے پور
ہوئینگے جاری ہی سب نعتان / تیرے لبان سون ای شہِ امتان
سیف کتین ہاتھ مین اپنے تو لے / دین کتین اپنے قوت تو دے
مشرق و مغرب کے سگل ساکنان / ہوئینگے منقاد ترے بیگمان
ہوئیگا جب احمدِ مرسل عیان / ہوئیگا دین اسکا جہان در جہان
اپنی طرف سو نہ کہیگا او کچھ / بات کتین اسکی خدا ہی رچہیر
تربیت عالم کو کریگا او خوب / ہووینگے دور اسکے قدم سون کروب
ابن منبہ کہ تھا نیکو سیر / سارے کتابان سو دھریا تھا خبر
ملکِ عرب کے مین پیاران اپر / بھیجونگا اس نور کتین فضل کر
آل فریج اللہ سو بھیجونگا مین / خلق طرف ایک پیمبر کتین
ہوئیگا بے حد عددِ مرد و زن / ہی وہ عدد انجم و جھاران کن
سارے رسولان کی شریعت اپر / شرع کو مین اسکے کرونگا زبر
اسکے شفاعت ستی چھوڑونگا مین / آتشِ دوزخ سے کئی عالم کتین
اسکے بشارات ہین یون در کتب / بعید و بے گنت ای اہلِ حب

غم کو چھپاتا ہے و روئے بصر / کسکی نہ کرتا ہے بدی پر نظر
سات کسی کے اسے انست نہین / کچھ اسے عالم ستی نسبت نہین
حق نے کہا موسیِ اکرم ستی / مین تری امت کے بیچ غم ستی
ہوئیگی یک اسکو شریعت جدا / سبکو بتاویگا او راہِ ہدا
امر مین جسطور کرونگا اسے / حکم کو پہنچاویگا او ہر کسے
بھی ہے صفت اسکی او نسخے بھتر / بندہ مرا احمد نیکو سیر



دل منے کچھ نین اسے سختی کا ناؤن / اسکی زبان بیچ نہ غصے کو ٹھاؤن
اسکی جو تقصیر کیا کوئی اگر / جرم اپر اسکے نہ کرتا نظر
نا او کریگا یہہ جہان سو سفر / جب تلک اسلام نہو مشتہر
بھی ہے صفت اسکی ای اہلِ قبول / احمدِ مرسل ہے ضحوک و قتول
ہووینگا اشتر نواو دایم سوار / ہے اسے شمشیر سو پیوستہ کار
حق اسے بولیا ای امامِ رسل / ای تری رحمت سو عیان جزو کل
تجکو بزرگی [illegible] دیا ہون بہت / حشمت و شوکت مین دیا ہون بہت
تیری شریعت ہے قوی تیغ سون / مت تو جدا آپ سو کر تیغ کو
وصف او سلطان کا انجیل مین / ہے ای برادر تو سن اس طور سین
شام و سحر خلق کو بہرِ خدا / شرک و گناہان سو کریگا جدا



بولیگا جو وحی کیا حق اسے / راہ بتاویگا بحق ہر کسے
مین ہوئے خیرات سو کریگا خبر / ذکر سو میرے او دھریگا خبر
یون کہا دیکھا ہون در یک کتاب / حق نے کہا کرکو کرم مستجاب
جسکی تجلی سو بھرے ای ہمام / بحر و بر و مشرق و مغرب تمام
ہے عربی امی و عالی گہر / لاوینگے ایمان بہت اس اپر
شوق سے لاوینگے وہ اسلام سب / کفر کے چھوڑینگے انو کام سب
خصم کو مین اسکے کرونگا عذاب / دیونگا دو جگ مین اسے پیچ و تاب
والون کا جو جھنڈ مین ہین اسکا علم / اور مین کرونگا اسے ختمِ رسل
شوق سے دل کے تو سن ای یار ہا / جو کہ بشارات دیئے انبیا



## در بیان بشارتہای ظہور آنحضرت کہ پیغمبران دادہ اند صلی اللہ علیہ وآلہ وعلیہم وسلم

سرورِ عالم نے کہا یہہ سخن / مجھ سے کہا روحِ امین یہہ سخن
تھا مین او جاگے مین [illegible] تب / ہر دم اتھا ان مری عزت سرس
حق نے کہا خالق و رب ہی مرا / بندہ منقاد ہون یکسر ترا

جب تجھے خلاق نے پیدا کیا / عرش کے نیچے تجھے جا کا دیا
بس تجھے خلاق کہا ایک رمز / کون ہون مین بول تو ای عز و جل
بس مین کہا اس کہ ای بے مثل / کیا کیا پیدا تو مرے سو اول




















حق ستی یوں مجھکو ہوا تب خطاب
جان تلک ہوتی تھی نظر کار گر
اُسکی تجلی مین مین حیران ہوا
جلوہ وہ جمکات مین تھے چار نور
حق مجھے بولیا کہ ہی یہہ اُسکا نور
جسکے بدل سب یہہ کیا ہون عیان
پھر مین کہا عجز ستی ای شکور
داوین طرف ہی سو عُمر کا ہی نور
نور اتھا اُس کا پچھے اس بدل
پھر کون مجھے حق نے دیا یہہ خبر
دوست کتین اُنکے ہی جنت مقر
لاؤ تم ایمان او سلطان پر
سب کہے یا رب سُنے فرمان ہم
حکم مین ہم اُسکے رہینگے تمام
نام خدا سات محمد کا نام
جھاڑ اُپر شاخ اُپر پات اُپر
شیث کو آدم نے دیا یون جواب
نا قلم و لوح و نہ جنت نہ نار
سب ہی ترے واسطے عالم تمام
سب تین افضل ہون مگر ایک
زن میری شیطان کو کئی لئی ہرد
معصیت و کفر لیو شیطان میرا
اُن سکنے جبرئیل کو بھیجا خدا
لے گیا آخر اُسے یک قصر مین
نور کا یک قبہ اِتھا تخت پر
تھا اُسے گرد مین جمایل زِ نور
تب کہا آدم ای دو عالم کے رب
تاج جو ہی نور کا اِس سر اُپر
مجھکے دو کان سے حسین حسن

سا دیکھہ اپنے نوای کامیاب
نور او دِسا تھات مجھے سر بسر
بوج منے اُسکے مین نادان ہوا
ہر طرف انکا اتھا طلوع و ظہور
جسکے بدل تجھکو کیا ہون ظہور
جو ہی او تن ہی سگل کن فکان
کسکے مین فرمان مجھے یہہ چار نور
آگے کا عثمان کا ہی ای جسور
تخت ولایت کا او شاہ نول
پانچ یہہ ہیں مین ترے معتبر
خصم کا اُنکے ہی مکان و سقر
شوق رکھو اُسکا دل جان جگر
لاوے او سرور اُپر ایمان ہم
شرع اُپر اُسکے چلینگے مدام
لوح و قلم کرسی اُپر بھی تمام
حوض ہوا انہار اُپر سر بسر
حق مجھے پکر ذکر کیا یون خطاب
عرش کو کرسی کو نہ دنیا قرار
تون ہی محمد کے بدل ای ہمام
مجھہ ستی افضل ہی دو چیزان جگر
دانہ کھلانے مین اُسے ہوئی سند
قائم و ثابت ہو کیا لئی دغا
جا تون سب آدم کو تماشا بتا
اُسکو بنائے تھے زر و سیم سین
تخت پو یک صورت اتھی جون قمر
نور سو اُسکے صفا قمر و قصور
کسکی یہہ صورت ہی مجھے بول اب
سرور کونین ہی اُسکا پدر
معدن احسان و کرم کے رتن

جب مین کیا آپنی آگے نظر
حسن و جمال اسکا تھا کہنے سے بہار
داوین طرف اُسکے بھی پچھے طرف
پس مین کہا حق سے کہ ای ذوالعطا
دھرت و سرگ لوح و قلم ای نول
واسطہ خلقت کا دو جگ کا امام
حق کہا جو نور ہی سید طرف
نور ہی پچھے کا علی مرتضیٰ
ختم خلافت کا ہوا جون رسول
دوست اُنون کا سو او میرا دوست
عہد لیا سارے رُسل سون خدا
شام و سحر اُسکی رفاقت کرو
آئے او سرور اگر اب تن ستی
شیث سو آدم نے کہا یہہ سخن
تو بچہ بھی جنت مین تھا اُو پکر دہر
شیث نے آدم سو کہا ای پدر
گر نہ تون ہوتا مین نکرتا عیان
واسطہ ہوتا نہ گر احمد کا نور
بھی او کہا یون کہ ہر روز قیام
اول یہ چیز یہہ کہ زن آن امین
دوسری یہہ اُسکا جو شیطان ہے
آدم و حوا جب لے تھے خلد مین
روح امین اُسکو لے ساتھ آپنے
پانچ کے کنگور سے تھے اُس قصر کو
تاج اتھا سر پہ اُسی نور سین
آدم اُسے دیکھ کو حیران ہوا
حق اُسے بولیا کہ یہہ کل ای ہمام
کل مین جمال ہی سو اُسکا ہی دو
آدم اُپر سر کے کیا پھر نظر

نور دِسیا یک مجھے وان جلوہ گر
مین اتھا جمکات کو اُسکے شمار
آگے پچھے اُسکے بھی ای با شرف
کسکا ہی یہہ نور مجھے بول اِتا
جن جو ملک بلکہ خلایق سگل
احمد مرسل ہی جسے پاک نام
سو ہی ابو بکر کا ای با شرف
جسکے مقامات کو نین انتہا
ختم رسالت کا ہوا اگر قبول
خصم سکتین اُنکے مین کھینچونگا پوست
جب ہوئے دنیا مین عیان مصطفیٰ
نصرت اُپر اُسکے سدا من و جود
نصرت اُپر اُسکے پرینگے ستی
عرش پہ دیکھیا مین لکھا جو کدن
گھر کے اُپر او در و دیوار پر
تم مین ترے یا اُو کہو کھول کر
دنیا و عقبیٰ نہ زمین آسمان
تجھکو نکرتا مین ای آدم ظہور
بہتر او لار مون مین ترا امام
دفع ہین شیطان سکے ہونگے معین
اُسکے اُپر دل سو مسلمان ہے
خوش دل اچھے شام سحر عیش سین
سیر کرا تا چلیا جنت منے
تخت تھا یک اُس منے یاقوت سے
جھمکے تھے موتی کے دونو کان مین
حُسن کو حوا کے او نسیان کیا
بنت محمد کی ہی زہرا بنام
جو ہی مقامات ولایت مین فرح
آدم نظر اُسکو وہان پانچ







یک پو لکھا تھا کہ ہیں محمود ہوں
تیسرے پو یوں تھا ہیں ہوں اعلی علی
تیسرے سو احسان ہی اور یہہ حسین
جنت ماوا سو ہوا جب جدا
پس او یہہ ناوان کو وسیلہ کیا
حب ستی آدم سے محمد کا نور
اور رحم پاک میں رکھہ اسکتیں
نوح کو جب حکم کیا کردگار
روز دگر میت گئے ناوان او سب
پہلے مرا نام لکھہ ای خوش سیر
نام رسولاں سے جو تختے تھے سب
پس کہا جبرئیل کو او خوش سیر
ہوویگا دین اسکا قوی ان ستی
حق سے براہیم منگیا یہہ دعا
علم و کتاب انکو سکھاوے تمام
اس بدل احمد نے کہا ہی یہہ قبل
ستالے عورت کتیں اپنے خلیل
منع او کرتا تھا براہیم کوں
تب اسے جبریل کہا ای سجان
اس شہ عالم کا محمد ہے نام
عرش کے آسپاس اتھے جو ملک
یوسف صدیق نے جبرئیل سو
موسی کہا آپنے لوگاں ستی
اس اپر ایمان تمیں لاو ہاں
حق سے منگیا شوق بھی دل کی دعا
یہہ بھی زمانہ ہی محمد کا دور
کوئی نبی جب نہ آچھے درجہان
ملت اسلام کو قایم کرے
ملک نبوت میں ہیں صاحب نگین

یہہ ہی محمد تو سن اے بات کوں
اور ہی علی یہہ بر قوم جلی
احمد مرسل کا جگر نور عین
گریہ و زاری میں تھا بے انتہا
رنجہ سو تب حق ستی مانگیا دعا
شیث سے نے آکیا اپنا ظہور
یاد رکھہ اس بات کو کہتا ہوں میں
کر تو شتابی ستی کشتی تیار
پھر کو او ناوان کو لکھا نوح تب
ختم یہہ ناوان کو محمد پو کر
جر دیا کشتی ہوا و مقبول رب
کیا میں لکھوں تول یہہ تختیاں اوپر
خوش ہی خدا انکے بہت گن ستی
کر تو عرب بیچ ظہور ای خدا
راہ تری انکو بتاوے تمام
ہوں میں بلاشبہ دعاے خلیل
جلد چلیا ساتھ تھا بھی جبرئیل
رہ نکو ای دوست یہہ منزل میں توں
جلد تو اس جا میں کر اپنا مکان
دین خدا ہوئیگا اس سو تمام
جو اتھے جنات منے جان تلک
بولے خبر دے مجھے احمد سو تو
ایک نبی آویگا عرباں ستی
جو او کہینگا سو سنو تم بجان
امت احمد میں مجھے کر خدا
دیکھہ تو اسباب میں تک کر کو غور
دین کا جب کچھہ نہ رہیگا نشان
نعرہ توحید سو سب جگ بھرے
نور سو ہوئیگی انکے منور زمین

دوسرے پو مرقوم تھا فاطمہ ہوں میں
چوتھے پو محسن ہوں میں اور یہہ حسن
تب کہا جبرئیل کہ ای باخبر
درد و الم میں تھا برس تین سو
حق کہا مقبول ہی توبہ ترا
آدم اسے بہوت کہا ای پسر
تب ستی تھا شیث کو ورد زبان
سارے رسولاں کا تو لکھہ اسے نام
پھر کو منے سب او ہوا بیقرار
وو بیچ لکھا نوح کہا جوں خدا
رخنہ رہا ایک وہ کشتی میں پار
اسکو کہا نوح کہ ای نام دار
نوح لکھا نام او چاروں کا تب
آپنے احسان ستی اور رسول
انکو ترا وے ترے آیات کوں
حق جب اسے حکم کیا ای فتا
جو زمین آتی تھی اسے خوش نظر
چل آگے ای سرو نیکو سیر
جہاں ترے فرزند کی اولاد سین
چاہ میں تھا یوسف صدیق جب
مانگتے تھے ذکر تجھے بے گنت
روح کہا رحمت عالم ہی او
اسکو رسولاں میں تری شان ہے
بھی ہی کتاباں میں احادیث سو
حق اسے یوں وحی کیا ای کلیم
حضرت داود کیا یہہ دعا
بھیج تو اس وقت منے اور رسول
بھی کہا شعیا نے کہ دیکھا ہوں میں
ان دو سواراں کو لئی کر قمر

فاطمہ یہہ ہی تو سن اس گہر کتیں
پانچویں دروازے پو تھا یہہ سخن
دل میں یہہ ناوان کو توں اب نقش کر
یہہ کلمات آے اسے یاد تو
تیرے اپر فضل بہت ہی مرا
نور محمد کا توں لئی پاس کر
ذکر محمد کا عیاں اور نہاں
نوح لکھا جلد او ناوان تمام
تب اسے یوں وحی کیا کردگار
احمد مرسل اپر آخر کیا
باقی او تختیاں سے رہے بھی چار
احمد مختار کو ہیں چار یار
پورے ہوے تختے او کشتی کے سب
جسکے بدل ہوے اونوں کو قبول
پاک کرے انکو خطیات سو
ساتھ لے چل آپنے توں ہاجرا
قصد او کرتا کہ رہے اس بھتر
تا کہ او آیا ہی مکے کے بھتر
لاویگا حق ایک نبی خلق میں
عرش و بہشت اس سو ہوا کشف تب
امت احمد کے بدل مغفرت
اور شفیع بنی آدم ہے او
حکم میں اسکے زمین آسمان ہے
دیکھہ او احمد کے مقامات کو
پاؤں نکو کھینچ ہے نبی کلیم
آپنے احسان سے تو ای خدا
کہ او ستے کفر اپر خاک و دھول
انکھہ سو اپنے دو سواراں کتیں
ایک گدھے پر دگر اونٹ پر

سن ای پسر صاحب خرد ہی مسیح / اونت کا راکب ہی محمد صریح
بہی او کہا قوم ستی اپنے یون / اونت کے راکب کون دیکہا جانو جون

قوم سو حبقوق نبی یون کہا / بھیجینگا کہے مین نبی یک خدا
امتیان اسکے بہ ذکر خدا / غلغلہ دالینگے بارض و سما



غلغل تسبیح سون کے ای جان / گرجینگے یہہ سات طبق آسمان
جاوینگے لوگ اسکے جنتی بہر / حبشیا لئے ہین اوسکا تک بہر

لاوینگا او حق سو کتاب جدید / ہوینگا نت دین کو اسکے مزید
حضرت عیسی کہا امت کیتین / اب تو چلیا آپنے رب پاس مین

آینگا تجہے مرے احمد رسول / دین کیتین اسکے کرو تم قبول
بولیگا ہر چیز کی تفصیل او / یاد رکہو میری تمہین بات تو

بولے ہین اسطرح سگل انبیا / اسکے بشارات بلا انتہا
جب تو سنیا ذکر بشارات سب / سن تو توہین اور حکایات اب

## حکایت تبع پادشاہ و بشارات دادن چہار صد حکیم بظہور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

تہا یمن مین یک شہ عالی مقام / داب تہا بہوت اسکا بروم و بشام
نام تہا اس شاہ کا تبع کبر / حکم مین تہا اسکے سگل بحر و بر

قصد کیا تا کرے عالم کون رام / لاوے تصرف مین جہانکو تمام
ساتھ لیا آپنے جنگی سوار / شاہ نے یک لاکہہ بیس ہزار

پیادے تہے یک لک و تیس ہزار / انکے سوا اور بہی تہے بیشمار
چار ہزار اسکے حکیمان اچھے / بہوت وزیران و امیران اچہے

سارے وزیران مین اچہا یک وزیر / حشمت و تدبیر منے سب کا میر
کل یہہ حشم ساتھ لے اسکے لیا / ملک کون لینے کے بدل چلدیا

ملک کون تسخیر او کرتا چلیا / جان گیا وہ ملک اوسے ہت لگیا
تا گیا یک وقت او مکے کے پاس / لوگ وہان کے نہ کیے اسکا پاس

کوئی انون سے نہ ملیا جا اسے / کوئی نہ کیا ان سے مدارا اسے
شاہ بہت برہم ہوا ان اوپر / اپنے وزیران سون کہا یہہ خبر

شاہ سے بولیا جو اچہا معتبر / انکو ہے اس شہر منے ایک گہر
حق سوہی اس گہر کو شرف با فخر / انکو ہے اسواسطے اتنا غرور

عزم کیا شاہ کہ توڑے او گہر / لوگ کیتین وہان کے ستے مار کر
شاہ کیا دل منے نیت یہہ جب / درد سر آغاز ہوا اسکو تب

کان مین اور ناک مین اور منہہ بہتر / سخت فسا اسکو ہوا ای پسر
سینہ منے اسکے اٹہی بدبوئی / بیٹہہ نہ سکتا تہا کوئی اس بو ستی

جو تہے حکیمان سو کیے سب علاج / لیک نہ کچہہ شاہ کا سدھریا مزاج
عجز ہوا اقرار کئے سب حکیم / موت کے نزدیک ہوا او سقیم



یک جو اچہا ان مین حکیم کبیر / سب ستی پوشیدہ کہا با وزیر
شاہ سے پوچہونگا جو کچہہ مین نہان / بہید کون اپنے او کرے گر عیان

درد کو اسکے مین کرونگا دوا / لطف سے حق دیویگا اسکو شفا
لے گیا پر وہان اسے شاہ پاس / شاہ کون حاذق نے کیا ای سپاس

درد کے اسباب کو پوچہا تمام / کوئی سبب نہ ہوا اسکا کام
تب کہا شاید کہ ترے دل منے بہتر / باب مین اس گہر کے کیا کچہہ گذر

دل منے جو اسکے کیا تہا خطور / صاف کہا کہول کر اسکے حضور
پس کہا اس شاہ ستی او حکیم / واسطے اسکے ہی یہہ رنج عظیم

صاحب این خانہ ہی خلاق جان / سر و عیان اسکو ہی سارا عیان
دل سو نکال اپنے تو اب یہہ خیال / تا کہ شفا دیوے تجہے ذو الجلال

شاہ کیا دل سون او اندیشہ دور / مہر و محبت سے کیا دل کو پور
حق اسے اسوقت دیا ہی شفا / رنج و مرض اسکا جو تہا سب گیا

کفر سے فی الحال کیا او فرار / دین براہیم کیا اختیار
آئینہ یون دل کو او کرکے صفا / شوق سے کعبے کا کیا تب طواف

اور چڑایا او شہ ملک گیر / اسکے اپر ہفت غلاف حریر
جو اچہے اس شہر منے خاص و عام / سب کو دیا مال بہت او تمام

ان کے ضیافات کیا بہوت روز / بہوت تکلف ستی او دل فروز
جو اچہے کعبے مین بتان سر بسر / باہر نکال انکو ستیا خوار کر



حکم کیا حیض ہی لگ عورتان / کعبے کے نزدیک نہوین کدہان
وہان سو گیا شہر مدینے کون ان / [illegible]

تا اتہا یک چشمہ نہ یک گہر وہان / تا اتہا کوئی جہاڑ نہ جانور وہان
خیمہ دیا وہان شہ دولت مدار / ساتھ حکیمان بہی اچہے چار ہزار

چار سو ان مین سے تہے بڑے معتبر / سب سے زیادہ تہے یہ علم و ہنر
سب لگے کرنے کو وہان جستجو / ہر جگے وہان شوق سے کرتے تہے تو

سب کہے آخر کو کہ ہو ویگے یہان　　ہجرت پیغمبر آخر زمان
ہو ویگا اس جا مین اُسکا وفات　　یاد ہو یگا یہان دفن بھی اُو پاک ذات

عزم کئے یون کہ رہین اُس شہر　　جائین نہ چھوڑ اُسکو بجاۓ دگر
قتل کرے شاہ اگر سب کہین　　تو بھی نجاوین گے ہمین جائے کہین

سب رہے اُس جا مین شاید کبھی　　آوے نظر بیچ جمال نبی
شہ سے کہا بات یہہ کوئی جا کو تب　　شاہ بلا انکو کہا کیا سبب

سب کہے علما و حکیمان ستی　　یو نجی ہی یہہ بات ہمنے کو سنی
آئیگا پیغمبر آخر زمان　　شہر سے نکلے کے یہان [illegible]

شاید ہماری کوئی اولاد سین　　دیکھینگا اُس شخص کو کسی وقتین
جب یہہ سخن اُنکا سنیا بادشاہ　　عزم اُپر اُنکے کہا واہ واہ

شاہ بہت خوش ہو بدل اُنکے تو　　جلد بنایا ہی گھران چارسو
سارے حکیمان کو او باندیان دیا　　لطف و کرم اُنکے اُپر لئی کیا

آپ بھی چاہا کہ کرے وہان مکان　　لیک تھی فوج اُسکی بہت بیکران
جلد لکھا تب او شہ خوش نمط　　شوق ستی ختم رسولان کو خط

خط کو یہہ مطلب سے کیا ابتدا　　تو نبی بدرگاہ رسول خدا
تبع مشتاق طرف سے یہہ خط　　تجھہ کو مسلمانین ہوا خوش نمط

تیرے اُپر دل سے مسلمان ہون مین　　جانتا ہون سچ ترے مصحف کتین
دین کو تیرے مین کرونگا قبول　　گر تجھے دیکھون گا مین ای خوش رسول

مین ترے اُمت سے ہون ای دلفروز　　مجھکو چھوڑانا تو قیامت کے روز
مجھکو مین نا دیکھہ کیا ہون یقین　　کر تو شفاعت مری ور یوم دین

خط ہوا اِس حرف کے اوپر تمام　　مہر کیا تب اُسے اونکنام
ایک حکیم اُنمین جو تھا معتبر　　نام مین شامول تھا او نامور

نامہ مین شامول کے او خط دیا　　حفظ مین بہوت اُسکے وصیت کیا
گر تون ملیگا او شہنشاہ سے　　خط یہہ مرا ہات مینے اُسکے دے

گر نہ ملیگا تو او سلطان سو　　وے تو یہہ خط اپنے اولاد کو
کر یہہ وصیت سے شاہ یمن　　رخصت ہوا وہ سو کر یو من

فرقۂ انصار جو اصحاب تھے　　محنت و راحت مینے احباب تھے
سب او حکیمان کے ہین اولاد سو　　یاد رکھہ اسبات کہین دل مین تو

خط او امانت تھا مدینے منے　　تھا ابو ایوب صحابی کنے
تھا اُنھین شامول کے اولاد مین　　نامہ رکھیا تھا اُو جیتن جیو سین

جب چلیا یثرب کو شہ کائنات　　خط کو اُو بھیجا ابو لیلی کے ہات
آکو ملیا شاہ سے او باکمال　　دیکھہ اُسے شاہ کہا بہ مقال

تو ہی بو لیلی کہا ہان ہو مین　　پس کہا لا نامۂ تبع کتین
دنگ رہا سنکو او کیا واسطا　　اُسکو نہ دیکھا تھا کبھی مصطفی

پس کہا تو کون ہی ای شاہ دین　　سحر نہ دستا ہی تجھے بد جبین
شاہ کہا احمد مرسل ہو مین　　تب او دیا شاہ کو نامے کتین

نامے کو پڑھ شاہ کہا تین بار　　مرحبا اُس شہ کو کہ تھا نیک کار

## حکایت خواب دیدن بخت نصر و تعبیر گفتن حضرت دانیال پیغمبر مشتمل بر بشارت ظہور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم



بخت نصر بادشہ پر غرور　　ظالم کا جسکے تھا جہان بیچ شور
اُسکو پڑا سخت بُرا ایک خواب　　او ہوا اُس خواب سے پر اضطراب

بھول گیا خواب کتین او کدھنگ　　دل ہوا اُس غم ستی اُسکا تنگ
جان لگے تھے کاہنین و جادوگران　　سب کو بلاکر کہا ای مہتران

پوچھے خواب کی تعبیر کون　　سب نے کہے بھول اول خواب تو
غصے مین آیا وہ سبہون کے اُپر　　بولکہا اُن سے کہ ای اہل ہنر

[illegible]　　بہوت کیا ای یہہ خبر سب کتین
مجھکو مین مہلت دیا تا تین دن　　بولو یہہ تعبیر کرے لی کتین

ورنہ مارون گا مین تمکو سکل　　آوین گی چل پاس تمھارے اجل
گھر کو گئے آپنے سب کاہنان　　ہوئی یہہ خبر شہر مین ہر جا عیان

حضرت دانیال پیمبر تھے وہان　　قید مین [illegible]
صاحب زندان کو کہا جاو تب　　مجھکو ترے شاہ سے کر طلب

جانتا ہون خواب کی تعبیر مین　　بولون گا مین اُسکو [illegible]
جا کو کہا اُسنے او شاہ سو　　یاد کیا جلد او دانیال کو

حضرت دانیال گیا [illegible]　　[illegible]
سنکو او مجلس ستی اپنے نکال　　تو کو بٹھلا کیا اس سو سوال

مجھکو [illegible]　　[illegible]
[illegible]　　مجھکو بتا دیا علم اُو تعبیر کا

علم دیا مجھکو اوس نے ورا سو
سجدہ کبھی نا ہین کرون غیر کو

پس مین تو یا گر کرون سجدہ تجھے
علم سے خالی او کریگا مجھے

بخت نصر سن کو کہا یہہ بچن
تو ہی مرے پاس بہت موتمن

مجھ ستی اوّل تو مرا خواب بول
پس تجھے تعبیر کے عقدے کو کھول

تب کہا دانیال نے اسکو ترت
خواب مین دیکھا تو بڑا ایک بت

زر سو تھا اوپر کا بدن ہور کمر
سیم سے تھی خوب اُسے یاد کر

پاؤن اُتھے خاک کے ہور دو تہن
مس کے اُتھے ساق اُتھے آہنین

دیکھتا تھا اُسکو تعجب سے تو
آیا یکایک پتھر آسمان سو

سر کے اُپر آ لگیا اس بت کے او
او ہوا آتے کے تمن ریزہ ہو

آہن و مس و زر و نقرہ سفال
ایک ہوئی چور ہوا آتے مثال

ہوتے اگر جن و بشر ایک جا
کر نہین سکتے اُسے ہرگز جدا

سنگ جو آسمان سے آیا اُتر
تھا او بہر لحظہ ترقی بھی تر

بے حد و اندازہ پڑیا او پتھر
ارض و سما کو او لیا گھیر کر

دیکھتا مین تھا تو کہین ای فلان
غیر پتھر غیر زمین آسمان

سنکو کہا او کہ ہے سچ تو یچ خواب
اُسکی تو تعبیر تجھے کہہ شتاب

بولیا کہ او بت ہے سگل امتان
زر ہی یہہ امت کہ تو ہی میان

سیم او امت ہے کہ تیرا پسر
ہووینگے پیچھے ترے شاہان اُپر

تا بہ جو ہے روم کے لوگان ہین جان
جو ہے لہو افارسیان ہین کہان

جو ہین سفال اُسمین سو او مین دو زن
ہووینگے دو ملک مین شاہ زمن

سنگ جو آیا اتھا اُتر آسمان
دین کہ ہووینگا با آخر زمان

ہووینگا اُس دین کو آخر ظہور
ہووینگا اُس نور سے کل خلق نور

قوم سے عربان کے کرینگا خدا
ایک نبی خاتم کل انبیا

دین کتین سب کے او منسوخ کر
دین کتین اپنے کرینگا زبر

گھیر لینگا دین اُسکا جہانکو تمام
اُتریگا اُسکے اُپر حق کا کلام

## در بیان خواب دیدن ربیعہ سلطان یمن و تعبیر گفتن شق و سطیح کہ دو کاہن نامی بودند مشتمل بر بشارت تولد و ظہور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

شاہ اتھا ایک یمن مین مشتہر
نام اتھا اُس کا ربیعہ کلکر

اُسکو پڑیا ایک بڑا بحث خواب
دل کو ہوا اُس سے بہت پیچ و تاب

سارے نجومیان کو بلا کر کہا
خواب کی تعبیر کہو تم اتا

سب نے کہے خواب اوّل بول تو
تا ہمین بولین تجھے تعبیر کو

بولیا اُنے خواب بھی بولو تمام
او کہے یہہ شق و سطیح کا ہے کام

او اتھے دو کاہن عالی مقام
سارے اقالیم مین تھا انکا نام

پس او دو کاہن کو کیا شہ طلب
او دو تو سلطان کے پاس آئے تب

کاہن اوّل کو کہا جب بلا
شاہ نے اسطرح او کاہن کہا

خواب مین دیکھا تو جلی ایک چیز
کولسا یا راک ای صاحب تمیز

کولسا آیا او اندھارے سے جار
جھوٹ کو کھایا او ہزاران ہزار

اُسکی ہے تعبیر یون ای مہربان
لیوینگے سب ملک ترا حبشیان

شاہ کہا یہان او کدان آئینگے
او کہا جب ساتھہ برس جائینگے

شاہ کہا ملک یمن ان اُپر
دایم اچھینگا یا نہین دے خبر

او کہا نین ان سے او ملک کبیر
لیوینگا سیف ابن یزن ای امیر

شاہ کہا پھر اُسے ای ہوشیار
سیف اُپر ملک رہینگا قرار

بولیا اُنہین ای شہ عالی مقام
پھر او کہا کس تو رہینگا مدام

اُس نے کہا ایک پیمبر اُپر
ختم رسولان کا ہے جس پر

ہووینگے کئی ستی او نامدار
ملک رہینگا اُس اُپر پایدار

پوچھا ہے کس قوم سو او نیک گن
او کہا اولاد لوی سو ہے سن

آخر یہہ دنیا تلک ای کامگار
امت اپر اُسکے رہینگا قرار

شہ کہا آخر بھی ہے دنیا کتین
او کہا ہان سن تو کہتا ہون مین

سارے خلایق کو بلا ایک جا
حشر کے دن جمع کرینگا خدا

نیک کو دیوینگا کرم سو جزا
عدل سے دیوینگا بدان کو سزا

بول یہہ تعبیر گیا جب سطیح
اُسکو کہا تو پچ بھی شق خوش فصیح

## در بیان بشارت دادن سیف بن ذی یزن کہ سلطان یمن بود بظہور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

یک شہ والا تھا یہ ملک یمن
نام تھا مشہور اُسے ذی یزن

گردش افلاک سے ملک اسکا جا
گوشۂ عزلت سے نے بیٹھا اتھا

چھوٹ گیا ابرہہ اُس پر جفا
چھوڑ یمن کو او خراسان گیا

اُسکو تسلی کیا نوشیروان
لیک ہوا جلد وفات اُسکا وہان

سیف تھا تب طفل ہوا جب جوان
شاہ عجم پاس گیا او دوان

شاہ بہت اُسکو تسلی کیا
فوج و سر انجام اُسے لئی دیا







ابرہہ پونچا تھا تب دسقر
حاکم اتھا ملک پو اُسکا پسر

الغرض او ملک یمن جا لیا
شاہ کو اُس ملک کے بس کیا

سیف ہوا وہان کا شہ کامگار
مملکت ہوئی اُسکے اُپر برقرار

لوگ کل اطراف ستی بے گنت
اُس کنے آئے کہ کرین تہنیت

مکے ستی آئے تھے بھی لئی رئیس
عبد مطلب اتھا اُن سب کا رئیس

اہل عرب شاہ کی خدمت مین آ
تہنیت فتح کے خوش ادا

عبد مطلب نے کیا جب ادا
مجلسیان سب اُپر حضرت مین جا

سیف کو معلوم ہوا سب سے تب
عبد مطلب کا حسب ہور نسب

شاہ نے اُن سب کی ضیافت کیا
اُنکی بہت عزت و حرمت کیا

ایک مہینے تلک اُنکو رکھا
عبد مطلب کو بلا کر کہا

پونچی ہی یکبات کتب سے مجھے
اہل ہی تو اُسکا کتا ہون تجھے

یاد رکھ اس بات کو جی کے بھتر
کس سے نکو بول تو ای خوش سیر

ہوئیگا مکے منے ای مہربان
ایک نبی خاتم پیغمبران

ہوئیگا اُس شاہ کو ای خوش سیر
مہر نبوت دو نو شانان بھتر

گرچہ نہ جانیگا او لکھنے کتین
ہوور نہ اُسے آئیگا پڑھنے کتین

نسخ کرینگا او کتابان کو سب
لیوینگے دین اُسکا عجم ہور عرب

ہوونگے کفار سب اُس سے ذلیل
ہوئیگا اسلام و مسلمان جلیل

پاوینگا بے شبہ بت و بت پرست
عہد مین اُس سرور دین کے شکست

طاعت رحمان یو فرماوینگا
آپ بھی طاعت کو بجا لائیگا

گرچہ او اللہ کا محبوب ہے
حق کی عبادت اُسے مرغوب ہی

نیکی پر امر کرین کا ادا
نہی بدی سے او کرینگا سدا

ہی سب تجھے کعبے کے خدا کی قسم
گر یہہ مری بات تو دل مین تھم

بیشک و بے شبہ تو اُسکا ہی جد
یاد تجھے کر تو وہ ہوئیگا جد

عبد مطلب نے سن یہہ ماجرا
سجدہ شکرانہ کیا جلد ادا



سیف کہا اسکو ای میر عرب
جو تجھے معلوم ہی سو بول اب

عبد مطلب کہا ای خوش سیر
تھا تجھے عبد اللہ کا یک پسر

بنت وہب سے ہین کیا اُسکا بیاہ
حاملہ ہوئی اُس سے وہ ای بادشاہ

حمل کے مدت مین گیا ہی وہ مر
بعد ہوا اُس ستی یک خوش پسر

جو تو علامات کہا یک بیک
اُس منے وستے ہین عیان غیر شک

گرچہ وہ بچہ ہی ولے ہین عیان
اُس منے آثار کمال ای سبحان

جان تلک ارباب فراست ہین سب
کرتے ہین دیکھ اُسکو سرور طرب

سیف کہا جھوٹ کر اُسکو جتن
کس ستی ہرگز تو نہ کہہ یہہ سخن

خاص یہودیان کتین دشمنان
قوم سے بھی اپنے چھپا ای سبحان

ویونیگا جب اُسکو رسالت خدا
سب کو دکھاوینگا وہ راہ ہدا

ہوونگے اُس شاہ کے دشمن قریش
جو سے دل اُسکا کرینگے وہ ریش

ہوونیگے خصم اُسکے سبھی ایکبار (دشمن)
فکر کرینگے کہ ستین اُسکو مار

تا وہ ضرورت سے کرینگا سفر
سرحد مکے سے مدینے بھتر

پاوینگا دین اُسکا بلندی وہان
گھیرینگا آہستہ وہ سارا جہان

مکے سے جیتا رہا اسوقت مین
تا کہ کمک کرتا وہ سرور کتین

بول یہہ عربون کو روانہ کیا
مال و ہدایا بہت اُنکو دیا

عبد مطلب کو دہندان دیا
اُسکو بہت دے رخصت کیا

## در بیان احوال معد بن عدنان کہ مشتمل بر بشارت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم



بخت نصر جب کیا قصد عرب
تا کرے اُس ملک کو ویران سب

وحی کیا ایک نبی پر خدا
نام تھا مشہور جسے ارمیا

جا تو شتابی سے عرب کے طرف
اُنین معد نام ہی یک باشرف

لا اُسے ساتھ اپنے تو جلدی بشام
اُسکی خبرگیری تو کر صبح و شام

واسطے اُسکے کہ ز نسل معد
ہوویگا بے شبہ حبیب صمد

ہی وہ نبی خاتم کل انبیا
مرتبہ نبیو مین ہی اُسکا بڑا

ہونے ہی یہہ حکم وہ عالی جناب
جا کو عرب مین اُسے لایا شتاب

ہور ہی روایت کہ جب آل معد
فضل سے مولا کے ہوے بعید و

شام کو یکبار وہ سب چل دئے
آل سرائیل پہ غارت کئے

اُنین تھا اُسوقت نبی یک بڑا
غصے مین آ اُنپو کیا بد دعا

نین ہوی بیشک وہ دعا مستجاب
پھر کیا دو بار دعا وہ شتاب

نین ہوئی مقبول بھی وہ دو دعا
عرض کیا تب بجناب خدا

کیا ہی سبب اسکا کہ تین تین بار
مانگا دعا تجھ سے ای پروردگار

اُنکی خرابی و ہلاکی سنے
کہ وہ بیمار سے یہ تعدی کئے



بھوت ہوا اس بعد سوال و خطاب
جو انھیں پوچھا سو دئے ہم جواب

خالی کیا ایک مکان خوب تب
ہمکو کہا اُس منے اترو تم اب

تین دن اُس گھر منے ہمکو رکھا
خوب طرح نقدِ ضیافت کیا

رات کو پھر ہمکو کیا او طلب
پوچھا ہمارے سے جو پوچھا تھا تب

پھر دئے ہر بات کتین ہم جواب
ایک او صندوق منگایا شتاب

کام اُٹھا زر کا او صندوق پہ
چھوٹے گھران بہوت تھے اُسکے بھی

بھی اٹھا ہر گھر کے اُپر ایک در
قفل کئے تھے بھی وہ ہر در اُپر

قفل کتین کھول کو لایا وو شاہ
خانے سے یک قطعہ حریر سیاہ

صورت اتھی ایک او قطعہ اُپر
رنگ اتھا سرخ بزرگ اُسکا سر

چشم اتھے اُسکے فراخ اور باز
گردن اتھی اُسکی بہت سی دراز

چھوڑا یا نکھار سے دو گیسو ہم
اُسکے نمن کسکو نہ دیکھے تھے ہم

بولیا کہ تم اُسکو پچھانے کہو
بولے نہیں او کہا آدم ہے یو

دوسرے خانے کو او تب کھول کر
قطعہ دیبا کو نکالیا بہتر

شکل اتھی ایک او کیرے بہتر
چشم لگے اُسکے بہت خوب تر

داڑی اتھی خوب بھی گورا تھا رنگ
وصف سنی اُسکے عبارت ہے تنگ

پوچھا کہ ہے کون ہمین اُسکو کی
علم نہیں ہمکو کہا نوح ہے

تیسرے خانے سے نکالیا حریر
اُسمین تھی یک شکل بہت دلپذیر

رنگ اتھا اُسکا بہت خوب تر
صورت اُسکی اتھی مثلِ قمر

صاف تھا رخسار و تھے اُجلے انکھیان
اُسکے پیشانی سے اتھا نور عیان

بولیا پچھانے تمھین ہم کی نہین
بولیا ابراہیم ہے یہہ پاک دین

اُس سے نکالیا انھین پھر یک حریر
اُسمیں تھی یک شکل بہت بے نظیر

بولیا پچھانے اُسے بولے کہ ہان
نوح ہمارا ہے نبی بے گمان

رو دئے ہمین چھوڑ دئے صبر و قرار
شوق سے احمد کے ہوئے بے اختیار

بولیا کہ سچ ہے یہہ تمھارا نبی
بولے ہمین سچ ہے ہمارا نبی

گویا ہمین دیکھتے ہین اُس طرف
پس او کہا ہم کو ای اہل شرف

شکل یہہ تھی خانۂ آخر منے
جلد رکھیا لائین تمھارے کنے

تا تمین کہتے ہین اُسے دیکھ کیا
بعد ازان تصویر دگر لا رکھیا

یو بیچ او پر قطعہ اُٹھاتا اتھا
شکل پیمبر کی بناتا اتھا

پارچہ صندوق سے کاڑیا ندان
صورت اتھی اُسکے اُپر یک جوان

اُسکے اتھے ریش کے بالان سیاہ
آنکھ اتھے خوب تھا مونہ مثلِ ماہ

بولیا پچھانے تمھین اِس شکل کو
بولے کہ سمجھے نہیں ہم بول تو

بولیا کہ عیسیٰ کی یہہ تصویر ہے
پس ہمین سلطان کو اُس وقت کی

کان سے تیرن آئے یہہ سب صورتان
بولیا کہ آدم نے کہا یک زمان

جو میری اولاد مین ہین انبیا
اُنکی تجھے شکل بتا ای خدا

کر کو خدا اُسکی اجابت دعا
بھیج دیا صورت کل انبیا

سب صورت آدم کے پٹارے منے
سالم اتھے شمس کے مغرب منے

وھان سے پیارا او سکندر لیا
ہاتھ مین دانیال کے لا کر دیا

تھان تو ریشم کے او ای نیکنام
سب یہہ تصاویر کو کھینچا تمام

ہاتھ سے اُسکے یہہ تصویر سب
یاد رکھو اُسکو تمین ای عرب

پس کہا چپتا ہو تمین یون جو آستی
دین پو احمد کے پرون جاستی

ترک کرون ملک کو او مال کون
بندۂ منقاد تمھارا ہوون

پس او بہت ہمکو تحایف دیا
شہر مدینے سے روانہ کیا

حضرتِ صدیق کنے گئے ہمین
وھان جو ہوا تھا سو او سب کہے ہمین

سنکو یہہ صدیق نے رو کر کہا
اُسکی اگر خیر کو چاہا خدا

تو آو کرینگا جو کہدی بچن
لاویگا ایمان او بے مکر و فن

پس کہا صدیق نے ای نیکنام
سارے یہود او نصاریٰ تمام

جانتین اوصاف نبی سربسر
ہمکو پیمبر نے دیا ہی خبر

## در بیان حکایت در زیب وصی عیسیٰ علیہ السلام و بشارت دادن وی بظہور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم



اپنی خلافت مین شہ بحر و بر
شیخ سب اصحاب کا یعنی عمر

نامہ لکھا سعد کتین اس روش
قادسے مین تھا تب او خوش منش

نضلہ انصاری کو دے فوج سنگ
بھیج حلوان کہ کرے جاکو جنگ

سعد کیا اُسکو شتابی روان
جا لیا حلوان کو او در زمان

دخل کیا بہوت کو پکڑیا بہوت
مال و متاع ہاتھ مین تب آ بہوت

لشکر اسلام نے در وقت عصر
اتری تلے کوہ کے یا فتح و نصر

نضلہ اپنے ہاتھ کو دیا بانگ تب
جب کہا تکبیر کو او با طرب

نام سے نضلہ کے کیا کوئی خطاب
کوہ سے تکبیر تو بولیا صواب

جب او کہا اشہد ان لا الہ | الا اللہ آواز سنے یوں سپاہ | کلمہ اخلاص ہی اے نضلہ تو | نام محمد کا لیا ہے جب او

یعنے کہا ان محمد رسول | کوہ سے آواز ہوا غیر طول | اوج محمد سحی یہہ بیشک صحیح | جسکی دیا مجھکو بشارت مسیح

ختم رسولان کا ہی او نامدار | اسکا ہی دین حشر تلک پایدار | آوینگا اس شاہ کے امت امیر | روز قیامت کا کہ ہی مستتر

حی علی الصلوۃ کہا جب انے | کوہ سے آواز ہوا اسب سنے | یا وے خوشی جو طرف اسکے گنا | بہترئے اپر اسکے او قایم رہا

بولیا انے دوسرے فقر کو جب | پھر کو ہوا کوہ سے آواز تب | ہجو کیا اس بات کو دل سے قبول | اسکو ہوا خلد کے اندر دخول

جب کہا تکبیر کو آخر کے او | سب سنے پھر کوہ سے آواز تو | نضلہ تو اخلاص کو پورا کیا | دیکھی تو دا دکو پورا کیا

نضلہ کہا لوگ کے سب اپنے سات | رحم کرے تجھپہ خدا دلیرات | جیسا سنایا ہی تو آواز کو | بول تو یوں ہم کہ ہی کون تو

بندہ حق امت احمد ہیں ہم | نوکر فاروق ہیں ای محترم | پھٹ گیا جلدی سے یکایک او کوہ | آیا نہر ایک بدا باشکوہ

پشم کے کپڑے تھے اسے تن اوپر | بال اسکے اجلے بریش و بسر | آکو کیا جلد او ہم کو سلام | بعد جواب اسے ہم کی ای امام

کیا ہی ترا نام کہا ہی ذریب | حضرت عیسیٰ کا وصی عز ربب | مجھکو بتھایا ہی او اس کوہ میں | مجھکو کیا ہی وہ دعا لطف سین

جیونگا یہانتک کہ او آوینگا | چرخ سو آخر کو زمین کے اوپر | قتل کرے خوک کو توڑے صلیب | اس سے نضلہ کو نہیں کچھ عجب

احمد مرسل سے ملیا نہیں ہوں میں | بولو تحیات خلیفے کتیں | اور کہو یوں تو رہ مستقیم | امر خلافت کے اپر عمر بہم

اسکے تیچھے اور بھی باتاں کیا | یکبیک انکھیاں سے او غایب ہوا | نضلہ لکھا سعد کو یہہ قصہ سب | سعد لفاروق لکھا یہہ عجب

حضرت فاروق لکھا سعد کو | ساتھ لے انصار و مہاجر کو تو | جا کو اپر بیت کو مرا کہہ سلام | دیکھنگا گر اسکو تو ای نیکنام

ہمکو پیمبر نے دیا ہی خبر | ایک وصی عیسیٰ کا ہی اس بھیتر | چار ہزار آدمی لے سعد سات | جا کو جو سعد تا کوہ منے دلیرات

سب رہے چالیس دن اس کوہ میں | دیتے تھے ہر وقت اذان شوق سین | کوئی نہ دیا اُنکے اذاں کا جواب | آپنے جاگے کو گئے سب شتاب



## در بیان خاتمۂ این نسخۂ فیض آیات و مناجات بحضرت قاضی الحاجات و مجیب الدعوات جل شانہ و عم نوالہ

ایسے حکایات ہیں کتے سے بھار | ہیں یہہ حکایت تو کیا اختصار | کسکو نہیں شوق ہی و لیکن فرا | تا سنے احوال شہ دوسرا

ہر کسے ہی شغل میں دنیا کے دل | روز و شب اس کام میں ہی مشتغل | دین کے کاماں میں ہے ہر کوئی سست | ہزل کے باتاں میں ہے چالاک و چست

دل منے امید نہیں اس قدر | کہ پڑے کوئی شوق سو یہہ مختصر | پس میں لکھوں کون سے امید | اسکے حکایات کون تفصیل کر

شکر خداوند کتیں صبح و شام | کہ ہوا یہہ نسخہ نادر تمام | ہوینگا سب ابیات کا اسکے عدد | شش صد و پنجاہ و یک ای باخرد

جو پڑے یہہ نسخہ جزاے خدا | دل سو کرے واسطے میرے دعا | یا نبی نسخے کو میرے کر قبول | از پئے اولاد بتول و بتول

کر تون الہی لطف سے مجھ دلکو نور | تو کہ بجز سینے کو مرے دکھ سو دور | صحبت اغیار سے مجھکو نکال | محنت و امراض سے مجھکو بچال

عافیت و صحت و قوت عطا | کر کو مجھے رکھ تو بجز مے سدا | کسکا نہ محتاج مجھے کر کبھی | ہی یہہ الم مجھے تو بہت یا نبی





مجھکو خزانے سے تیرے توشہ دے | خرمن احسان سے تیرے خوشہ دے

تجھ سے میں ہر لحظہ ہوں امیدوار | کب تلک ای شاہ کروں انتظار

منتظران را طلب آمد نفس | ای ز تو فریاد و تو فریادرس

حق سے تحیات و صلوۃ و سلام | روح مقدس پہ تیرے صبح و شام

تمت بالخیر

## تیسرے رسالے کا نام من موہن ہی اس رسالے مین حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ولادت کا بیان ہی



تیسرے رسالے کے بیتون کا وزن — فاعلاتن مفاعلن فعلن

### درحمد حضرت حق سبحانہ تعالی جل جلالہ وعم نوالہ

### بسم اللہ الرحمن الرحیم

ای ترے حمد مین بیان حیران
بوج مین تیرے جسم و جان حیران

نہ ترے ابتدا کو غایت ہی
نا نہایت کو کچھ بدایت ہی

راہ مین تیرے عقل ہر گیانی
کچھ نپائی بغیر حیرانی

ہر ذرے مین ترے ہین لاکھان سور
ایک قطرہ منی ہی کی سمدور

توڑنا جوڑنا ہی کہین تیرا
جوڑنا توڑنا ہی کہین تیرا

درد و غم ہی ترا کہین فرحت
فرح و بہجت تری ہی کہین محنت

خوار کرنا ترا ہی کہین عزت
رنج دینا ترا ہی کہین صحت

شان دینا ہی کہین تو خواری
کہین تری عاقبت ہی بیماری

فہم سو بھار ہین ترے کامان
عقل ہی اسکی بھید سے نادان

ہین تجھے کوئی کس طرح پاوے
کیون تصور مین کوئی تجھے لاوے

کوئی توجا نہین سکے تجھے یارب
جون محمد شہ سریر عرب

باوجود اسکے بھی کہا اون یون
نہین سراتا ہون تجھکو ہی تو جون

### درنعت حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اوشہنشہ کہ جسکے حشمت سین
انبیا و ملک ہین حیرت مین

جسکے ہی نور سے جہان پیدا
جس کے بن کچھ ہو کن فکان شیدا

جسکی مشعل عدم کے ظلمت سینو
رہ بتائی وجود کی سبکو

جسکے رحمت کا جب ہوا برسات
تھا ضیا کا عدم کا کر ہیہات

جسکا امداد و عون ہی ہر دم
خلق سے مانع فنا و عدم

جسکے ہی ہیبت شفاعت سین
کھل بلی حشر کے مواقف مین

جسکا ہی دیکھنا خدا کا شہود
جس کا ہی نام ورد ہر موجود

جو ہی ہور رب ستی بہت یکتا
بندگی کی صفت مین بے ہمتا

مکتب علم مین ہی جسکے ملک
ہور رسل طفل نو زبان بیشک

الغرض بعد حق سبکے او اکمل
ہر صفت مین ہی سب ستی افضل

تیری تعریف مین کہا یون جب
کون تجھکو سراہے یارب

حمد تیرا ہی حد ستی جون بہار
تیو نچ ہین نعت مصطفی کو شمار

آپ تو جب کیا ثنا اسکا
کوئی کیا کر سکے ثنا اسکا

### در سبب تصنیف این رسالۂ بابرکات ومناجات بدرگاہ قاضی الحاجات

حمد ہور نعت مصطفی با قر
نین ہے ممکن کہ کوئی کرے آخر

دل کو کر مصطفی سے مالا مال
لکھہ تولد کا اسکے کچھ احوال

پہلے نسخے مین ای حقیر و غریب
خوش لکھا تو بیان نور حبیب

دوسرے مین لکھا ہی شوق سے تو
اسکے مولود کے بشارت کو

کر تو ہر مو کو اپنے موسیقار
اب ولادت کی اسکے لکھہ اخبار

حمل کے جو حکایتان ہین تمام
وضع کے جو کرامتان ہین تمام

دودکی سن مین جو ہوا ہی عیان
تا بس تمیز آ ے حیران

کر یہہ نسخے کتین بہت آسان
تا اسے امیان کرین سب گیان

عربی فارسی سے جن کو خبر
نین ہی ان کے بدل یہہ ای مہتر

رکھہ یہہ نسخے کا نام من موہن
کر وسیلا اسے تو احمد کن

مصطفی کے پکڑ کے دامن کو
منگ دعا تو جناب مولا سون

ای رؤف و رحیم و ای رحمان
ای ترا لطف سب اپر یکسان

لطف تیرا ہی اول و آخر
رحم تیرا ہی باطن و ظاہر

عفو کرتا ہے تو گناہان کو
ڈھانپتا ہی تو سبکے عصیان کو

گر کریگا تو ہر گنہ پو سزا
بھوت ہو دینگے ایکدم مین فنا

حال اپنا مین کیا کہون یارب
ہی عجب پر عجب عجب یو عجب

آپنے کاروبار مین ہون دنگ
ہر نفس زندگی سے ہون مین تنگ

دل مین کرتا ہی جو خیال خطور
آرزو ہی فنا سے جی بھرپور

لب په کرتا ہی جو کلام گذر — استیاق عدم سے ہی ہمسر
پھر کو ترتا ہی جب ہوا یہ خیال — طرح دیگر سے جیو و جنجال

نہ جگا موت کو نہ عمر کو ٹھاؤن — نہ نشان غم کتین نہ عیش کو باؤن
نہ ہنسی کو جگا نہ رونے کون — نہ مزہ جاگنے و سونے سون

نہ خموشی نہ باتین آرام — کم ہی آغاز نا یہ یا انجام
قبض کو دل کے دمبدم ہی جوش — ہون تحیر مین دن رین مدہوش

لطف و رحمت سے اپنے ای حنان — کر مرے مشکلان کو آسان
ست کینیکا مجھے تو کر محتاج — اس الم سے ہوا ہی دل تاراج

دکھ ہی اسبات کا مر پو کبل — دل کے جھرتے کے من ہے جیو بیکل
آہ میری اگرچہ ہی جون یخ — ین جلاتی ہی دل کو جون دوزخ

انکھ سے میرے اشک کا طوفان — گشتی نیند کو کیا ویران
نین دسیا کچھ مرے فغان کا ثمر — غیر آشفتگی بشام و سحر

موج تیون گہ خموش گہ در جوش — ما یسے حاصلی سو یم آغوش
جو مین کرتا ہون دفع غم کو دعا — غم طرف ہوکے سے دیر سو دعا

دفع محنت کے ہین جو سب اسباب — دل کو کرتے ہین اسطرح خراب
جسطرف مین گیا کہ پاؤن رنج — غیر آشفتگی ملیا نین ہیچ

ہر سخن ہر خیال ہور ہر کام — دکھ سے کرتا ہی مجکو بے آرام
مَسَّنِیَ الضُّرُّ یا الرِّوٰانت — اَرْحَمُ الرَّاحِمِینَ ہی بے انت

کر تصدق نبی پو ای جواد — مجکو اس درد و غم سے کر آزاد
اہل بیت نبی کے حرمت سون — سارے اصحاب کے برکت سون

کر کو میرے سے دور یہہ جنجال — بسط و راحت سے مجکو کر تو نہال
یا الٰہی سرور دے مجکون — غوث ہر دو سرا کے حرمت سون

## درمنقبت حضرت محبوبیت مرتبت علیٰ جدہٖ و علیہ الصلوٰۃ والسلام

سب مشایخ کا پیر محی الدین — سارے پیران کا میر محی الدین
ہی کھڑا جسکے غوثیت کا لوا — عرش والا سے تا بہ تحت ثری

شیخ و جن و ملایک و انسان — لامکان و مکان ہی جسمین نہان
مین ہی جسکے مقام کو کر کا — منتہی جسکے پاس سب ہے لرکا

ایمنی جسکے ہی مریدان کون — شعلۂ آتش جہنم سون
گردش روزگار نافرجام — جسکے ہیبت ستی ہی بے آرام

ہر مرید اسکا ہی جہان صفا — خاص کر بو الحسن شہ والا

## درمدح قدوۃ المحققین شیخی و سیدی سید ابو الحسن قادری قدس سرہٗ

ملک عرفان کا پادشاہ جنید — آسمان کرم کا بدر منیر
پیروی مین نبی کے تھا فانی — اسکے اسرار سوا تھا گیانی

یا الٰہی تو خوش ہونت اس سون — رکھ ترقی مین دمبدم اسکو
با قرآب ترک کر کو تو بر فال — لکھ ہی جسکے ظہور کا احوال

## دربیان ارہاصات یعنی معجزات و دیگر احوال زمان حمل آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

ہی سیر اور حدیث مین مسطور — ہور تواریخ بیچ یون مسطور
حاملہ ہوی نبی سے آمنہ جب — جمعہ کی شب تھی پھگان او سب

ہشت جنت کتین سجے اس رات — رونق و زینتان بہت خوشند تھا
ساتون دوزخ کے موچے دروازے — چو طرف تھے خوشی کے آوازے

ساتو آسمان کے فرشتے سب — رقص مین آئے تھے بفرح و طرب
جبرئیل امین بھی اس شب کو — وجد مین تھا زیادہ ان سب سے

علم سبز نور کا یک لا — پشت کعبے اپر سکئے برپا
ہر فرشتہ طرب سے ہمدم تو — ہر زمین کو دیا بشارت یو

پشت عبد اللہ مین اتھا جو نور — آمنہ کے کیا شکم مین ظہور
تا ہوے شاہ انبیا پیدا — سارے عالم کا پیشوا پیدا

تحت ابلیس کو کئے اس شب — سرنگون حکم سے ملایک سب
ڈال چالیس روز دریا مین — مارتے تھے اسے عذاب کتین

بعد چالیس روز او ابتر — بھاگ آیا ابو قبیس اپر
بیٹھ کر اسنے یک کیا فریاد — وہان ہوے جمع اسکے سب اولاد

پوچھے اس شور کا سبب کیا ہی — جیو او پر ترے تعب کیا ہی
بولیا انسون کہ آمنہ خاتون — حاملہ ہوی سنو محمدؐ سون

خاتم المرسلین ہی او سرور — اولین آخرین کا ہی مہتر
حجت و سیف سے کریگا ظہور — بت و بتگر کتین کریگا جور





جگ سے رسم بدی اٹھاویگا ‏ ‏ سب کو نیکی طرف بلاویگا

آسمان پر نجاوینگے اب تم ‏ ‏ نا خبر وھان کی لاوینگے اب تم

سب جہانکو کرینگی رام اپنا ‏ ‏ ہر جگے مسجدان کرینگی بنا

فرض و سنت کتین کرینگی ادا ‏ ‏ حق قرابت کا لاوینگی بجا

اور زمین پر جو تھے بتان اس رات ‏ ‏ سب ہوے اوندھے مثل لات و منات

تخت ہر شہ کا بھی ہوا انگون ‏ ‏ سارا عالم بھر یا تھا نور سون

سب اوگنگے ہوئے اتھے اس رات ‏ ‏ نین نکلتی تھی انکے منہہ سے بات

کہ ہوا ہی قریب بے تاخیر ‏ ‏ وقت پیغمبران زمان اخیر

بحر و بر کے تمام حیوانات ‏ ‏ خوش ہو آپسین یون کہے اس رات

جن ملک جانور تھے تکے مین ‏ ‏ بات کرنے لگے تھے لوگان سین

جائیگی اب جہان سے سب کلفت ‏ ‏ ہوئیگی سکو فرحت و بہجت

کہ ترا قبض و غم کھیکا اب ‏ ‏ ہوئیگا حق سے تجھ کو فرح و طرب

حاملہ ہوی نبی سے آمنہ جب ‏ ‏ مینہون برکر ہوا بہار و طرب

ندیان وھان ہوئے بہت جاری ‏ ‏ ہوی زراعت بہت بھی ترکاری

نو مہینے تلک رہا بشکم ‏ ‏ مان کہتین اسکے کچھ ہوا نین الم

حمل کا یک نشان بھی یکدم ‏ ‏ نین دسیا مجکو مثل ضعف و الم

لیک ہوتا نہین تھا عذر زنان ‏ ‏ کچھ دسیا نین سوائے اسکے نشان

نین کہی ہین لگے کہا ہوی تون ‏ ‏ حامل اس قوم کی پیغمبر سون

جب ولادت کے دن ہوے ہین قریب ‏ ‏ انکو تو لیا ہے میرے بھی او حبیب

دشمنان کی حسد فریب ستی ‏ ‏ تا چلینگا فریب ان کا رتی

عورتان جو آتھے وہان حاضر ‏ ‏ خواب کو ان سے نین کہی ظاہر

پھر وہی شخص غیب مجکو دسیا ‏ ‏ اس کریان کو ہے سے دور کیا

اور کہی او کہ حمل مین اپنے ‏ ‏ ابتدا مین تین دیکھی یون سپنے

مدت حمل بیچ شام و سحر ‏ ‏ دستے تھے یون کرامتان اکثر

حکم سے باپ کے گیا تھا بشام ‏ ‏ تا غریبان کو لا کھلاوے طعام

یکبیک کا بلا ہوا او وھان ‏ ‏ سب رفیقان ہوے گے کو روان

تا او لاوے اپس برادر کو ‏ ‏ تب تلک او گیا تھا دنیا سو

یاالٰہی ترا رسول کریم ‏ ‏ باپ کو چھوڑ کر ہوا ہی یتیم

علم توحید کو کریگا علم ‏ ‏ ظلم اور کفر کو کریگا عدم

امت اسکی سب امتان سے خوب ‏ ‏ کام نیکی کے اسکو ہی مرغوب

کچھ نہ کھاوینگی کچھ نہ پیونگی ‏ ‏ جب تلک نام حق نہ لیونگی

امر نیکی اپر کرینگی مدام ‏ ‏ ہر بدی سے کرینگی نہی دوام

کاہنان اور نجومیان عرب ‏ ‏ اپنے فن کو بھول گئے اس شب

پادشاہان و نوکران بھی سب ‏ ‏ بات کرنے کو نین سکے اس شب

آسمان سے ہوا ندا اس شب ‏ ‏ سنے اسکو عرب بھی غیر عرب

باہزاران برکت و خیرات ‏ ‏ ہوونگا او امام موجودات

شکر حق کا ہوا قریب زمان ‏ ‏ کہ محمد سے نور پائی جہان

ہوی محمد سے آمنہ حامل ‏ ‏ نور دنیا کو اب ہوا حاصل

با ترخستہ دل بھی وقت بیان ‏ ‏ یون بشارت دیا اسکو نہان

حمل کے اول ای خجستہ خصال ‏ ‏ ہر کہین تھا عرب مین قحط و دکال

تازگی پاسے سارے حیوانان ‏ ‏ سبز ہوئے جنگلان بھی سب باران

اس برس کا عرب نے ملکو تمام ‏ ‏ سال فتح و طرب رکھے تھے نام

سب سے یون بولتی تھی او خاتون ‏ ‏ جب مین ہوی حاملہ محمد سون

مجھے سے مہینے تلک بشام و سحر ‏ ‏ حمل سے اپنے مجھکو نین تھی خبر

بعد کوی خواب مین کہا مجکون ‏ ‏ جانتی ہے اپس کے حمل کے تون

بات اسکی لگی مجھے باور ‏ ‏ مین یقین لائی اپنے حمل اوپر

جب جنیگی تو اسکو ای خاتون ‏ ‏ دے تو حق کی پناہ مین اسکون

رکھہ او مولود کا محمد نام ‏ ‏ جگ تری مین کہا او جب یہ کلام

پس کری مین انو کے کہنے سین ‏ ‏ دو کریان کان اور گردن مین

اور کہا مت کر اسکو دوسر بار ‏ ‏ کان و گردن مین اپنے ای ہوشیار

نور میرے سے یک ہوا ہی جدا ‏ ‏ تس جھلک مین مجھے دسیا بصری

چار مہینے گئے ہو عبداللہ ‏ ‏ رشتۂ عمر کو کیا کوتاہ

شام کو جا گیا مدینے مین ‏ ‏ تا ملے اپنے سارے خویشان سین

جا کئے عبد مطلب کو خبر ‏ ‏ جلد بھیجا او اپنا ایک پسر

جب گیا ہی او شاہ جنت کو ‏ ‏ سب ملایک کہے ہین یون رب سو

حق فرشتیان ستی کہا یہ مقال ‏ ‏ ہین عمر بی ہیون اسکا در تزلل

دوام: ہمیشہ
دکال: قحط
جگ تری: ہوشیار ہو جا
مقال: بات

## در بیان ولادت باسعادت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و ذکر معجزاتیکہ در آن زمان بظہور آمد

تب جنتے ہوئے ہیں نور جب
آمنہ کے اپر بغیر تعب

بارہویں کو ربیع کے ای یار
صبح کو پیر کے بوقت بہار

جب سب اصحاب فیل ہو ویران
بعد پنجاہ و پنج روز ازان

چھے سو اوپر ہوے تھے بیس برس
وقت عیسیٰ سے جب ای [illegible]

شہر مکے میں اصل کر آ
جان ہی ہاشم کی آل کا پورا

جان جان و جہان ہوا پیدا
شاہ کون و مکان ہوا پیدا

جب ولادت کا اسکے حکم یا نور
سب اندھارا ہوا نسے جا دور

عالم مردہ دل کو جان آیا
خلق لاغر کتیں توان آیا

اب تلک او مکان نورانی
شہر مکے منے ہی ای گیانی

چوطرف سے خلایق اسکے زخن
اکو گھستے ہیں اپنے سین و نین

دل کو کرتے ہیں آپنے مسرور
خاک سے اسکے چشم کو پر نور

اس سے بخت کو بھی ای داد
لطف سے وہاں تلک لجا کیا

تا کرون شوق دل سے ہو بیہوش
بحر تیون اس جگے فغان و خروش

لب کو کر بند حال دل بولون
جب ہو کے سب پیچ و تاب کو کھولون

اس شب الطاف سے خدا جہان
سب ملایک کو یون دیا فرمان

کھولو سب آسمان کے دروازے
بھی سگل جنتان کے دروازے

سارے عالم کتیں سنوارو خوب
سب خلایق کتیں سنگارو خوب

بھی ہوا تھا تب ای خجستہ شعار
نور خورشید کو شمار سے بجار

بھی خدا یون کیا قضا اس سال
کہ جنی پوت ہر زن حمال

جان تلک عورتان تھے دنیا میں
اس برس حاملہ تھے بیتوں سیتی

حضرت آمنہ جنی ہی جب
او بھی سارے جنے ہیں بیٹے تب

معجزے تب بہت بغیر شمار
سارے آفاق میں دسے ہر ٹھار

سب او لکھنا ہی بجا طاقت سیتی
کچھ میں لکھتا ہوں اس سال میں

## دربیان معجزاتیکہ حضرت آمنہ والدۂ ماجدۂ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ازان خبر دادہ

یون کہی حضرت آمنہ خاتون
جب ہوا درد زہ شروع بچگون

تھی یکیلی میں گھر میں تب اپنے
کوئی نہ تھا اس جگے میں میرے کنے

اور اتھا عبد مطلب بطواف
طوف کعبے میں بخاطر صاف

ناگہان میں سنی ترا آواز
سن او دہشت سے میں ہوئی [illegible]

پس میں دیکھی کہ جانور اجلا
پر اپس کا مرے پٹا آکو ملا

دور ہوئی دل کی تب مری دہشت
پس میں دیکھی دھرے ہیں جام شربت

تھا وہ شربت سفید دود من
دیکھ اسکو ہوا مرا خوش من

مجھکو اس وقت لگی تھی پیاس
پس او شربت پئی میں بے وسواس

پس مرے بر کھلا بڑا ایک نور
اس ستی گھر مرا ہوا سب پور

اور میں دیکھی وہاں زنان بلند
آل عبد مناف کی مانند

آکو بیٹھے او سب مرے اس پاس
آپنے دل میں مرے ہوا وسواس

انکے آنے سے ہو تھی حیران میں
تب او بولے شتاب بیخبر مین

مریم و آسیہ ہیں ہم [illegible]
اور بہ حوران ہیں آئے از جنت

اور میں سنتی تھی ہر زمان تازے
پھر نے اکو بولنے کے آوازے

اور میں دیکھی کہ ریشمی یک تھان
جسکی خوبی میں عقل تھی حیران

رنگ اسکا بہت اتھا اجلا
آسمان سے زمین تلک لٹکا

اور سنی میں کہ کوئی بولیا ہان
اسکو سب خلق سے کرو پنہان

اور میں دیکھی میان ارض و سما
بھوت مردان کھڑے تھے ہوا

سب او آئے تھے اپنے ہاتان میں
آفتابے روپے کے جنت سین

وہاں میں دیکھی کلنگ پنچھی کو
چونچ انکے اتھے زمرد سو

اور تھے یاقوت کے پران انکو
گھر مرا بھر گیا اتھا ان سو

حق دیا نور میرے چشم کتین
ساری روے زمین دیکھی مین

اور میں دیکھی کھڑے ہیں تین نشان
تھی او جھنڈیا کی بھوت عظمت و شان

شرق میں ایک تھا بغرب دگر
تیسرا تھا نشان سے کعبے پر

اور میں دیکھی کہ بیشمار و قیاس
آئے تھے عورتان مرے اس پاس

پس محمد کتین جنی جب میں
جلد سجدہ کیا خدا کے تئین

بھی اٹھایا تھا او مہ روشن
اپنی انگلی کو آسمان کے کدن

بھی انگوتھے کتین لیا موں میں
دودو آتا تھا اس انگوتھے سیتی

پس میں دیکھی کہ ایک ابر سفید
لے گیا اکو او مرا خورشید

اور سنی میں کہ کوئی کہا اس دم
لاؤ احمد کو گرد سب عالم

تا پچھانے تمام خلق اس کون
اسکے اسم و صفات و صورت سون

پھر میں دیکھی کہ کھل گیا وہ سحاب
پائی نزدیک اپنے وہ مہتاب




تھا حریر سفید کے اندر — رنگ و نرمی میں تھا او لی خوشتر
پھر کوئی آیا تھا ایک سحاب اثر — تھا او اول ستی محبت اکبر

کان میں میرے اس سے آتا تھا — صوت گھوڑیان کا اور مردان کا
پھر کہا لا بتا و اس جان کو — ملک و جن و انس و حیوان کو

تا دو عالم تمام اسے جانیں — اس شہ دین کو دل ستی مانیں
دیو از حکم حضرت خلاق — اسکو پیغمبران کے سب اخلاق

صفوت آدم کی نوح کی رقت — دوستی خلیل با حرمت
شکل یوسف زبان اسماعیل — علم لوط و نوید اسرائیل

صبر ایوب عظمت موسی — زہد عیسی و عصمت یحیی
یو کچھ سارے پیمبران کے خصال — دیوا اسکو کہ نہیں ہے اسکو مثال

یک بیک مارنے میں او بھی ابھال — ابر اول میں کھلیا فی الحال
جب نجھائی میں کھول آنکھ اپنے — تھا محمد ہر سے حریر سنے

گھر تھا اسکا چاند سے روشن — باس آتی تھی اس سے مشک ختن
اور میں دیکھی کہ اسکے ہاتھ اندر — تین کیلیان لئے تھے زر لولو تر

کوئی کہا غیب سے جو یہہ کیلیان — نصرت و ذکر اور نبوت کیان
لیا ان کیلیان کو پیغمبر — مالک انکا ہوا ہے او سرور

یعنے دیونگا اسکو فضل خدا — فتح و نصرت ہمیشہ بر اعدا
ذکر سے اسکے ہونگا جگ پور — ہوئیگا اس کا دین بہت مشہور

کوئی کہا پھر وہان کہ اب یہہ نبی — ملک دنیا کتین لیویگا سبی
کوئی مخلوق نہیں رہا ہے کہیں — کہ او سرور کا نہیں ہوا ہے رہیں

بھی دسے میں شخص بے وسواس — آفتابہ روپے کا تھا یک پاس
طشت تھا یا جیکا بھی دسرے پاس — تھا حریر سفید تیسرے پاس



کھول کر او حریر پرملی کو — بھار لایا او ایک جہر اس کو
سات دی غسل دو دونو تھا بانمیں — مہر اسکو کیا او خاتم سیں

پس لیا اسے حریر بستر — اور لیا اسکو آپنے گود اندر
پاؤں اور سر کو اسکے بوسہ دیا — پس اسے تب مرے حوالے کیا

کان میں اسکے کہا رضوان — ہی بشارت تجھے ای جان جہان
تجھکو پروردگار کر کو دیا — علم سارے پیمبران کا دیا

علم میں ہی تون مقتدا ان کا — بھی شجاعت میں پیشوا انکا
بھی کہی آمنہ حبیب خدا — جب شکم سے مرے ہوا ہی جدا




نور نکلیا ہی ایک اسکے سات — روشن اس سے ہوئے ہیں کل جہات
شام کے محل تیان جسے مجھکون — بلکہ ساری زمین کو دیکھی ہون

سجدہ کر حق کو اول او اشرف — سر انگشت اٹھائے چرخ طرف
بھی زمین پر رکھہ اپنا دوسرا ہات — کھینچتا تھا اسے او نیکو ذات

یعنے آخر کو لاوینگا وہ تمام — آپنے ہاتھ میں زمین کو تمام
میں کری حق کا بہت شکر و سپاس — لوگ میرے تب آئے مجھ پاس

بھی روایت ہے یوں ہوا اثبات — کہ وہ سالار تب کیا یہ بات

## در بیان معجزاتیکہ جدِ امجد آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ازان خبر داده

اور کہا عبد مطلب یہہ بابت — جب تولد ہوا او نیکو ذات
تھا میں اسوقت بیت مولی میں — طوف کرتا تھا شوق خاطر سیں

یک بیک خانہ خدا اس جھن — سجدہ حق کو کیا او آپن جھن
بعد تکبیر یوں سنا میں ندا — کہ مجھے پاک اب کیا ہی خدا

شرک اور کفر کے نجاست سے — ہر بطالت سے اور ضلالت سے
پس وہان جو اتھے بتان یکسر — سب او اوندھے پڑے اپس تن پر

تھا جتیک قرابت ان سب سوں — دیکھتا تھا میں اس زمان اسکوں
او بھی اوندھا پڑا زمین کے اپر — پھر سنا یک ندا میں بار دگر




ہو گو شیدا ای عرب دل سوں — آمنہ آب جنی محمد کوں
پس گیا وھان سے میں بکوہ صفا — وھاں بھی چار و طرف اٹھا غوغا

جان تلک تھا ہوا میں مد نظر — ابر اور پنکھیان کا تھا محشر
پس گیا آمنہ کے گھر کو میں — اس نے سوچی تھی گھر کے دریتین

میں سنایا تب آپنا آواز — در کو اندر ستی کری او باز
اور کہی ای پدر کہ میرا گھر — فرح و بہجت سے پور ہی یکسر

گھر میں میرے ہوا ہی او پیدا — جس کے ہی حسن پر دو جگ شیدا
گھر میں میرے ہوا ہی او ظاہر — کہ ہی سلطان اول و آخر

گھر منے میرے او ہوا عیان — جس بدل ہے وجود کون و مکان
گھر میں میرے ہوا ہی او اشرف — جس سے تمکو ہی سب پہ عز و شرف

گھر میں میرے ہے او مہ تاباں — جس سے روشن ہوا ہے شہر جہاں
گھر میں میرے ہوا ہے او سرور — جسکے دیدار گھسینگے عالم سر
یعنے پیدا ہوا محمدؐ اب — ہے طرب پر طرب طرب بو طرب
غیب سے ایک شخص اسکو کہا — تین دن لگ اُسے کسے نہ بتا
تھا کھڑا کوئی کھینچ تیغ وہاں — پردے میں منہہ کیا تھا اپنا نہاں
قدسیاں جو ہیں آسمان پر — اور کرّوبیاں جو ہیں یکسر
بھار آیا کہ سبکو دیوں خبر — نیں سکیا بولنے کتیں بہیہ سِر

گھر میں میرے ہی او طرب افروز — جس سے ہوویگی رات غم کی دور
گھر میں میرے ہوا ہی او مرسل — جس سے جاویگا کفر سارا چل
میں کہا اسکو لاکہ دیکھوں میں — اُو کہی یوں مجھے اجازت نیں
میں نے شمشیر کو علم کر کر — جلد گھوسنا ہوں گھر کے تب اندر
اور کہا مجھکو یہاں سے پھر جا تو — پھر کو اب اِس جگہہ میں مت آتو
تا کر میں اسکے دیکھنے سے فراغ — در کو اُس وقت میں پھر ابداغ
کی دنوں تک رہا تھا مکاں میں — کر نہ سکتا تھا کوئی بات کتیں

**در بیان شگافتہ شدن برمہ یعنے ہانڈی کلان کہ بر آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نہادہ بودند**

اور روایت میں یوں ہے کہ مہوش — کہ اتھا رسم تب بقوم قریش
جب تولد ہوا وہ پاک صفات — ڈھانپے ہانڈی کو اس اُپر عورات
جو ستا تھا انگو تھا اپنا شاہ — دُود پیتا تھا اُس سے خاطر خواہ
یعنے وہ بادشاہ عالم نور — ایسے رسموں کو سب کریگا چور
اور نہ ہر گز رہیگا وہ مستور — بلکہ جوں سور ہوویگا مشہور
لیویگا آسمان کو مثل زمین — ساکنان وہاں کے ہونگے اسکے رہین

ہوتا اُس عصر بیچ جو مولود — ہانڈی یک ڈھانپتے تھے اُسپر زود
ڈھانپ اُسے اُسپہ عورتاں جب — ہوی دو ٹکرے وہ ہانڈی تب
اور تجھا تا اتھا او جان شرف — کھول خوب انکھ آسمان کے طرف
جاہلیت کتیں اُٹھاویں گا — عادتاں اسکے سب مٹاویگا
نظر اسکی تھی اسلئے بالا — کہ وہ آخر کو ہوویں گا والا
دُودپینے میں یہہ اشارت ہے — کہ نہ اسکو کسی کی حاجت ہے
طفلی میں بھی غنی ہے وہ جب سے — دمبدم اسکو فیض ہے رب سے

**در بیان معجزاتیکہ حضرت صفیہ عمہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رضی اللہ عنہا ازان خبر داد**

بھی کہی عبد مطلب کی جائی — گھر کتیں آمنہ کے جب میں آئی
کی کرامات پائی میں اُس سوں — سجدہ لایا بجا وہ ہوتے کوں
خانہ تھا اُسکے نور سے بھر پور — دب گیا تھا چراغ کا سب نور
تو ایس کوندال بیچ مجھار — لائے ہیں ہم تھلا کو اسکو بھار
اور اتھا اُسکے پشت او پر — نقش مُہر نبوت اے مہتر

خوب دیکھی میں نور احمد کا — نور او پر دیو کے غالب تھا
اور فصاحت ستی کہا وہ ماہ — کلمۂ لا الٰہ الا اللہ
جب کری عزم میں کیسنکو تھلاؤں — کوئی مجھکو کہا مرا لے ناؤں
ختنہ اُسکا ہوا تھا نالاکتا — کچھ تری اسپو نیں اتھی یکجا
اُس نے کلمہ سنہات سب — تھا لکھا سُن اُسے بشوق و طرب

**در بیان معجزات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ مادر عثمان ابن ابے العاص رضی اللہ عنہما ازان خبر داده**

ہے روایت ز مادرِ عثمان — بن ابی العاص یوں سنو یاران
ہیں گئی اُسکے دیکھنے کے بدل — جان ہیں دیکھی تھا نور اُس کا سگل

بولتی ہے کہ آمنہ خاتون — جب جنی اُس چراغ عالم کون
اور دستا تھا یوں مجھے منظر — کہ ستارے مرے کن آئے اتر

**در بیان معجزات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ شفا والدۂ عبد الرحمن رضی اللہ عنہما ازان خبر داده**

عبدرحمان بن عوف کی مادر — کہ اتھا نام اُسکا شفا کسر
اُس شہنشہ سے ایک چمکیا نور — کہ ہوا شرق و غرب اُس سے ظہور
دود اُسکو چتا سُلائی جب — دہشت و بیہوشی مجھے ہوئی تب
بولا مشرق کو لے گیا تھا میں — اسکو بتلایا ہر مکان کتیں

یوں کہی جب ہوا نبی پیدا — یرحمک اللہ کوئی اُسے بولیا
مجھاریاں شام و روم کے مجھکو — آئے مجھے سب نظر منے اُس سوں
پس سُنی غیب سے کہ کوئی تو لیا — لے گیا تھا کہاں اُسے تو اِتا
پھر کہا اسکو کاں لجایا توں — تو لیا میں لے گیا تھا مغرب کوں

طرب: خوشی ۱۲
زود: جلد ۱۲
مستور: پوشیدہ ۱۲
مجھار: بیچ ۱۲

بولتی ہی او جھوٹ تھا تب سوں / حال کا اُسکے جُست و جو مجھکوں / جب نبوت دیا خدا اُسکوں / لائی ایمان ہیں اوّل سب سوں

## دربیانِ خبر دادنِ یہودی در مکۂ معظمہ از نبوّتِ آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

یک یہودی رہتا تھا مکّے میں / تھا خبردار او کتابان سیں / جا کو بولیا قریش پاس او چل / کوئی بچہ ہوا تمھارا یان کل
لوگ کی عبدِ مُطلب کے گھر / یو تو ایک ہوا ہی مثلِ قمر / او کہا مجھکو اُسکے گھر کو لجاؤ / مجھکو یک لحظہ اُس بچے کو بتاؤ
وہ یہودی کو اُسکے گھر کو لجا کے / سرورِ دین کتئیں اُسے بتلا کے / خوب دیکھا خصوص پیٹھ اُپر / دیکھ کر گر پڑیا او ہوش بسر
تھے قریش اُسکے آسپاس تمام / اُسپو ہنستے تھے دیکھ اُس سے یہ کام / مت ہنسو ای عرب کہا مجھ پر / دیکھنگے تم بھی جون یہود ضرر
ہی قسم حق کی یہ پیمبر ہے / صاحبِ تیغ و تیر و خنجر ہے / تمکو شمشیر سے کرینگا ہلاک / ڈالینگا کفر پر تمھارے خاک
ہووینگا دین اُسکا سب پو زبر / جائینگی سب جہان میں اُسکی خبر / حق کیا ختمِ انبیا اُسکوں / اب نبوّت گئی ہمارے سوں
اور ایک حبر تھا وہاں مشہور / سب سے اُس شب کو یوں کیا مذکور / آج کی رات ہووینگا پیدا / خاتمِ انبیا و خیر الوریٰ
جب تولد ہوا رسولِ انام / آیا کعبے منے وہ حبر تمام / اور پڑا شوق دل سے وہ آگاہ / کلمۂ لا الٰہ اِلّا اللہ
بعد اُسکے کہا کہ تھا موسیٰ / بے تردد پیمبر والا / اور محمد ہے حق کا پیغمبر / ہی وہ موسیٰ سے افضل و بہتر
ہوگیا غائب اِس طرح کہکر / پھر نہ آیا کبھو کسیکو نظر
یوں یہودیاں و راہباں اکثر / شہر مکے میں سب دیئیں خبر

## دربیانِ خبر دادنِ یہودی در مدینۂ منورہ از ولادت و نبوّت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اور روایت کیا ہی یوں حسّان / کہ مدینے میں تھا میں باران / یک یہودی کہ سب سے تھا اعلم / سب یہودیاں کے پاس تھا اکرم
صبح کو غم سے یک کیا ہی ندا / سب ملے وہاں یہودیاں یک جا / بولے اُس سے کیا ہوا تجھ کوں / بول اُسکا سب ہمارے سوں
او کہا ان سے نجمِ احمد کا / رات کو چرخ پر طلوع کیا / بے گمان اب ہوا ہے پیدا او / لیوینگا شرق و غرب سارا او
بات ہوی اُسکی گھر بگھر مشہور / اُسکو کاغذ پوسب کیے مسطور / شہر مکے ستی جب آئی خبر / قول تھا اُسکا صدق سے ہمسر
یوں مدینے کے تھے جو اہلِ کتاب / شام کے بھی کہے ہیں غیر حساب

## دربیانِ سرنگون شدن بتانِ عرب بہنگامِ ولادتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اور تھے دنیا میں جو بتان یکسر / سرنگون ہو گرے زمین کے اُپر / صبح کو گئے عرب پرستش کون / دیکھے سارے بتان پڑے ہیں نگون
خاص یک بت اتھا قریش کے پاس / کہ او کرتے تھے بھوت اُسکا سپاس / او بھی او ندھا پڑا تھا بھیں کے اُپر / دل ہوا انکا غم سے زیر و زبر
ملکو سب اُسکتیں زمین سے اُٹھائے / جلد جاگے میں اُسکے لاکو بٹھائے / پھر گرا پھر بٹھائے دوسرے بار / پھر گرا پھر بٹھائے تیسرے بار
دیکھ یہہ او ہوئے بہت محزون / آخر الامر وہاں بعد اُسکوں / پھر گرا جلد وہ بت ناساز / غیب سے یک ہوا ہے تب آواز
ایک بچہ کیا ہی جگمیں ظہور / شرق و غرب اُس سے سب ہوئے پرنور / سارے شاہاں پڑے ہیں لرزیں میں / چوطرف اُسکی خوف و دہشت سیں
سب بتان گر پڑے ہیں اُسکے بدل / یہہ تراب بھی ای گروہ دغل / اور تھے دنیا منے جتے شاہان / تین دن بند ہوی تھی اُنکی زبان
اہلِ کاران و نوکران سارے / کاہنان اور نجومیان سارے / بھی او گونگے ہوئے اتھے یکسر / علم کو اپنے گئے تھے بسر

## دربیانِ مرجوم شدن شیاطین از آمد و رفت آسمان در زمانِ ولادت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اور شیاطین سب ہوئے مقہور / جانے آنے سے آسمان کے دور / جب او کرتے تھے آسمان کا خیال / شعلہ ہوتا تھا ان کے تب دنبال

آگے آسمان پر او جاتے تھے
اوخسان اسطرح کے باتان سنو

وھان کے باتان چرا کو لاتے تھے
یہ باتان تھے کفر کی سب کو

کاہنان سب انو کے باتان سن
جب ہوئیدا ہوا امام رسل

دل سے کرتے تھے اپنے کا دکن
وھان کے جانے سے سب ہے بالکل

در بیان درخشیدن انوار و بلند شدن این ندا کہ آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم متولد شد

اور بھانور کا جھلک ہر شمار
اور اٹھا یون ہوا شنہ ہنکار

یعنے کہتے تھے یون ملک اور جن
کہ محمد ہوا عیان اس چھن

در بیان فرو مردن آتش مجوس و خشک شدن رود ساوہ وخوابدیدن موبدان پیر گبران و لرزیدن قصر نوشیروان و افتادن چہار دہ کنگرہ از ان ہنگام ولادت سید اکوان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم




اور بجھی سب مجوس کی آتش
ویسی آتش ہوی اتھی جون جل
آب اسکا گیا زمین کے بھتر
عجم مین کھپا سے گھوڑیان کو
دیکھ نوشیروان یہ حال ڈریا
بولتا تھا یہ بات کون ان سون
موبدان خواب کو کہا جی تب
ابن منذر کو تب لکھا مکتوب
اوکہا مین مجھے خبر اس سون
اوکہا جا کو پوچھ تو اس سون
جا کو اسکو کیا اسلام و خطاب
تجھکو بھیجا ہے کسری
ہونگا عنقریب سب پو زبر
ہووینگی دولت انکی تب آخر
بھوت مدت ہی در میان جو راز
چھن لیا ملک انکا سب عثمان

دل ہوا انکا اس سبب ناخوش
جٹو گیا اس سے سب مجوس کا جل
عابد اسکے ہوئے تھے زیروزبر
سارے عالم مین تب گئے وھان سون
لیک اپنے کتین سنبھال رکھیا
اتنے مین کوی آ کہا اسکون
پوچھا نوشیروان کہ کیا ہی سب
بھیج اسے جس سے حل ہو مطلوب
علم اسکا ہی میرے ماموکو
اس ستی سنکو مجھکو سمجھا تو
نین دیا اسکو کچھ سطیح جواب
کہ او باتان کا بھید پوچھ تو جا
لیونیگا اس بلاد کو یکسر
جا کو کسرا سے او کیا ظاہر
بعد معلوم نین کیا ہے راز

نین بجھی تھی او ہزار برس
شہر ساوہ کی خشک ہوی تھی ندی
موبدان سب مجوس کا استاد
اور کسرا کا قصر تب لرزیا
جب ہوا صبح بیٹھ تخت اپر
کہ بجھی آگ سک گئی ہے ندی
او کہا ایک حادثہ ہی عجب
بھیجا عبد المسیح کو نعمان
نام اسکا سطیح کاہن ہے
جب گیا گھر کو اسکے عبد مسیح
پس سنایا او جلد شعر اسکو
ہین یہ چیزان علامت ای مقبول
آل کسرا سے کنگریان کے شمار
سب سے کسرا کہا یہ سنکو خبر
سارے آخر ہوے تھے او بدر

بل بھر کتا تھا ہر دم اسکا سر
خشک مدت سے نین ہوی تھی کبھی
خواب دیکھا کہ اونٹ حد زیاد
اس سے کنگورے گر پڑے چودا
سب کو بھیجا بلا اپس کے گھر
یہ تماشا نہین ہوا تھا کدھی
ہووینگا ظاہر از زمین عرب
اس سے نوشیروان کیا وہ بیان
اس پو مکشوف کل باطن ہے
تب اتھا موت کے قریب سطیح
تب او کھول انکھ کو کہا اس سون
کہ ہوا آخر الزمان کا رسول
پادشاہی کرینگے ای ہشیار
جبتلک ہووین چاردہ سرور
حضرت عثمان کی خلافت لگ
ابتلک بھی ہین وھان مسلمانان

در بیان افتادن قصر نوشیروان کہ بر کنار دجلہ بنا کردہ بود ہنگام تولد سید وجود صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم




بھی او کر خرچ لی رو پا ستا
یک بیک دجلہ کر کو طغیانی
اب مین لکھتا ہون دوکا احوال
مشتہر ہے کہ وہ امام ہدا
گرچہ ہی یہ خبر بہت مشہور

دجلے اوپر کیا تھا ایک بنا
اس بنا کو کیا ہے تب فانی

بھوت خوش طرح اور بلند اتھا
یون کرامات بیشمار دسے

فایدہ

یون کہا ہی کہ مین ہوا پیدا
اور ہی بعضے کتب منے مسطور
ہین غلط اسکی معنی و الفاظ

عصر مین بادشاہ عادل کے
بے تامل ہی یہ خبر باطل
کہہ گئے یون حدیث کے حفاظ

سب عمارت مین ارجمند اتھا
سب او لکھنا ہی اقتدار کسے
شوق سے اسکو سن تو ہو خوشحال
سن تو تحقیق اسکی ہیر سے
ہین بی کچھ اصل اسکو ای عاقل

## در بیان نزاع کردنِ ہمہ موجودات در رضاع سید کائنات صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

ابن عباس سے ہی یون مذکور
آسمان و زمین و وحوش و طیور

تھا سبب یہہ کہ جب ہوا ظاہر
او شہنشاہِ اول و آخر

شاہِ پیغمبران ہوا پیدا
مقصدِ جسم و جان ہوا پیدا

اِس سبب سے تمامہ عالم
سب الہیمین کئے نزاع بہم

یون کیا ہی خدا اقتضا و قدر
کہ اسے چھے دائی اسکی جنس بشر

بعد اسکے ابولہب کی کنیز
کہ ثویبہ تھا اسکا نامِ عزیز

غیر انسان تمام موجودات
اسکے ارضاع مین کئے شورات

حق طرف سے ہوا ندا اسدھات
ای دو عالم کے کل مخلوقات

خوش او پستان فرخ و مسعود
کہ پلاوے او شہ کو اپنا دودھ

پھر کو سب کو ندا ہوا یون تب
تم رہو باز ای خلایق اب

سات دِن حضرت آمنہ خاتون
دودھ اپنا پلائی ہی شہ کون

سات دِن لگ پلائی اپنا دودھ
بعد اسکے حلیمہ آئے مسعود

## در بیان آمدن دایگان از اطراف در مکہ مشرفہ برائے گرفتن اطفال و فایز شدن حلیمہ سعدیہ برضاع سرور عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

شہر مکے مین یون تھی عادت تب
کہ سراسر قریش و کل عرب

تھو رے اسواسطے کہ تا عورات
حاضر اپنے کنے رہین وزات

آتے تھے یک برس منے دو بار
دائیان چو طرف سے وھان بسیار

انکے مان باپ پاس لا انکون
لیتے تھے مزد آئیان ان سون

ہی حلیمہ ستی خبر اسدھات
کہ چلی مین بھی عورتان کے سنگات

آدمی جانور ہوئے تھے نزار
اپنے جینے ستی اٹھے بیزار

دو دِین او ہوا اتھالی لاغر
گی تھی رونے سے اسکے نیند بسر

دودھ دیتی تھی وہ کچھ اصلا
دوسرا جانور بھی تھا دبلا

سات کہان جاو تان ہویان حاضر
بیٹھتی اٹھتی مین بھی گئی آخر

سب او بولے تھے ہی یہہ طفل یتیم
کون دیویگا ہمکو لی زر و سیم

تنگدل ہوکے مین شوہر سون
کوئی بچہ ملیا نہین مجھکون

آمنہ کے مین گھر کنتین تب آئی
وہ بھی کرتے تھے جستجو کوئی دائی

قوم سے سعد کے زال دو تب
دائی اپنے پسر کی کربے ریب

آمنہ لے گئی مجھے تب وھان
جس مکان مین تھا وہ جانِ جہان

مکھ اتھا اسکا چاند تھون روشن
اس سے آتی تھی بوے مشکِ ختن

اسکے سینے پو مین رکھی پستان
انکھ کو کھول تب ہوا خندان

مون کنتین اسکے تب چھپائی مین
سیدے پستا نکو دی مین اسکے تین

مین پیا ہرگز اسکو او سرور
پس یوین تھا وہ شاہ شام سحر

ابن عباس یون کہا کہ خدا
اسکنین عدل تب سکایا تھا

او بھی پتیا نہین نتھا ہرگز دودھ
ناپیو جب تلک وہ شاہِ وجود

اور کہی دودھ مین جب اسکو پلائی
تب مری چھاتی دودھ سے بھر آئی

بعضے مکے کی دیکھ گرمی کو
بعضے اپنے غرورِ دولت سون

دیتے تھے اپنے بچے بے وسواس
سب عرب اور قریش دائیان پاس

سارے بچیان کنتین لجاتے تھے
دودھ دو سال تک پلاتے تھے

جب ہوا شاہِ انبیا مولود
تب بھی عورات وھان ہوئے موجود

تب ہمارے تھا ملک بیچ دکال
کہین نہ دستا تھا آسمان لو بھال

میرے پستان مین نہ تھا دودھ یتا
کہ بھرے پیٹ میرے بچے کا

ساتھ میرے تھا مرد میرا تب
بھی تھی یک اونتنی بھی یک مرکب

گرچہ کھاتا تھا مار او ہر دم
کوس تھا اسکے حق مین یکقدم

سب او جا کر لئے تھے طفلان کو
مون پھرائے تھے سب محمد سون

بہوت ڈھونڈی وہان مین مرعیان
کوئی بچہ نہین تھا باقی وھان

خالی نا جاؤنگی مین گھر کنتین
لاقی ہون مین وہ بے پدر کنتین

آمنہ مجھ سو تب کہی یہہ بات
کوئی کہا تین دن اگے مجھ سات

مین کہی اسکو ہو نہین منت و تب
سعد کی قوم سے ہون بے شک و ریب

تھا او سرور سفید سوف بھتر
نیچے اسکے حریر تھا اخضر

نیند مین تھا وہ سرورِ ابرار
مین نہ چاہی اسے کرون بیدار

اسکے ہنسنے سے ایک نکلیا نور
کہ ہوا اس سے آسمان بھرپور

دودھ پینے لگیا او پستان سون
او چھوڑا کر دئی مین داین کون

دودھ پیتا تھا او سیدے سون
مون لگاتا تھا او داوین کون

ایک پیتا تھا خود وہ شاہِ نول
دوسری رکھتا تھا دو بھائی بدل

جب مین چھپتی تھی دھون اسکا مون
صاف ہوتا وہ آپ اپنے سون

سیر کرتا تھا میرے طفل کو دودھ
اور رہتا تھا او جیونکا تیون موجود






[illegible] ہوئی تازہ شیر کی نازہ [illegible] / طرف کرلی تھی کی وہ دودہ پہ
تب مرا مرد یون کہا مجھ سین / برکت اب آئی ہے ہمرے گھر مین
[illegible] / ہین یہہ مولود کے [illegible]
جن اسکو رکھے حق از آفات

## در بیان [illegible] حضرت حلیمہ از معجزات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اور کہی او کہ جب وہ [illegible] / لائی اسکے یہاں سے اپنے گھر کو
تین دن لگ اتھی مین رکھے ہین / دیکھی تھی کرامتان اس سین
تیسری تب کو ایک مرد پیدا / کہ او [illegible] آفتاب سر پر یا
نور اسکی جبین پو تھا تابان / تھا جمال و جلال اس سے عیان
تھکے بیٹھا اتھا سرانے پر / بوسے دیتا تھا اسکو لب او سر
اپنے شوہر کتین کہی مین جا / او کہا مجھکو تو یہہ راز چھپا
کوئی با نفع تر ہمارے سون / جائیگا نا ایس کے منزل کون

## در بیان رخصت شدن حلیمہ از حضرت آمنہ و خبر دادن او از معجزات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اور کہی او کہ تین دن گئے جب / آمنہ سے ہوئی مین رخصت تب
اپنے بچے کے باب مین جانون / عہد و پیمان لئی کری مجھ سون
جودے سے نکلے کرامتان اسکون / حمل مین او جنت مین کی مجھ سون
پس مین ہو کر سوار بر مرکب / ہوئی روانہ اپسکے شہر کو تب
دیکھی اسوقت تھین او رہوار / سجدہ کعبے طرف کیا سہ بار
پس چلیا جلد او اٹھا سر کون / مرکبان سب رہے پچھے اس سون
بولتے تھے مرسے ہمراہان / کھینچ تک ای حلیمہ اسکی عنان
او چ ہی یہہ کہ کچھہ نہ چلتا تھا / تھا کولی مار کچھہ نہ ہلتا تھا
مین دئی تب جواب یون انکون / ہی یہہ اس طفل کے برکت سون

## در بیان گفتن مرکب حضرت حلیمہ از ظہور نبوت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اور کہی او کہ یون سنی مین تب / بولتا تھا فصیح یون مرکب
قدر میرا بڑا کیا مولی / فرح و قوت مجھے دیا مولی
زندگی پائے یہہ عظام رمیم / میرے راکب کتین ہے شان عظیم
ای بنی سعد کے زنان سمجھو / کون ہے پیٹھہ پر مرے اب یو
جانتے ہین تمھین کہ ہے یہہ کل / خاتم الانبیا و شاہ رسل
ہی خدا کا حبیب او سرور / او ہین آخرین کا ہی افسر

## در بیان سرسبز شدن زمین از برکت ورود آنحضرت و خبر دادن بیر ہزیلے از عظمت نبوت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اور کہی او کہ جہان نزول کری / راہ مین او زمین ہوئی تھی ہری
تازگی پائی گئی وہان بسیار / پائی جاتی تھی جون بفصل بہار
اور کہی او کہ ایک دن در راہ / اترے ہم سبنے ملکو یک جاہ
تھا ز قوم ہزیل وہان یک پیر / تھا کتابان سے آسمان کے خبیر
مجھکو بولے زنان کہ پوچھہ اسکو / جو کہی اس بچے کی مان تجھہ سون
جو عجائب کہی تھی وہ مجھہ سون / سب مین تفصیل سے کہی اسکو
مجھہ سو جب او بدھا سنا یہہ بات / اپنی قوم سے کہا ہیہات
لیوین گا یہہ بسیر تمام زمین / جاوئیگا کل جگت مین اسکا دین
وحی اتریگی چرخ سے اسپر / خاتم الانبیا ہی یہہ سرور

## در بیان وفور برکات در خانۂ حلیمہ از مقدم سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اور کہی او کہ جب مین پہنچی گھر / دیکھتی تھی برکتان اکثر
نعمتان سے ہوا مرا گھر پور / قحط میرے ستی ہوا سب دور
بکرے تازے ہوئے مرے فی الحال / بھی ہوئے دودھ سے او مالا مال
سب بنی سعد رشک و حسرت سے / غصہ کرتے چرانے والونکو
بکریان بو ذہیب کے یکسر / ہین بہت مارے او شیر آور
بکریان ہین ہمارے یون لاغر / شیر کا انمین کچھہ نہیں ہے اثر
انکے جہان بکریان کا ہی رمنا / تم بھی لیجاؤ وہان سدا اپنا

## در بیان بعض احوال آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہ از قبیل معجزات است

جنت: بہکی ۱۲
رمیم: استخوان ۱۲
جگت: جہان ۱۲

اور کہی او کہ دودھ کے ایام ۔ اُس سے بیٹا میں تھی تھی تمام
نیں کیا او کبھی لبشام و سحر ۔ بول ہرگز کسی کچھاتے یہ
بلکہ ہر روز شب منے یک بار ۔ بول کرتا تھا او فرش سے بھار

## در بیانِ جُنبانیدن ملایک گہوارۂ آنحضرت را و سخن کردنِ ماہ با آنجناب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اور ہلاتے تھے اُس کا گہوارہ ۔ قدسیان آسمان کے ہمراہ
بات کرتا تھا گنوارے میں ۔ اکثر اوقات چاند سر و سین میں
حضرت عباس یوں کہا سو سو ۔ جب گنوارے منے تھا بالک تو
تجھکو میں دیکھتا تب ای شاہ ۔ بات کرتا تھا تو خوش باماہ
سب او سنتا تھا ولیکن میں ۔ کچھ سمجھتا نتھا وہ بات کتیں
اور کرتا تھا بھی تب اُسکو ۔ اپنی انگلی ستی اشارت تو
جان تو انگلی اُسے بتاتا تھا ۔ اُس طرف چاند جلد آتا تھا
یا وہی حال او مرے دل میں ۔ ہی محبت تری مجھے تب سیں
اُسکو سرور دیا جواب ای عم ۔ بات کرتے تھے ہم دونو باہم
جب مرا سینہ غم سے بھرتا تھا ۔ اور میں رونے کا قصد کرتا تھا
چاند اُسوقت مجھکو بہلاتا ۔ بات سے وقت میرا بہلاتا
جب او کرتا تھا سجدہ عرش کنے ۔ صوت تھا اُسکا میرے کان منے




## در بیان نشو و نمائے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اور حلیمہ کہی او من موہن ۔ نیں اٹھا اور کود کا کچھ بن
تھا ترقی منے او ہر ساعت ۔ اُسکا بڑھتا تھا بھار از عادت
جب دو ماہہ ہوا او پاک صفات ۔ بیٹھ کر رینگتا تھا طفلان سات
تین مہینے کا جب ہوا سرور ۔ خوش رہتا تھا کھڑا زمیں کے اپر
جب ہوا چار ماہہ او سالار ۔ خوب چلتا اٹھا پکڑ دیوار
پانچ مہینے کا جب ہوا مختار ۔ آپ چلتا اٹھا بغیر ادھار
چھے مہینے کا جب ہوا او جان ۔ جلد ہوتا تھا ہر طرف او روان
سات مہینے کا جب ہوا او گھنبیر ۔ ہر طرف دوڑتا اٹھا جوں تیر
اُسکو جب ہشت ماہ گئے تمام ۔ بوجتے تھے سبوں نے اُسکا کلام
نو مہینے کا جب ہوا او ملیح ۔ بات کرتا تھا جھوٹ صاف و فصیح
دس مہینے کا جب ہوا خوش صفات ۔ او چلاتا تھا تیر طفلان سات

## در بیان آنکہ آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تکلم بکلمۂ طیب واللہ اکبر نمودند

اور حلیمہ کہی کہ یوں مجھکو ۔ لی عجائب دسے او سرور سو
یک عجب تر ہی یہہ کہ او ممتاز ۔ بات اِس حرف سے کیا آغاز
یعنے از لا اِلٰہ اِلّا اللّٰہ ۔ اور اللہ اکبر لے دلخواہ
بھی ترا ایک آیتِ اوّل ۔ سورۂ فاتحہ سے شاہ نول
یوں کرامات لئی دسے نجید ۔ دو دسے کے وقت بیچ از احمد
مختصر کر کو اِس حکایت پر ۔ بولتا ہوں میں اب بیان کر




## در بیان فطامِ آن حضرت و بُردنِ حلیمہ آنجناب را صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نزدِ حضرت آمنہ

اور حلیمہ کہی کہ جب او ماہ ۔ دو برس کا ہوا بفضل اِلٰہ
دودھ سے پینے کو تب کیا موقوف ۔ چار سالی ممن اٹھا معروف
ماں سکنے اُسکے لے گئی اُسکو ۔ گرچہ غمگین تھا دلِ جدائی سوں
اور کہی سکے ماں تب میں یوں ۔ کسکو دیکھی میں یہہ بچے تیوں
اِس مبارک بچے کے سب اوقات ۔ بھوت دیکھی کرامت و برکات
ہی مجھے ڈر سکے کی گرمی سوں ۔ کہ ہوئیگا ضرر یہہ موہن کوں
کر حوالے اِسے تو میرے پاس ۔ کچھ نکر اُسکے باب میں وسواس
ہوئیگا او ترا توانا جب ۔ لاؤنگی میں ترے کن اُسکو تب
جب کری عاجزی میں اُسکے حضور ۔ دیکھو اُسکو مجھے کری مسرور
لیگئی اُسکو ہو ہیبت دلِ شاد ۔ گھر مرا اُس سے پھر ہوا آباد

## در بیان خبر دادنِ نصرانیان در وقتِ مراجعتِ حلیمہ از مکۂ معظمہ از نبوّتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

جب میں اُسکو وہاں سے لیکو چلے ۔ رہ میں نصرانیان کتیک ملے
جب بچھائے او محمّد کو ۔ چھوڑ سب کام آ لے مجھ سو
دیکھے بھوت اُسکے دو نو شانیا نکو ۔ اور دیکھے اُسکے سُرخ انکھیاں کو
تو پوچھے لکھیا انکو اِسکے ہی آثار ۔ میں کہی ہیں کہیے او دُسرے بار

لالی ہوتی ہے یہہ کبھی ہی کم
ہیں کہی ہیں او یک روش ہی جم
بس کہے ماں لے بہت ہم سوں
اس مبارک بچے کو دے تم کوں

پاسے ہیں یوں ہمیں کہا یا سیں نا
ہوویگا یک رسول مکے میں
سب علامات اُسکے ہیں آمیں
اُس ہلال مانگنے ہیں ہر سیں

بولتی ہی اویوں کہ اُس نے قری
جلد وھاں سے میں انتقال کری

## دربیان رفتن آنحضرت با برادران رضاعی خود بصحرا و سایہ کردن ابر بر آنجناب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

یک برس لگ اتھا گھر میں
دیکھتی تھی کرامتاں اُس سیں
جب ہوا تین سال کا سرور
مجھ سے یکدن کہا کہ ای مادر

بھائی ... جاتے ہیں
بکریاں اپنے چرانے ...
... ساتھ انکے ...
... چراویں بکریاں کو وھاں

... سب سنی حلیمہ یہہ بات
عذر و پیش لائی اُسکے ...
... وھاگے میرے ...
گل میں باندھی وہ راحت جاں

ہی یہہ کسواسطے کہا سرور
اُن کہی ہی برادر فع خطر
ھار اُسکو نکال ڈالا شاہ
اور کہا بس ہے مجھکو فضل الٰہ

ہاتھ میں لیکو یک عصا صغیر
ساتھ انوں کے گیا ہی رہنے دھیر
شام کے وقت چل دیا گھر کوں
تھا گھر اُسکا قریب رہنے سوں

یوں وو سرور ہمیشہ جاتا تھا
دن کو وھاں رہ کو شب کو آتا تھا
بولتی ہی کہ ایک دن گھر سوں
او گیا نہیں خبر اتھی مجھکو

بھوت شدت سے دھوپ تھی سروز
دل مرا اُس سبب ہوا پر سوز
دھونڈنے میں کیوں اچھینگا کر او بھول
صبر و آرام میں گئی تھی بھول

جب او آیا ہے تھکانے کوں
پوچھی احوال اُسکا میں سب سوں
بیٹی میری کا نام تھا شیما
مجھکو بولی تو اسکا غم مت کھا

اُسکو دیکھی میں بکریاں کے بھیتر
سایہ کرتا تھا ابر سر کے اُپر
جان او سالار خلق پھرتا تھا
ابر اُسکے سر اُپر پھرتا تھا

## دربیان شق صدر یعنی شگافتن سینۂ مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اور گیا تھا او ماہ جان افروز
ساتھ بھایاں کے اپنے یک روز
ناگہاں بھائی اُسکا وقت دوپار
آکو مجھکو پکار رہا کان مار

لے گیا کوئی آ محمد کوں
بھوت جلدی ستی ہمارے سوں
پس سلایا اُسے پہاڑ اُپر
پیٹ پھاڑیا تب اُسکا از خنجر

پاوینگی نا تون اُسکو جیا اب
بولتے ہی او میں سنی یہہ جب
دل مرا اُڑ گیا تھا تب غم سوں
دوڑتی گئی لے ساتھ شوہر کوں

جاکو ڈھونڈی میں ہر کدھر اُسکو
پائی آخر پہاڑ پر اُسکو
مکھ چمکتا تھا اُسکا چاند نمن
جستجو اپنے کیا تھا جیح کدن

جلد اُسکو لئی میں گود بھیتر
بوسہ اُسکو دئی پیشانی پر
پوچھی میں اُسکو ای دُرِ موتی
تجھ پو گذرا ہی کیا مجھے بول

شہ کہا تھا میں اپنے لوگ منے
آئے مجھ پاس جلد تین جنے
ایک کے پاس طشت پایا تھا
دوسرے کن آفتابہ روپے کا

لیگئے مجھکو او پہاڑ اُپر
پس سلائے او یک جگے کے بھیتر
یک او تینوں منے سے جلد اُٹھیا
میرے سینے کو ناف لگ چیریا

دیکھتا تھا میں اپنے انکھیاں سوں
درد کچھ اُس سے میں ہوا مجھکو
پس نکالیا جو پیٹ میں تھا سب
دھویا سب انتریاں کو برتنے

پس رکھیا او مرے سب انتریاں کوں
بیٹ میں میرے بھوت جلدی سوں
دوسرا شخص اُسکے بعد اُٹھیا
اُسکو بولیا کہ اب کنارے جا

اپنا ہاتھ ڈال پیٹ مجھ آندر
دل کنین او مرے نکالیا بھار
تب سیہ نقطہ ایک دل سے نکال
بھار جلدی ستیا اُنے فی الحال

اور کہا تھا یہہ حصۂ شیطان
دور تیر سے میں کیا ای جان
پس رکھیا دل کو اُسکے جا بھیتر
تب نکالیا او خاتم انور

دل تو میرے کیا ہی پھر اُس سوں
خنکی اُسکی ہی ابتلک دل کوں
تیسرا شخص اُٹھ کہا اُن سوں
تم کئے پوری اپنی خدمتکوں

میرے سینے اُپر او ہاتھ رکھیا
سینہ چیرے گیا اتھا سو ملیا
بولیا اُن دو سے ایک شخص کے سات
تول اُس تو رتن کو دس کے سنگات

تو لئے میں ہوا زیادہ میں تد
پھر کہا تول اُسکتیں با صد
وزن ہوا اُن پو پھر کہا اُس سوں
تول اب تو ہزار ساتھ اُسکوں

تو لئے میں ہوا میں غالب تب
بس کہا چھوڑ دے تو اُسکو اب
گر تو تولیگا اُسکو عالم سات
ہوئیگا وزن او تو خوش صفات

بوسہ مجھکو دے او تیو تب — سر اپر او جبین اپر بطرب
اور کہے مجھکو ای حبیب خدا — کچھ تجھے غم نہ ہو نہیں ہے سدا
گر تو دیکھینگا اپنا احوال — کیا تجھے ہوینگا جمال و جلال
ہوینگے تب خنک ترے انکھیان — پس گئے آسمان طرف جولان

## دربیان بردنِ حلیمہ آنحضرت را صلی اللہ علیہ والہ وسلم نزدِ کاہن و خبر دادنِ او از نبوت آنجناب

گئی حلیمہ میں جب سنی یہ سخن — لیگئی اسکو ایک کاہن کن
اس سے احمد کا سب کہی احوال — سنکو جلدی سے اوٹھیا فی الحال
خوب احمد کتئین بچھایا او — قوم کو اپنے بلایا او
ای عرب آئی ہی تمھارے پر — یک بلا سخت تریہی کا ضرر
آکرو دور اِس ضرر کے تیئن — مار ڈالو تم اس بچے کے تیئن
زندہ چھوڑینگے اسکو گر تم سب — ہوینگا غم مین ترا یہہ جب
یک نیا دین حق سے لاونگا — سب کتئین اسطرف بلاونگا
بت پرستی اپر ستیگا خاک — بت و بتگر کتئین کریگا ہلاک
او کہی اس سے جب سنی یہہ سخن — لیکو بھاگی میں اسکو گھر کے کن

## دربیان بردنِ حلیمہ آنحضرت را صلی اللہ علیہ والہ وسلم در مکۂ معظمہ و ذکر معجزاتیکہ در آن وقت ظاہر شد

او کہی ہو کہ میں یہہ دیکھی جب — جیو پر اسکے لئی ڈری میں تب
پس کری عزم دل میں میں لیجا — دیوان سے اسکی ماں کے پاس انا
پس میں مکے طرف چلی و چال — راہ میں غیب سے سنی یہہ مقال
ہو خوشی تجھکو ای ہلکے کی زین — ہوویگا تجھپہ نور دین و یقین
ہوونیگا تجھکو بھوت عز و جلال — ہوویگا بھوت تجھکو فضل و کمال
اس بچے تجھ میں تا بر و قیام — کیئن رکھینگا نہ کفر کا یک نام
شہر مکے بھیتر گئی میں جب — کام در پیش وھان ہوا ایک تب
یک جماعت تہی کھڑی تھی وھان — بچے بین اسکے وہ جانِ جہان
وھانسے گئی میں اسکے کام بدل — یک بیک یک ندا سنی میں کبل
او ندا سنکو جلد آئی میں — پائی نین وھا او میں ہون کے تیئن
پوچھی ہوگا بری او لوگان سون — چھوڑی تھی جہان میں ایک بچے کو
کوئی پتا نہیں دیا ان سون — ڈھونڈنے کو لگی میں چھوڑ انکو
رو رہوا غم سے مجھ اپر جون رات — کہتی تھی وا محمدا ہیہات
ناگہان یک بڈا کہا مجھ سون — میں لیجاتا ہون اس کنے تجھکو
کہ او دیوے تجھے نشان پسر — میں کہی جیو ہر افدا تجھ پر
کون ہی او بتا کہا مجھ سون — یک صنم نام ہی ہبل اسکو
میں کہی کر دعا ہے بد اسیر — تجھکو پوچھی نہیں مگر یہہ خبر
کہ بتان جب ہوا ہی او سرور — سرنگون ہوتے ہے اٹھے یکسر
پھر کہا او مجھے کہ ای گیانی — چھوڑ کیون عقل ہوئی تو دیوانی
تجھکو کہا میں اسے مناتا ہون — تیرے بچے کتئین ملاتا ہون
جا کو اس بت کے سر کو بوسہ دیا — سات بار اسکے گرد طواف کیا
اور کہا بت سے او کہ ای مولا — دم بدم ہی ترا اکرم اگلا
تیرا احسان و لطف ایک رتی — بند نین ہے کبھی قریش ستی
یہہ ضعیفہ کہی ہے ایک پسر — نام ہی جس کتئین محمد کر
گم ہوا ہی تو جلد اسکو بتا — جب لیا نام او محمد کا
سرنگون ہو کو او ترا جبین پر — اور جہان تک بتان اتھے یکسر
اور کہے سب او ای بدے ہم پر — آیا وقت ہلاک اب برسر
ہووینگے سب خراب ہم یکبک — اب محمد کے ہاتھ سے بیشک
وھان ستی کانپتا پھرا او بڈا — گریہ کرتا ہوا ادھر سے کہا
تیرے بچے کتئین ہے ایک ندا — کہ جتن اس کتئین کرے گا سدا
بولتی ہے حلیمہ میں ڈر کر — جا کری عبد مطلب کو خبر
اسکے کتئین اسطرح گمان ہوا — کہ کنے ہین قریش اس سے دغا
کھینچ شمشیر کو کہا او سجان — جلد ای آل غالب آو یہان
سب ہوے اسکے پاس جمع تب — ڈھونڈنے کو لگے اسے ہر جا
کوئی اسکا نشان نہیں پایا — چھوڑ انکو حرم میں او آیا
سات بار او طواف کر کو کہا — عجز سے ای خدا لطف عطا
لا محمد کتئین ملا مجھ سون — دے نجات اس الم ستی مجکو
پس ہوا غیب سے ندا ایک تب — ہی محمد کتئین ترا ایک رب
چھوڑنے کا نہیں کبھی اسکو — جتن اسکو رکھینگا محنت سون
اور کہا در دسے اس ہاتف کون — کہان محمد گیا ہے بتلا تون

او کہا دائی تہامہ منے
دو نو اُس جھاڑ پاس گئے باہم
جا کہا عبدِ مطلب اُس سو

ہی محمد فلانے جھاڑ کنے
دیکھے وھاں ہی او سرورِ عالم
کون ہی بول تو کہا اُسکو
شاہ کیتیں لگایا اپنے گلے

وھاں گیا عبدِ مطلب نے سفر
جھاڑ کے تل کھڑا ہی او خوش حق
ہون محمد میں ابنِ عبد اللہ
خوش ہو دونوں اپسکے گھر کو چلے

آملیا ورقہ اُس سے راہ بھتر
بازی کرتا ہی شاخ و برگ کے سات
ابنِ عبدِ مطلب ای آگاہ

در بیان حضرت آمنہ سرورِ عالم را در مدینۂ منورہ و شنا آموختن آنجناب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

جب ہوا چار سال کا سرور
ماموان سے ملانے اُسکو لیجا
جب او ہجرت کیا مدینے میں

دس برس کے تھا طفل سے ہمسر
سب ہوئے باغ باغ اُسکو نچھا
بولتا تھا اپس کے یاران سیں
تیرنا بھی سکیا میں وھاں یہ شتاب

لیگئی حضرت آمنہ خاتون
او مدینے منے رہی یک ماہ
اُتری تھی ماں مِری یہہ گھر کے بھتر
آ مجھے دیکھتے تھے اہلِ کتاب

سات اپنے اُسے مدینے کون
اُم ایمن بھی تب اُنکی ہمراہ
سارے احوال مجھکو ہیں از بر



در بیان خبر دادنِ یہودی در مدینۂ منورہ از رسالتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

یک یہودی مجھے کہا یک دن
سب یہودیاں کتیں دیا او خبر
آپنے سات لیکو او مجھہ کو

کیا ترا نام ہے کہا اُسن چھن
ہی او آخر زمان کا پیغمبر

نام میرا ہی سُن محمد کر
ماں مری لئی ڈری تھی سُن یہہ سخن

دیکھنے تب لگیا او میتا پر
ماموانکو بھی جا کہی یہہ بچن
جلد نکلی او تب مدینے سو

در بیان خبر دادن دو یہودی از نبوتِ آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اُم ایمن کہی کہ جب مختار
دارِ ہجرت ہی یہہ مکان اُسکا

تھا وہان دو یہود وقت دوپا
سب کتابان میں ہی بیان اُسکا

دیکھ اُسکو کہی کہ یہہ بہتر
سارے کفار سے کریگا جہاد

ہی اس اُمت کا شاہ و پیغمبر
ہوویگا ہر دم اُسکا دین آباد

در بیانِ انتقالِ حضرت آمنہ و خبر دادنِ او از علو و عظمتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

جب پھری آمنہ مدینے سو
کاہلی ہوئی بہوت وھاں خاتون
دیکھ اپنے پسر کا موں خاتون
پس کہے ہیں جو زندگان یکیک
ایسے سالار کو جنی ہوں میں
جب او اسبا تکو کری ہی تمام

جاوے تا جلد آپنے گھر کو
ہوئی سی کاہلی سے موت کون
دردِ دل سے پڑی ہے بیتانکون
جاوینگے او تمام مر بے شک
کہ رکھینگا او میرے نام کتیں
جیو اُسکا گیا بخلد خرام
بہوت روتے تھے اُسکے ماتم سو

آئی جب او مکان ابوا میں
یکبیک بیہوشی سے ہوئی خاموش
تھے او بتیان بہر فصاحت سیں
ہوویگا کہنہ جان تلک ہی نوا
نام میرا رکھینگا زندہ مدام
جب او خاتون کا ہوا ہی وفات
اُسپو پڑتے تھے غم کے بتیان کو

ہی وہ جاگہہ قریب مکے سیں
پھر کو یکدم پچھے او آئی بہوش
تھے وہ سب شاہ کے بشارت میں
گر مرونگی میں نہیں مجھے پروا
ذکر میرا کرینگے خاص و عام
جن کئے اُسپو گریہ و ہیہات



در بیانِ خدمتگذاری اُم ایمن آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بعد انتقالِ حضرت آمنہ

جب گئی آمنہ یہہ دنیا سیں
اُم ایمن تھی اُسکی خدمت میں
بھوت کرتی تھی اُسکی خدمت کو
اُسپو بلہار تھی دل و جان سوں

در بیان منع کردن عبد المطلب اولادِ خود را کہ آنحضرت را از نشستن بر مسندِ خود منع نکنند صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

تو اسلئے تھے حرم کے سامنے تل
بیٹھتا تھا اُنے او بستر پہ

فرش یک عبدِ مطلب کے بدل
بیٹھتے اُسکے گرد اُنو یکسر

اُسکی اولاد میں کوئی پسر
ایکدن گھر سے بہار آ سرور

بیٹھا نہیں اُتھا او فرش اُپر
بیٹھنے کو گیا او فرش اُپر

| | | | |
|---|---|---|---|
| سب چچایاں سکے منع اسکوں | تب کہا مطلب نے ان سب سوں | بیٹھنے دیو میرے بیٹے کوں | ہووے گا اسکو کرو فر حق سوں |
| ہووے گا عنقریب سب کا رئیس | | | سب تمہیں تب ہیں دیویں رب کا سیس |



## در بیانِ باران طلبیدن عبدالمطلب هنگامِ قحط بتوسّل سیّدِ رسل صلی الله علیه وآله وسلّم

| | | | |
|---|---|---|---|
| سخت ہوا تھا عرب میں ایک دکال | دکھ سے ہر کوئی ہوا تھا جیو کا لال | سک گئے تھے تمام کھیت و شجر | جانور سب ہوئے تھے لاغر |
| عمر احمد کی تب تھی سات برس | اسکو ہر لحظہ تھا کمال ہراس | دیکھ کر عبد مطلب یہ حال | لے گیا سکو بو قبیس اپر ال |
| کھاندے اوپر بٹھا کو سرور کون | حق سے مانگیا دعا او رازی سوں | تب تصدق سے مصطفیٰ کے ترت | جلد برسنے لگیا ہی مینہ بہت |
| | ہر طرف ہوگیا دکال او سب | چو طرف پور تھا سرور و طرب | |

## در بیانِ انتقالِ عبدالمطلب وخبردادنِ او از علو وعظمت آنحضرت وسپردنِ او آنجناب را بابوطالب ومبالغه وصیت کردنِ او در باب آن جناب صلی الله علیه وآله وسلّم

| | | | |
|---|---|---|---|
| جب ہوئے آٹھ سال اسے بجمال | تب ہوا عبد مطلب کا وصال | گرچہ تھی عمر اسکی یک سو بیس | لیک سارے قوی تھے اسکے سرس |
| پاس اپنے بٹھا کو سرور کون | بھوت رویا او تب جدائی سوں | سب تھے اولاد اسکے وہاں حاضر | اس کا سرور اپر اتھا خاطر |
| سے بولیا او یوں کہ مرنے سوں | درد و غم یک ذرا نہیں مجھکوں | شوق کس بات کا نہیں ولیکن | بھک گیا جیو عیش و راحت سیں |
| ولیکن تھی بھوت آرزو مجھکوں | کہ میں احمد کا کرو فر دیکھوں | ہووے گا جب اسے بلند مقام | ہوینگے کل خلایق اسکے رام |
| ہی فراق اسکا میرے دل پو شاق | طاقت اس غم ستی ہے میری طاق | پس کہا تب او با ابو طالب | لطف و رقت سے تمہیں ہی غالب |
| اور توں عبد اللہ کا ہی بھائی سگا | دل بہت اپنا تو اس سے لگا | لطف و اشفاق پھر اسکے اپر | اپنی اولاد سے زیادہ کر |
| | بول کر یہ سخن وفات کیا | اسکے اوپر اچھو خدا کا دیا | |



## در بیانِ اختتام این رسالۂ میمنت انجام ومناجات بجنابِ خیرالانام علیه الصلوٰة والسلام

| | | | |
|---|---|---|---|
| حمل سے شہ کے یکو ماہ میں جد | ہیں کرامات بیشمار و عدد | اس بدل ذکرِ خیرِ خیر انام | اس حکایت اپر کیا میں تمام |
| بولوں گا دوسرے رسالے میں | اسکے سب عمر کا بیان سیں | ای محبان بر و بفرح و طرب | شہ کے مولود کو بروز و شب |
| سینہ اس ذکر سے کرو معمور | دل کتیں دیو اس بیان سے سرور | ہووے گا اس خوشی سے تمکو نجات | پاوینگے اس خوشی سے تم جنات |
| پاوینگے اس خوشی سے کل مقصود | ہووے گا اس سے ہر الم نابود | ہی روایت میں یوں کہ از اصحاب | کوئی دیکھا ابولہب کو بخواب |
| پوچھا اس سے کہ کیا ہی حال ترا | بولیا دوزخ میں ہی مکان مرا | روز و شب دیکھتا ہوں رنج و عذاب | نیں رہا مجھکو صبر و طاقت و تاب |
| لیک ہوتا ہی مجھکو پیر کی رات | کم او رنج و عذاب و آفات | اور میں پیتا ہوں اس دو انگلیاں سوں | اس گھڑی پیاس بھر کو پانی کوں |
| سبب اسکا ہی یہ کہ احمد جب | متولد ہوا بآخر شب | آثویبہ کری خبر مجھکوں | خوش ہوا اس کے تیں بشارت سوں |
| ہو کے خوشوقت خرم و دل شاد | اسکو فی الحال میں کیا آزاد | اور جب آزاد میں کیا اسکوں | تب اشارہ کیا یہ انگلیاں سوں |
| ہی یہ آرام اور یہ آب مجھے | اس بدل یاد رکھ کہا ہوں تجھے | یہ حکایت سنو مسلمانان | دل کو اس بات سے کرو شادان |
| بولہب تھا او کافر ای یاران | کہ مذمت ہی جسکی در قرآن | غم کھویا او سب جہالت سیں | شاہِ کونین کی عداوت میں |
| اور مرا کفر اور ضلال اوپر | آخر اسکا مقر ہوا بہ سقر | وے تیسے دشمن کو اور سرور و طرب | یوں حمایت کیا برنج و تعب |
| جو کہ لایا ہی شہ اپر ایمان | اور ہی تلبار اسپہ یاد و جان | ہووے خوش اسکے گر تولد سوں | نعمتاں کیا ملینگے کہہ اسکوں |



نعمتاں کو نہیں ہی اُسکے شمار / فائدے اُسکے ہیں گنتی سے بہار
بارہ وہ کم تھے زبان اشو / سالِ ہجرت سے یہہ ہوا ہی تو
جو یہہ نسخے کو پڑھے کو ہو دلشاد / مجھکو اپنے دعا سے لاوے یاد
از طفیلِ حسن بحقِ حسین / وسے مرجاؤں تن کیتیں سکھ چین
یا حبیبَ الالٰہ خذ بیدی / ما لعجزی سواک مستندی

شکر مولا کو باطن و ظاہر / کہ ہوا یہہ رسالہ اب آخر
سب یہہ ابیات اُسکے بے تکرار / سات سو کے اوپر ہیں ای یار
یا نبی اللہ از طفیلِ بتول / اِس رسالے کو میرے کر مقبول
مشکلاں ہیں بہت مرے کو بکل / واسطے غوث کے او سب کر حل
یک غزل میں کہا تھا ای سرور / ختم کرتا ہوں یہہ دعا اُس پر

## غزل در مناجات

یا رسولِ خدا تمہارا ہوں / جان و دل سے فدا تمہارا ہوں
مجھ کو میر و وزیر سے کیا کام / بندۂ بے نوا تمہارا ہوں
دل سے اغیار سے ہوں بیگانہ / جب سے ہی آشنا تمہارا ہوں
گرچہ سر تا قدم ہوں جرم و گناہ / بولتا ہوں سدا تمہارا ہوں
دیکھ میرے گناہِ بیحد کوں / دیو مت یوں چلا تمہارا ہوں
عفو با قدر کی اب کرو تقصیر / از برای خدا تمہارا ہوں
یک نگاہِ کرم کرو مجھ پر / گر بھلا گر برا تمہارا ہوں
مت کرو غیر کا مجھے محتاج / یا نبی میں گدا تمہارا ہوں
صحبتِ غیر سے کرو ای شاہ / تن مرا اب جدا تمہارا ہوں
گر جلا دیونگے مجھے بغضب / جاؤں میں کاں آیا تمہارا ہوں
بیجان تک غصہ مجھ اپر نکرو / آخر ای ذو العطا تمہارا ہوں

چوتھے رسالے کا نام جلت سوہن ہے اِس رسالے میں آٹھ برس کی عمر سے تا وفات حضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے

باجمالِ تمام بطورِ فہرست کے لکھا گیا ہے



در حمدِ حضرت صمدیت جلّت قدرتہ او عظمتہ و نعتِ حضرت ختمیت مرتبت و مناجات بجناب

قاضی الحاجات عمّ نوالہ و منقبتِ حضرت سید المحبوبین علی جدّہ و علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کل حین

چوتھے رسالے کا وزن یہہ ہے — فاعلاتن فعلاتن فعلن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ای تری ذات میں حیران واصل / ای ترے وصف میں نادان عاقل
باوجود اسکے ہی تو ای قادر / اوّل و آخر و باطن ظاہر
قرب میں رہ کو تیرے بعدِ ذات / کرتے ہیں بحر سے تیرے ہیہات
کچھ عجب نہیں کہ ترا حسن و جمال / ہر محل میں ہی اُسے لکھ اشکال
جو کہ لاکھوں سے صورت آوے / پس اُسے عقل سے کوئی کیوں پاوے
کرو سنیا میں محمد کے تئیں / اِس بلا میم کہے احمد کے تئیں

نا تجھے اوّل و نا آخر ہے / نا تجھے باطن و نا ظاہر ہے
گرچہ پایا نہ ترا کوئی سراغ / ہر جگر میں ہی تیرے شوق کا داغ
جا بجا ذات کو تیرے ہی ظہور / یہہ عجب ہی کہ ہی کیوں ہے مستور
ہر کہیں تیری حقیقت کا نور / لاکھوں انواع سے کرتا ہی ظہور
عقل اور فہم ہی جب ای قادر / بوجھ اور وصف میں تیرے قاصر
کل ملک اور رسل ہیں کل آج / جسکے دریائے کرم کے امواج



جس سے صحرا قدم ہی گلشن ۔ جس سے ظلمات عدم ہی روشن ۔ اُسکی جان جلوہ گری ذات و صفت ۔ انبیا کو نہ ملے جز حیرت

جسکی اُمت ہیں رسولان سارے ۔ کوئی نعت اُسکا کرے کیا بارے ۔ اور پکڑ اُسکے تئیں دامنِ آل ۔ اور کر اصحاب سے دل مالامال

اس تئیں غوث کو کر دست آویز ۔ چشم کر شوق سے اُسکے گلریز ۔ مقتدائے ملکِ انس و جان ۔ اولیا جسم ہیں سب اوہی جان

پیشوایانِ سلاسل یکسر ۔ جس کے دروازے پہ گھستے ہیں ۔ اولیا ہیچ ہی او شمع طراز ۔ جو رسولان میں محمد ممتاز

تابعان اس شہِ دین کے یکسر ۔ سارے اتباع ستی ہیں بہتر ۔ خاص کر بوالحسن پاک سیر ۔ غوث کے سرِ عیان کا مظہر

باوجود اُسکے کہ تھا غرقِ وصال ۔ سوزشِ عشق سے تھا لالہ مثال ۔ گر کروں درد کا میں اُسکے بیان ۔ موں خامے کے لہو ہووے روان

تجھ سے منگتا ہوں دعا اب یا رب ۔ دے ایس لطف سے میرا مطلب ۔ لطف سے تیرے جو ہی اصلِ امید ۔ جانِ محروں کو ہزاروں سے امید

ہر دلِ زار کو ہی تجھ سے لو ۔ ہر جلے جی کو ہی تیرے سے سرور ۔ نہیں ہوا تیرے ستی کوئی نراس ۔ لطف سے سبکی تو دیتا ہی آس

گرچہ کرتا ہی کہیں دیر قبول ۔ لیک دیتا ہی تو آخر مامول ۔ جرم پر کس کے نہ کرتا ہی نگاہ ۔ عفو احسان ترا یا اللہ

کیا کہوں حالِ پریشان کو میرے ۔ کیا کروں شرحِ غمِ جان کو میرے ۔ کیا کہوں سینۂ ویران کا بیان ۔ دیوں کیا اس دلِ حیران کا نشان

دل کہوں کیا میں اسے نارِ جحیم ۔ کب ملک اس سے سہوں رنجِ الیم ۔ چوبِ آتش سے نہ دیکھی یہہ ستم ۔ جو میں اس دل ستی دیکھا ہوں غم

بھار کے خصم سے ممکن ہے گریز ۔ گھر کے دشمن سے کروں کیوں پرہیز ۔ تن طرف سے بھی ہی میرے بیزار ۔ بھی ایسی جی سے ہوا ہوں بیزار

گرہی تن ہی گرزوان گرہی دل ۔ سب ہے میرے یوہی لاکھوں مشکل ۔ کیا کروں بچار کے لوگاں کا بیان ۔ ان کا جب حال ہے یوں ای رحمان

اس دلِ زار سے توبہ توبہ ۔ اس دلِ زار سے توبہ توبہ ۔ ایسے ناکام نپٹ افسوس افسوس ۔ اس غم آشام نپٹ افسوس افسوس

حال پہ اپنے بچارے کے آہ ۔ درد پہ ایسے دکھیارے کے آہ ۔ ایسے بیکس کے اُپر ای رحمان ۔ لطف و رحمت سے نگہ کر یک آن

ایسے مغموم اُپر ای داور ۔ عفو بخشش کی نظر کر یکبار ۔ مَسَّنِیَ الضُّرُّ اِلٰہِی وَاَنْتَ ۔ اَرْحَمُ کُلِّ رَحِیْمٍ بِیْ اَنْتَ

اِنْ تُعَذِّبْنِیْ فَھٰذَا عَدْلٌ ۔ اِنْ تَرْحَمْنِیْ فَھٰذَا فَضْلٌ ۔ رحم کر میرے اس احوال اُپر ۔ مت مجھے رکھ تو یہہ حیران بہتر

گرچہ میرے میں عجز ہیں سب کھوٹ ۔ جاؤں میں کان ترا دروازہ چھوڑ ۔ نہیں ہے حجت کا مجھے تاب و توان ۔ مشکلان میرے تو سب کر آسان

کس کا محتاج نکو کر مجھکو ۔ بھیج مت کس کے در اوپر مجھکو ۔ کیا کمی ہی ای خدا تیرے پاس ۔ کہ نہ مجھے دوسرے کی دیتا ہی آس

گرچہ اُسکا میں نہیں ہوں لایق ۔ تجھ سے اُمید ہے لئی ای رازق ۔ سبکے کرتا ہی تو کامان دلخواہ ۔ ناامیدی کو نہیں تیرے یان راہ

دل و جان جسم و زبان ہیں قاصر ۔ شکرِ نعمت میں ترے ای غافر ۔ لطف و رحمت کو ترے نہیں شمار ۔ نعمتان ہیں ترے گننے سے بہار

یک زبان ہیں ہی ترے لک نعمت ۔ شکر اُسکا ہی کہاں ہمکو سکت ۔ بحرِ رحمت کو ترے ہی نت جوش ۔ ہم تو غفلت کا پیا ہی سرجوش

ایسی بینائی مجھے کر تو عطا ۔ کہ ترے لطف کو دیکھوں ہر جا ۔ خاتمہ کر تو مرا ایمان پر ۔ از پئے فخرِ رسل خیرِ بشر

باز آب کر کو دعا آخر عیان ۔ لکھ تو احوالِ شہِ کون و مکان ۔ پہلے نسخے میں لکھا قصۂ نور ۔ دوسرے نسخے میں بشارتِ ظہور

تیسرے میں اُنکی ولادت کی خبر ۔ تا ہوئی آٹھ برس اُنکی عمر ۔ لکھ اب اس میں سبے زبان کر ہر بار ۔ اُسکی رحلت کی تلک کچھ احوال

داد دے اپنے عقیدت کیتین ۔ کر عیان دل کے محبت کیتین ۔ فارسی بات ہیں جنکو خبر ۔ فائدہ اُنکو بہت ہی اکثر

رکھ یہہ نسخے کا لقب جگ موہن ۔ ہر دلِ پاک کا ہی جو موہن ۔ کر کو اب ترک تو ہر قیل و مقال ۔ لکھ شہنشاہِ رسل کا احوال



## در بیانِ کفالت ابوطالب سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

جب مربا احمدِ مرسل کا جد ۔ کافل اُسکا ہوا ابوطالب تد ۔ دل سے چہتا تھا محمد کو بہت ۔ جو او فرمائے و سو کرتا تھا ترت




خو تھا اُسکے پرم میں شب روز | کام میں اُسکے بہت تھا دلسوز
پیار رکھتا تھا شہنشہ کے اُپر | اپنی اولاد ستی او اکثر
آپ کرتا تھا وہ خدمت اُسکی | بھوت کرتا تھا حرمت اُسکی
زور بر اپنے کھلاتا تھا اُسے | اپنے نزدیک سُلاتا تھا اُسے
سب مجالس میں لجاتا اُسکوں | کر کو ممتاز سمجھتا تھا اُسکوں
عشق اُس مہ کا تھا اُس پر غالب | ہر دم اُسکے تھا لقا کا طالب
بے حضور اُسکے نہ کھاتا تھا طعام | بے لقا اُسکے نہ کرتا تھا کلام
ڈالتا تھا او جس ظرف میں ہاتھ | اوٹھاتا تھا او کھانے سے ہاتھ
گھر کے لوگاں بھی جو تھے اُسکے تمام | ہیں او سرور نہ کھاتے تھے طعام
جب او شاہ سے مل کھاتے تھے | برکتاں اُس میں بہت پاتے تھے
پیٹ بھرتا تھا او کا یکسر | ورنہ رہتے او بھوکے شام و سحر
اور سب اولاد ابو طالب کے | افتخار آل لوی غالب کے
بستر خواب سے اُٹھتے تھے سحر | بال رہتے تھے بکھر اُنکے بسر
صاف کنگھا اُنکا نہ رہتا تھا بدان | انکھ میں سرمے کا نا نام و نشان
شاہ جب خواب سے ہوتا بیدار | کنگھہ رہتا غیب سے صاف ای ہشیار
بھی رہتے غیب سے آراستہ بال | انکھ بن سرمے ستی پاتے تھے جمال
دیکھ یہہ حال ابو طالب نے | بولتا اہل و عیال سے اپنے
ہی یہہ فرزند کتیں شان عظیم | ہوویگا مشتہر ہفت اقلیم
بھی ہی یہہ نقل ابو طالب یوں | ایک جنگل میں گیا لے شہ کوں
اُس بیابان میں لگی مجھکوں پیاس | پیاس اپنی میں کہا شاہ کے پاس
شاہ زانو اُپر اپنے بیٹھا | چشمہ ایڑی تلے اُسکے نکلا
پانی او نکو ہوا میں سیراب | بھوت شیریں و خنک تھا او آب
بولتا تھا میں اُسے یوں ہر روز | تو مبارک ہی بہت ای فیروز

## در بیان استسقا یعنے طلب باران کہ در سن نہ سالگی از آنحضرت بظہور آمدہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم




شاہ کی عمر ہوئی جب نو سال | شہر مکے میں ہوا قحط و کال
کام عالم کو ہوا تھا دشوار | اپنے جینے سے ہوئے تھے بیزار
سب عرب غم سے ہوئے تھے دلریش | تب ابو طالب کوں کہے اکثر قریش
سب کہے اکثر ابو طالب سوں | مینہوں منگنے کے بدل اب چل تو
لوگ پر سخت پریشانی ہے | روز و شب دل منے حیرانی ہے
شاہ کوں لیکو ابو طالب سات | با عرب کعبے میں آیا خوش صفات
پیٹ کوں شہ کے او با عزّ و شرف | کر دیا کعبے کے دیوار طرف
اپنی انگشت اُٹھا کر احمد | طرف آسمان کے بتلایا تد
یکبیک ابر ہوا تب پیدا | مینہوں شدت سے برسنے کوں لگیا
ندیاں کالوں سے سب پور ہوے | لوگ اس زحمت ستی مسرور ہوے
جب محمد کو ہوے گیارا سال | غیب سے کھلنے لگے کچھ احوال
ہی روایت یہہ کہ یکدن ہر ور | ساتھ لڑکوں کے تھا بازی میں [illegible]
پتھرے کر جمع اپس لنگ بھر | جاہا لینے کوں اپس گردن پہ
ہاتھ یک غیب سے تب آیا بجا | اُسکے گردن سے کھسیا اُسکو اُتار
اوسکہا غیب سے کوئی ای سرور | اپنے لنگی کوں نکو کر اوپر

## در بیان سفر آنحضرت در سن سیزدہ سالگی بجانب شام و ذکر ارہاصات آنجناب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم




تیروان سال ہوا جب آغاز | چاند کے طرح ہوا شہ ممتاز
شام کا قصد کیا بوطالب | ساتھ شہ کوں نہ لیا بوطالب
جب او تیار ہوا چلنے کوں | شاہ اُس پاس گیا ملنے کوں
یوں کہا اُس سے کہ ای عم میرے | کس سے ہیں ربط مجھے بن تیرے
نیں ہیں ماں باپ مرے تا اُن سوں | ہووے آرام و تسلی مجھکوں
پس مجھے کس پہ تو چلتا ہی چھوڑ | میرے احوال ستی یوں مکھ موڑ
سنکو یہہ بات ابو طالب کو | سینہ بھر پور ہوا رقت سوں
شہ سے بولیا او تب کھا سوگند | کر لجاتا ہوں تجھے ای دلبند
جان تلک اُسکے اتھے خویش و سگے | غصے سے اُسکو بچھنے کوں لگے
کہ یہہ فرزند ہی سن میں اصغر | حسن میں اُسکے نہیں شمس و قمر
مت لجا ایسے سفر میں اُسکوں | تاب نا لاویگا او محنت سوں
اس ملامت کو او سُن یوں چاہا | کہ چلے چھوڑ کر اُسکو تنہا
بعد یکدم کے او شہ کوں دیکھا | بیٹھہ روتا ہی یکیلا یک جا
شہ سے پوچھا کہ او ای نور بصر | کیوں تو روتا ہی ہی کیا تجھہ دلبر




شاہ خاموش ہا سن یہہ سخن
پھر کہا او ای قمر من موہن
میرے دوری سے ہی شاید یہہ غم
شاہ بولیا تب اٹھے ہاں ای عم

پس قسم کھا کو کہا شاہ کتین
تیرے دوری سے ہوونگا مین
لیکو سرور کو چلیا اپنے سات
شام کے ملک طرف او خوش صفات

اپنے انکھون سے نہ کرنا تھا جدا
ایکدم شاہ کو او اہل وفا
جب ہوا قافلہ بصرے سے قریب
اترے وہان لوگ سب ای غریب

ایک حجرہ تھا وہان عابد کا
جا بجا شہرہ تھا اس زاہد کا
کل رسولان سے اتھی اسکو خبر
سب کتابان کو کیا تھا از بر

جیوت دیکھا تھا بشب اور فراز
سب نصاری مین اتھا او ممتاز
اس مکرم کا بحیرا اتھا نام
معتقد اسکے اتھے خاص و عام

یون کتابان سے او پایا تھا خبر
کہ نبی آئیگا یہان لگ بسفر
اس بدل شام سے او صنادل
اکو بصرے مین کیا تھا منزل

منتظر شہ کا رہتا تھا شب و روز
شوق سے اسکے اتھا دل پرسوز
قافلے بہوت گذرتے تھے وہان
التفات اسکا نہ تھا کین یک آن

حجرے کے بام اوپر ہو کو سوار
دیکھتا چو طرف او نیک شعار
جب گیا قافلہ بو طالب
بام حجرے پو اتھا او راہب

سخت اس سال کا تھا دھیکالا
خاص تھی دھوپ اوپر دن دوبالا
دیکھتا تھا او کہ اس جمع اوپر
قطعہ ابر ہی سایہ گستر

جس جگے قافلہ او جاتا تھا
ابر بھی سر کے اوپر آتا تھا
جو تھا اس رہ مین درخت و پتھر
بھین نہ یک شخص کو رکھتا تھا بسر

اور کھتا تھا بصد شوق خرام
یا رسول اللہ ہی تیرے پو سلام
لوگ سب حجرے کے جب نزدیک آئے
رہنے کو اپنے لیا ہر کوئی جاے

مصطفی اپنے چچا ساتھ چلے
اترے جا ایک شجر جھاڑ تلے
اکھڑا ابر او اس جھاڑ اوپر
ڈالیان اسکے جھکے تھے سر پر




جب بحھایا ہی بحیرا یہہ حال
دلکو فرحت سے کیا مالا مال
دوسرے روز کتین او گیانی
سب جماعت کی کیا مہمانی

گئے جو تھے لوگ سب اسکے گھر کون
چھوڑ خیمے سے اس سرور کون
سارے لوگانکو بلایا راہب
اپنے مقصد کو نپایا راہب

پوچھا تم مین سے رہا کوئی بھی یک
سب کہے نین ہی مگر یک کودک
پس کہا لاو یہان تک اسکون
خوش کرو مجھکو اسے لانے سون

پس کہا عبد مطلب کا پسر
جس کتین نام تھا حارث کر کر
بن محمد پسر عبد اللہ
ہی قسم [illegible] یہہ کھانا دلخواہ

جب محمد کا سنیا راہب نام
پھر ہوا بہوت سے اشوق و غرام
بہوت جلدی سے کہا لاو اسکون
لایا حارث نے اسے جلدی سون

شاہ جب جھاڑ کے نیچے سے اٹھیا
ابر بھی سر کے اوپر ساتھ چلیا
دیکھتا تھا او تماشا راہب
شوق اول سے ہوا تب غالب

شاہ بونچا ہی جب اسکے گھر کون
جلد اٹھیا راہب نے اپس جاگے سون
اس شہنشہ کا کیا استقبال
لایا تعظیم سے او نیک خصال

صدر مجلس مین بٹھایا اسکون
ومبدم تیز بٹھایا اسکون
جو نشانیان تھے کتابان مین تمام
سر بسر شاہ مین پایا او تمام

لوگ جب ہو گئے فارغ از طعام
اپنے منزل کو گئے خاص و عوام
شہ سے راہب نے کہا ای مولا
ہی قسم تجھکو لات و عزا

جو مین پوچھون گا تو دیجے سچ بول
شاہ راہب سے کہا تب یہہ قول
لات و عزا کی تمکو دے سوگند
کوئی ان تیون نہین مجھ پاس پسند

پس کہا پوچھ جو چہتا ہے تون
جو تو پوچھیگا کہونگا تجھ سون
تب کیا شاہ سے راہب نے سوال
خواب و بیداری و دیگر احوال

شاہ تفصیل سے بولیا اسکون
جو او پوچھا تھا شہ عالم کون
جو او دیکھا تھا کتب مین احوال
پایا مثل اسکے او سرور کا مقال




پس او درخواست کیا از سرور
کہ کرے مہر نبوت کو نظر
پیٹھ سے شہ نے کیا کپڑا دور
تب کہا شہ کا چچا ای پر نور

جو او چہتا ہی تو کر اسکو روا
اسکتین مہر نبوت کو بتا
پشت سے جامہ کیا دور نبی
اسکو فرحت سے کیا پور نبی

پایہ اس مہر کو وہ پاک نظر
جلیا دیکھیا تھا کتابان اندر
بوسے اسپر دیا روتا روتا
وجد شورش کیا روتا روتا

پس کہا دوستی او راہب
کہا او تیرا ہے سگا بو طالب
بولیا اسکو کہ ہی میرا او پسر
راہب یون اسکو کہا ای بہتر

نین ہی تیرا یہہ پسر سن مجھ سون
زندہ نا ہونگے ماں باپ اسکون
تب کہا جائی کا بیٹا ہی مرے
دل کو اور جی کو لیتا ہی مرے




اوکہا سچ ہی یہہ بات اب کیہ تو
پس او راہب کہا ہی سنت یہہ بات
اُسکو جلدی سے لجا شہر پھیر
کر او جانینگے جو کچھ جانا ہی مین
تب کہا شہ کا چچا راہب کو
جب یہہ باتان کو سنیا بو طالب

سرخی لکھیا تکی ہے دایم اُسکو
یہہ بھتیجا ترا ای نیک صفات
پھر کبھی اُسکو کرامت تو سفر
جا نینگے اُسکے ہلاکی کے تین
کون او عہد لیا ہے تم سو
ڈر ہوا اُسکے دل او پر غالب

یا کبھی آنکھہ سے ہوتی سے دور
ہوئیگا خلق اُپر پیغمبر
بھوت کر اُسکو ہو دیان جتن
ہی بدل اُسکے ہمارے او پر
کر کو راہب نے تبسم بولیا
بیچ سب مال کیتین بھرے مین

اوکہا یون کہ ہی ہر یک دستور
ہوئیگا ملک جہان کا یکسر
سخت اُسکے ہین او دل سے دشمن
عہد و میثاق بہت ای مہتر
اِس صحیفے مین کہ لایا عیسی
جلد آیا اُو مکے مین وہان سین

## دربیانِ احوال آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم از سنِ ہفدہ[۱۷] سالگی تا نوزدہ[۱۹] سال

ہفدہ سالہ ہوا جب شاہ زمن
لے چلیا شاہ کو اپنے ہمراہ

تب کیا اُسکا چچا قصد یمن
سارے کاماں ہوے اُسکے دلخواہ
اُس سفر بیچ شہ عالم سو

نام اُسکا تھا زبیر ای ہشیار
نفع لی اُسکو تجارت مین ملیا
لی کرامات دیکھے ہر یک سو

ساتھ احمد کو لیا کر تکرار
بو کو خوشحال اپس گھر کو چلیا

## دربیانِ احوال سرور عالم صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کہ در سنِ نوزدہ سالگی بظہور آمدہ




جب ہوے شاہ کو انیس برس
جب گئے شام کے سرحد اندر
حجرہ باندیا تھا وہان یک راہب
گیا اُس پاس ابو بکر تمام
تب او بولیا یہہ جوانِ دلخواہ
مجھکو پوچھے ہے بزبان یہہ بات
صدق حضرت کا ہوا اُس دن سو

روز و شب اُسکے کمالان تھے سرس
بیٹھے یک روز او یک جا بھر
یاد حق کا تھا اُس او پر غالب
تا بدل شاہ کے کچھ لاو طعام
ہی محمد پسر عبد اللہ
یاد رکھہ اُسکو تو ای نیک صفات

لے گیا اُسکو ابو طالب سات
بیر کے جھاڑ تلے بیٹھا شاہ
علم سے تھا او کتابان کے خبیر
اُس سے راہب نے کہا ای اکمل
بولیا واللہ یہہ ہی پیغمبر
بعد عیسی کے نہ بیٹھینگا یہان

تب ابو بکر بھی تھا شہ کے سنگات
جا بجا لوگ بھی جو تھے ہمراہ
تھا غرض بھوت خبردار او بیر
کون بیٹھا ہی او اُس جھاڑ کے تل
ہی رسولان کا او خاتم یکسر
کوی جز مرسل آخر دوران
دل مین صدیق تو تلک خصلت کو

## دربیانِ احوال آنحضرت از سنِ بیست[۲۰] سالگی تا بیست و پنج[۲۵] سال صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم




جب ہوا بیس برس کا سرور
دیکھ کر تجھکو کہے اُو چ ہی تو
دوڑ کر جلد میرے پر آیا
سن یہہ قصے کو گیا او وسواس
شاہ کو خوب بجھایا کاہن
کچھ مرض شہ مین نہ پایا اصلا
ہین علامات کمال اسکو بھوت
عمر ہوی بیس تو جب اُسکی زیاد

اُسکو دستے تھے ملایک اکثر
لیک ابھی نین ہی اُسے وقت علو
ہاتھ او میرے شکم مین لایا
لیگیا شاہ کو یک کاہن پاس
نبض کو ہاتھ مین لایا کاہن
اُس شہنشہ کے چچا سے بولا
ہوئینگا جاہ و جلال اسکو بھوت
کوہ اجیاد مین او شاہ رشاد
حق چرائی کا اُنو سے لیتا

الکدِ عم سے کہا شہ یہہ بات
پھر کہا شاہ چچا سے یک بیر
کچھ تجھے درد ہوا ہین اُس سو
علم طب سے بھی اتھی اُسکو خبر
نقش کو پشت کے او دیکھا خوب
نین بھتیجے مین ترے کچھ ہی خلل
نین ہی شیطان کا کچھ اُسکو ڈر
بکریان قوم کے لے جاتا تھا
اور فقیران کو لجا کر دیتا

تین شخص آے مرے کن گی رات
ایا یک شخص نے اُن تین سے پھیر
بلکہ لئی فرح و طرب تھا مجھکو
شاہ کا اُس سے کہا حال یکسر
اور بجھایا او تمام اعضا خوب
سارے اوصاف ہین ہی او اکمل
یہہ فرشتے ہین کہ اُترے اُسپر
دن چرا شام کو لے آتا تھا

## دربیانِ تزویج آنجناب با اُم المومنین خدیجۃ الکبری صلی اللہ علیہ و علیہا و آلہٖ وسلم و معجزاتیکہ از آنجناب بظہور رسیدہ



جب ہوا بیس اُپر پانچ کا شاہ
اُسکا آوازہ پڑیا دہ افواہ

خوب ہوا اُسکے جوانی کو بہار
ذکر تھا حسن کا اُسکے ہر جا

تب ہوا اُسکے چچا پر افلاس
نیں رہا مال و متاع اُسکے پاس

عاتکہ بھان ابوطالب کی
سیدہ اہل لُوی غالب کی

بھائی سے آپنے یوں بولی تد
کہ ہوا خوب جوان اب احمد

شادی اُس شاہ کی کرنا ہی ضرور
دل کو اُس فرح سے کرا مسرور

جب سُنیا بھان سے بوطالب یو
بھوت روزوں کو کہا تب یوں او

دایم اسباب کا مجھکو ہی خیال
کیا کروں میرے کنے نیں ہی مال

نسبت غیر کی نیں مجھکو طلب
خرچ کُف کا نہیں مجھ پاس اب

پس میں کس طرح کروں اسکا بیاہ
مجھکو اُس فکر کا ہی غم ہمراہ

عاتکہ بولی کہ یک فکر مجھے
آئی ہے دلمیں ہیں کہتی ہوں تجھے

میں سُنی ہوں کہ خدیجہ پاس آن
شام کو قافلہ کرتی ہی رواں

جیتی ہی مال اُپر ایک امین
کہ کرے مال ادا خوش آمین

مصلحت ہی تو کہونگی اُسکو
ہووینگی خوش او بہت احمد سوں

ہی امانت میں او سرور ممتاز
نیں ہے اس فن میں اُسے کوئی انباز

بھوت رتبہ دیا او یہ تدبیر کوں سن
غم ہوا اُسکے اُپر یک کا دُکن

پس کہیا بھان سے اپنے او ہمام
میں کہا کوئی ہمارے میں یہ کام

کوئی سنگے پر نہ رکھوں گا میں وفا
نام اُجوڑے کا تسم ہی بجدا

خاص اُس سرورِ آفاق اُپر
کہ کمالات میں ہی بے ہمسر

لیک ہمارے ہو چی اب لاچاری
فکر شادی کی تھی اُسکے بھاری

ہی ضرورت منے مکروہ حلال
جا خدیجہ سے تو یہ بولی مقال

ہی روایت کہ خدیجہ خاتون
خلق و صورت میں تھی بہتر سب سوں

وہان کے یک شہ کی تھی اولاد سے
رکھتی تھی دولت و لی مال کو او

عقل و دانائی بہت تھی اُسمیں
حق شناسائی بہت تھی اُسمیں

تھی کیا بان سے خدا کے آگاہ
تھی عبادت منے گاہ و بیگاہ

مرد مرنے کے پیچھے او خاتون
روز و شب لائی تھی اُو تو لا سوں



بھوت اشراف عرب او شامان
دل سے تھے بیاہ کے اُسکے خواہان

لیک دل اُسکا نہ تھا بیاہ پر
حق کے طاعت میں تھی او شام و سحر

اُن دونوں بیچ او دیکھی تھی خواب
اُسکے آغوش میں آیا مہتاب

گود سے اُسکے او چند رکانوں
سارے آفاق میں کیتا ہی ظہور

جب اُٹھی خواب ستی او روشن
بھیجی یک شخص کو کوئی راہب

بولیا او خواب کی اُس سے تعبیر
او کہا آکو خدیجہ کے وصیر

کہ تجھے لائیگا اب عقد بصبر
اِس زمانے کا جو ہی پیغمبر

گھر ستی تیرے کریگا او نور
سارے دُنیا منے سرتاج طہور

لاوینگی سب کے اول تو ایمان
دین کو اُسکے تو لیگی بجان

سُنکو راہب سے خدیجہ یہ نوید
بھوت رکھتی تھی یہ دولت کی اُمید

عاتکہ آئی جب اُسکے گھر کون
لائی او اُسکو بہت حرمت سوں

بھوت تعظیم و مروّت کر کر
اُسکو بیٹھلائی اپس مسند پر

عاتکہ بولنے کو جیتی تھی
لیک خجلت سے نہ کچھ کہتی تھی

پس کہی اُس سے خدیجہ خاتون
بول جیتی ہی جو کچھ میرے سوں

بولی او بھائی کا میرے فرزند
ہی محمد سے خوش نام بلند

خوش ہوا تازہ جوانِ دلخواہ
عرض ہے اُسکا اہتمام پر بیاہ

لیک ہی دست تہی بوطالب
فقر ہی حال پہ اُسکے غالب

یوں سُنے ہیں ہمیں اُپر جوان
کہ ترا قافلہ ہوتا ہی رواں

گر تو دیونگی بھی کچھ کام اُسے
خوب دیونگی سرانجام اُسے

سُن خدیجہ یہ سخن ہوئی مسرور
شاید اب خواب کو اپنے ہی ظہور

پس کہی او مین سُنی ہوں بسیار
اُسکے اوصاف کو بیحد و شمار

دوسرے لوگوں کو جو دیتی ہوں
مال دیونگی دو چنداں اُسکوں



لیک ہیں بھوت سفر میں جنجال
بھوت مشکل ہی جتن کرنا مال

لا محمد کو مرے پاس تو جا
تا اُسے غور سے دیکھوں میں بھلا

بوج لیؤنگی میں دیکھ اُسکی تیں
کہ اُٹھاویگا یہ محنت یانیں

گئی او لانے کتیں سرور کو
بھان خدیجہ نے سنواری گھر کو

گھر میں مسند کو بچھا او مسند
لیکو توراۃ کو بیچھی اُس پر

لائی جب عاتکہ اُس سرور کو
لی اگے ہو او بہت حرمت سوں

جوکہ توراۃ میں دیکھی اوصفات
یک بیک پائی او شہ میں خوشدلی

دلمیں بولی کہ جو دیکھی میں خواب
ماہِ روشن سو ہی ہے مہتاب

لیک یہ راز نہ کس سے کہنا
صبر کر روز کتے جب یہ دنا

پس دوئی شاہ کتیں او کچھ مال
اُسکی رویت سے ہوئی لی خوشحال

میسرہ نام تھا ایک اسکا غلام
سب او کرتا تھا تجارت کا کام

شہر سے ہووینگا جب شہ باہر
تو پنا اسکو یہہ کپڑے فاخر

دینے لینے مین کر اسکو حلیم
رنج و محنت سے اسے رکھ سلیم



اسکی تعظیم تو کر حد سے زیاد
ہر طرح دل کون تو رکھ اسکے شاد

گر بجا لائیگا تو یہہ اقوال
تجھکو آزاد کردن گی فی الحال

لوگ مکے کے زن و مرد گل
جمع آئے تھے تماشے کے بدل

شاہ بھی بھوت ہوا تھا دلگیر
کہ خدیجہ کا کہین اسکو اجیر

نین ہی یہہ اوج محمد ای پاک
کہ کیا اسکے بدل تو افلاک

نین ہے یہہ اوج نبی المعراج
جسکے نعلین ہوئے عرش کے تاج

حق دیا انکو جواب مرغوب
ای فرشتے یہہ وہی ہے محبوب

پھر لوگ گئے سار جب
حکم خاتون کو بجا لایا سب

تیون ملعون کہے آ اس سون
خوب کپڑے نہ پنا احمد کو

موٹے کپڑے دئے اسے پاؤن چلا
تا کرے خدمت و ہر کام ادا



جون مجھے حکم ہوا ہی اسکا
اسطرح اسکو مین لاتا ہون بجا

نام تھا اسکا خزیمہ کر کر
عشق رکھتا تھا بہت سرور پر

بھی ابوبکر عتیق صدیق
اس سفر مین تھا محمد کا رفیق

مختصر کچھ مین بیان کرتا ہون
شوق سے دل کے تو اب سن اسکو

لوگ تدبیر کئے بھوت ولے
یک قدم اپنے نہ جاگے سے ہلے

اور پڑیا کچھ او شہ پاک خصال
جلد اوٹھ کو چلے رہ فی الحال

دوستان شہ کے ہوئے سب مسرور
مین مسرت سے ہوا انکا پور

شام ملک بھتر یک جا گے
قافلے آ کو اترنے لاگے

دور ہوا مینو سے پر خوش آئین
سبز جوی گرد کی بھی اسکی زمین

ایک راہب کا اتھا حجرہ دان
دین عیسی پو تھا او پاک روان



روز و شب اسکو عبادت تھا کام
ذکر مین حق کے او رہتا تھا مدام

بام سے بھوت شتابی اتریا
شاہ کے پاس گیا اور بولا

شہ جہر تک اسکو کہا ہو تو دور
ایسے ناوان کو نے میرے حضور

ہاتھ مین اسکے صحیفہ تھا ایک
کر نظر اسمین کہا شہ کو دیکھ

دوستان شہ کے سنے جب یہہ بات
بھوت بچلے کہ کریگا کچھ گھات

کھینچ کر تیغ خزیمہ نے شتاب
آل غالب کو پکارا بالخطاب

قیمتی کپڑے اپس بیچے سون
اسکین دیکہی ہوئین خاتون

اسکارہ دل سے تو فرمان بردار
اونٹ پر اسکو بٹھائے نو بہار

جو تو دیکھینگا سفر مین اس سون
یاد رکھ سب او مرے سے کہہ تو

تا نبی ہاشم و بو طالب سون
تا ہوئے شرم و خجالت مجھکون

کر یہہ تاکید کری او اشرف
کاروان جلد روان شام طرف

جو تھے وہان شہ کے اقارب حاضر
گریہ کرنے کون لگے شہ خاطر

دیکھ یہہ حال فرشتے کیسر
بھوت رو رو کو کہے ای داور

نین ہی یہہ اوج محمد ای خدا
شان مین جسکے تو لولاک کہا

نین ہی یہہ اوج شہ با اکرام
جسکا دو جگ ہی دل و جان غلام

لیک ہی عشق کا یہہ ناز و نیاز
تمکو معلوم نہین ہے یہہ راز

عتبہ و شیبہ و بوجہل تباہ
قافلے مین تھے یہہ تینون گمراہ

اونٹ پر اسکو بٹھاتے ہرگز
یہہ سلوک اس سے نہین ہے جائز

میسرہ ان ستی بولیا یہہ کلام
نین تمہارا ہون خدیجہ کا غلام

تھا خدیجہ کا سگا یک دلخواہ
شاہ کے ساتھ تھا او بھی ہمراہ

ایکدم شہ سے نہ ہوتا تھا جدا
دل سے تھا پاؤن اپر اسکے فدا

اس سفر بیچ دیسے از احمد
لی کرامات و خوارق بے حد

ہی روایت کہ دو اشتر تھین
بیٹھ گئے سست ہو بیماری سین

میسرہ آ کو کہا یا سرور
شاہ جا ہاتھ رکھیا اونتان پر

سب سے آگے او لگے چلنے کون
دشمنان شہ کے لگے جلنے کون

بولے آپسین کہ رحمان و رحیم
دیویگا اسکو بڑی شان عظیم

شہ گیا ایک سگے جھاڑ تلار
سبز و خرم او ہوا مثل بہار

ابر بھی شاہ کے تھا سر اوپر
سایبان سر پو اتھا جون چھپر

نام اس مرد کا تھا نسطورا
علم تھا اسکو کتب کا پورا

راہب اس حال کتین دیکھا جب
صبر او ہوش کو کھویا او سب

ہی قسم تجھکو بلات و بہ منات
کیا ترا نام ہی کہہ میرے سات

کوئی چیز اس سے بتر نین مجھ پاس
سب کہتا ہون نین ہون بیسواس

ہی قسم اسکی کہ بھیجا انجیل
حضرت عیسی پو یہہ او ہی قیل

دل مین انکے ہوا تب یہہ گمان
کہ او کچھ مکر کرین گا یہان

آئے سپاس ہی غالب سب
پر غضب ہو کو گئے اسکیان تب

ان سے راہب کہا اے جمع قریش
یون کہتا یان سے مجھے ہوئی خبر
دوستان اسکے ہین دایم مسرور
اور کہا دل سے ہو ہمین اسکا غلام
راز کہتا ہون نئین یک تیرے سو
ہووینگا کوئی نہ اسکا ہمسر
میسرہ کو بھی بلایا راہب
پانون تل شہ کے جو نکلیا تھا آب
غیر اسکے بھی کرامات کثیر
کہ محمدؐ نے یہان آویگا
جو کتابان مین کیا تھا ہین نظر
ہین وہ سرور کے بہت وھان حساد
ہی رسولان کا او سرور خاتم
ہوونگا دل سے ہمین اسکا تابع
لئی ملیا نفع دو چندان سے زیاد
ہور کہا بول تو مجھ سے سچ بات
خصم ہون انکا بھی ہندتا ہون نظر
شہ کہا ہان او تب اٹھ کر وھان سین
الغرض پہنچ کو سب مال تمام
پونچے جب اکو بہ مر الظہران
میسرہ اس سے قبولیا یہہ بات
او کہا یون ہی طریق خاتون
اس بدل اونٹ پو یہہ ڈالیا مین
اس سے بوجہل کہا تب یہہ مقال
میسرہ بولیا ہے اگرچہ صغیر
جب کیا قطع شہنشہ کچھ راہ
جلد جبریل کو بھیجا ذو المن
راہ سہ روزہ لجایا یکدم مین
وقت دوپہر کے آیا سرور

مجھ سے کیون تو ہین تجھین بداندیش
کہ جو بیٹھا ہے وہان زیر شجر
سرو عالم ہین ہے خصم اسکا چور
صدق سے اسکا مین کرتا ہون کام
دل منے اپنے چھپا رکھ اسکو
اسکے رتبے سے نہین کسکو خبر
شہ کے احوال کا ہو کر طالب
سایہ کرتا جو اٹھا سر تو سحاب
یکبیک اس سے کیا او تقریر
یہہ مکان اس سے شرف پاویگا
اس شہنشہ مین ہین دیکھا کیسر
اس سے رکھتے ہین بہت بغض و عناد
اسکے خاطر ہی یہہ عالم آدم
حشر مین اسکو کرونگا شافع
میسرہ اور ہوئے لی دل شاد
ہی قسم تجھکو بہ عزا و منات
مجھکو ترتا ہی گذر جب ان پہ
لیگیا میسرہ کو خلوت مین
قصد سکے کا کئے با اکرام
میسرہ سے کہا صدیق نہان
یک جوان اونٹ سوار یا خوشنما
کہ جو یہہ مژدہ سنایا اسکون
کہ ملے سب او محمدؐ کے تئین
بھیج مت اسکو کہ ہی او کم سال
لیک ہی عقل منے سب کا پیر
آئی نیند اسکو نکا یک ناگاہ
جلد جا پونچ تو اب احمد کن
لا سلامت سے بھی جلدی وھان سین
جلد تر برق سے نکلے کے بھتر

ہی قسم حق کی لیا نین مجھ کون
ہی سگل رسل و نبیان کا خاتم
پس خزیمہ سے او راہب بولیا
قصہ او نتان کا کہا سب اس شو
ہاتھ مین ملک او سب لاویگا
اسکے دشمن ہین یہودیان دل سو
اس سے سرور کا کیا استفسار
شاہ جس ظرف منے ڈالیا ہات
سنکے یہہ بات کہا نسطورا
شوق سے اسکے ملاقات کہ مین
تجھکو کرتا ہون وصیت اب مین
پس کہا اس سے قسم کھا اول
کاشکے بعثت لگ اسکے مجھکو
میسرہ حکم سے راہب کے تب
نقل ہی یون کہ وہان مختار
شہ کہا مجھکو نہ دے یہہ سوگند
شہ سے بولیا او ہی سچ تیری بات
بولیا اس سے کہ یہہ تیرا ہمراہ
راہ مین ابر نبیؐ کے سر پہ
بھیج احمد کو خدیجہ کے حضور
اس سے صدیق کہا بول تو اب
قافلہ آنے سے خوشی ہو خاتون
واسطے اسکے کہ اس سرور سون
عمر مین اپنے کیا نین او سفر
الغرض اونٹ پہ چڑ شاہ جہان
یک زمان اونٹ پو سویا سرور
لے ایس لحظہ مین اشتر کی مہار
الغرض آن کے جبریل امین
تب خدیجہ کئی عورات کے سات

کاروان کوئی معزز تم سو
اسکا دین حشر تلک ہی قایم
تجھ سے رکھتا ہی او شہ خوشی کیا
پس او راہب نے کہا یون اسکو
سارے عالم تو ظفر پاوین گا
انکی آفت سے جتن کر اسکو
شہ کا احوال کیا او اظہار



ہوتے تھے اسمین بہت سے برکات
علم اس سر کا تھا مجھکو پورا
یحان بنایا تھا یہہ بحرے کشتین
ہرگز اسکو نہ لجا شام کیتین
ہی او اس دور کا بیشک مرسل
دیوے تقدیر امان مرنے سو
مال جو تھا سو وہان بیچا سب



یک یہودی نے کہا تھا تکرار
خوار کوئی چیز نہین ان مانند
ہی تو نکلے کا مگر ای خوش ذات
ختم ہی سارے رسل کا واللہ
مثل اول کے تھا سایہ گستر
دیوے تا اسکو بشارت سے سرور
کس بدل اونٹ تو واماندہ ہے
دیتی ہی اونٹ کو [illegible] تسکین
فائدے چھوٹنے [illegible] ہو
شاید او جائیگا کین نہ بسر



وھان سے نکلے کو ہوا جلد روان
راہ کو چھوڑ گیا اونٹ بہر
لا اسے جلد رہ راست مہار
لے مہار اسکی کیا طی زمین
بیٹھ کر قصر تو کرتی تھی بات



قصر کے سامنے جب آیا شاہ
سخت اُس وقت اتھی گرم ہوا
اِتنے مین شاہ گیا اُسکے گھر
خوش ہو سرور کو بلائی خاتون
کام اِس بار ہوائی خوشنود عات
میسرہ کو او لکھی جلد جواب
میسرہ سے او کہا یون ملعون
شہ خدیجہ کا دیا نامہ جب
تب ہو شرمندہ کہا او ملعون
جلد بھیجا او لعین اپنا غلام
آگے کی روز کے احمد آکر
سخت شرمندہ ہوا او ملعون



میسرہ بھوت سرایا شہ کو
مال کا نفع ملیا جو اِس سال
دس ہزار اُسکو دئی درہم او
جو تجارت مین ملیا سو دین بار
بھوت ہی دِل مین تمنا اُسکو
بولی اُس زن کو بلا کر خاتون
دِل کتین دیکو خدیجہ کے سرور
فضل سے حق کے ہوا ہی تو جوان
او کہی ہووے اگر کوئی عورت
خرچ کا تجھ کو پڑے گا نا بار
ویسی عورت ہے خدیجہ بیشک
تجھ سے راضی ہے کہتی ہون



بھائی اور عم کو بلا کر بولی
یعنے لے ساتھ اپن خویشان کو
دنگ اِس فکر مین تھے سب او فریق
پس ابو بکر کہا شہ سے ند
مجھکو بلایا تھا او جب احمد کو

جا پڑی اُسپو خدیجہ کی نگاہ
سر اُپر ابر اُسے چتر ہوا
باندی یک جا کو کری اُسکو خبر
شہ دیا میسرہ کے نامے کو
یہہ محمد کے اُٹھے سب برکات
پھر محمد کو چلائی بشتاب
قول کو تیرے نہین مانیا تون
خوش ہو بوجہل کو او بولیا تب
نین ہی اِس خط پو تیقن مجکون
جا خدیجہ سے منگیا او انعام
اونٹ لے مجھ سے ہوا رہ سپر
دل ہوا اُسکا یہہ غم سے پُر خون
اِس رسالت کے گلشن کے مہ کو
سُن کو یہہ بات ہوی او خوشحال
تا او کس سے نہ کہے باتان او
تھا او القصہ بلا حد و شمار
کہ کرے اپنا نکاح سرور سو
دلمین جو قصد ہوا تھا اُسکون
وان سے اُٹھ آئی او سرور کے حضور
کیون نہ کرتا ہی تو عقد ای سلطان
ہی اُسے سیرت خوب اور صورت
کیا تو کہتا ہی تب ای شاہ خیار
ہی کمالات مین عورات مین یک
بول یہہ بات اُٹھی او وہان سے
بھید کو دِل کے اُنو کن کھولی
اُفلان وقت بھر میربان تو
آیا اُن پاس یکایک صدیق
مجھکو یک کیسہ دیا تیرا جد
ہووے در کار تو دے اُسکو تو

دیکھی آتا ہی یک اُشتر کا سوار
پوچھی عورات سے آتا ہی یہہ کون
کہ محمد نے سفر سے آیا
اُس صحیفے کا اتھا یون مضمون
جب صحیفے کو پڑھی سب خاتون
شہ اُسی روز گیا میسرہ کن
آخر احمد نے گیا راہ کو بھول
ای ابوجہل کیا تو گمراہ
کیون او چھپے دِکی چلیا یکدن
سخت برہم ہوا اُسے کی خاتون
ہو کو شرمندہ او ناپاک چلیا
کاروان بعد کتے دِن بہ ظفر
رہ مین سرور سے جو دیکھا تھا عیان
میسرہ کو او کہی کہین مت بول
جو متاع شام ستی او لایا
جب خدیجہ نے بجھائی یہہ حال
ایک زن عقل مین تھی بے ہمسر
بولی تو خوش مین اچھاتی ہون
بولی ای شاہ تو فرما مجھ کو
شہ کہا مال نہین میرے کن
مال رکھتی ہے بہت او کمال
شاہ بولیا ہی کہان ویسی زن
شہ کہا اُسکا کرون کیو نمین پیام
پس کہی جا کو خدیجہ کے حضور
بھیجی یک شخص کتین سرور کن
خوب کپڑے تھے تب شاہ کنے
بولیا پاتا ہون نمین تیرے مین ملال
یکہزار اُسکے بھتر تھے دینار
خوش ہو سرور نے دیا ہو سوال

تھا سبک سیر بہت بجلی سار
بولی شاید ہی محمد شہ کون
کاروان سیتی بشارت لایا
کہ ملیا نفع بہت اب ہمکون
اونٹ یا ساز دئی سرور کون
خوش ہوا دیکھ ابو جہل کا من
میسرہ دل مین ہوا سخت ملول
ہی رہ راست تو ثابت او شاہ
بھیجتا ہون مین کسیکو اُس چھن
کیا تو کرتا ہی تمسخر مجھ سون
بعد کی دِن کے او ملعون سے ملیا
آیا خاتون کے منزل کے بھتر
سربسر اُسکا کیا اُس سے بیان
ان حکایات کو رکھ یاد یہہ قول
نفع اُسکا بھی سکے مین پایا
اور سُنی شاہ کے اوصاف کمال
نام تھا اُسکا نفیسہ کسر کر
اُسکو اِس بات اُپر لاتی ہون
کیا سبب بیاہ نہین کرتا تو
کسطرح بیاہ کرون مین ای زن
شرف و فضل مین نہین اُسکو مثال
او کہی سُن تو ای سالار زمن
او کہی مین تر اکرتی ہون کام
سنکو یہہ مژدہ ہوئی او مسرور
خواستگاری کے بدل او مومن
اُس بدل سب او پڑے رنج سے
شہ کہا کھول کر اُس سے احوال
اور کی تھا ان مین با نقش و نگار
تن اُپر اُس سے کیا اپنا لباس



اور خدیجہ بھی کری جلد روان  واسطے شہ کے لباس شاہان
ہی روایت کہ او پیسے اور تھان  تھے ابوبکر کے بیشک کہ تمان
پس ابوبکر کو بولیا سرور  آمرے ساتھ خدیجہ کے گھر
خوش ہوا آپس کو بٹھاری خاتون  گھر کتین اپنے سنواری خاتون
لولو و زر سے رکھی طبقان بھر  تا نثار اسکو کرے شہ کے اپر
بیاہ کا اسکے ہوا والی عم (چچا)  عمر تھا نام سے جسے ای اکرم
حمدِ حق گو کہ کیا ہی ہمکو  آل مذ نوح و خلیل اللہ سو
اور دیا کعبہ کرا احسان ہمکو  اور کیا اسکا نگہبان ہمکو
اور یہہ لوگان کا کیا ہمکو رئیس  لوگ سب تن ہین ہمیں جون سر جیس
اسکے مانند نہیں ہے کوئی مرد  سب کمالات مین ہے بیشک فرد
مال سائے کے ثمن ہی زائل  باندتا ہین ہی دل اسپر عاقل
او کیا اپنا خدیجہ سے بیاہ  لوگ اسبات اپر سب ہین گواہ
ہی قسم یہہ جی بڑا شاہ کریم  ہو وینگی اسکو بڑی شان عظیم



پس کہا سچ ہین یہہ باتان بیشک  نا خلاف اسمین کرینگا کوئی یک
جب ہوا عقد مبارک باہم  سب کو مہمان کیا شہ کا عم
باندیان گھر مین خدیجہ کے سب  دف بجا گائے بصد فرح و طرب
منذ سرور کو کری او سب مال  کام سے اسکے ہوا شہ خوشحال

شاہ بولیا کہ بہنون گامین  حجر ابوبکر کے کنیزن کے تئین
دفع منت کے بدل او خوشخو  شاہ کے جد کا لیا نام نکو
الغرض بھین کو شہ خوب لباس  لے عزیزان کو گیا اسکے پاس
واسطے شاہ کے او با انداز  فرش دیبا کا کری با انداز
شہ کے آنے سے بہت ہو دلشاد  کی کنیزان کو کری او آزاد
اسطرف شہ کا چچا خاطر خواہ  لی فصاحت سے پڑیا خطبۂ بیاہ
جان لگ اولاد مین از سعد و مضر  ہمکو ان سب مین کیا ہی بہتر
روز و شب او حرم امن و امان  ہی حفاظت مین ہمارے ہر آن
بولتا ہون مین پس از حمد صمد  کہ مرے بھائی کا بیٹا احمد
گرچہ اسپاس نہین ہے کچھ مال  حد ستی اسکا زیادہ ہی کمال
جانتے ہین تمہین احمد کو سب  اسکا ظاہر ہے حسب او نسب
مہر اسکا مین بندیا بے تکرار  اسقدر نقد ہی او یہہ ہی ادھار
جب او خاموش ہوا خطبے سو  عم خدیجہ کا پڑیا خطبے کو
کر دیا بیاہ خوشی سے اب مین  مصطفی ساتھ خدیجہ کیتئین
بے تکلف سے کھلایا سب کو  خوش ہوئے لوگ سب اس شادی سو
مبلغ مہر کو سن ای ہشیار  چار سو زر کے اتھے سب دینار
جب ملیا مال او سب سرور کو  فقر جاتا رہا بوطالب سو

## در بیان احوال سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم از بیں عمر تا چہل سال

شہ کی اس عمر ستی تا چل سال  لئی کرامات دسے در ہر حال
ایک کوئی شخص ہوتا تھا عیان  چشم پر شاہ کے روزان و شبان
دیکھ اس نور کو خوش ہوتا تھا  دل کے اندوہ کتین کھوتا تھا
اس شہنشاہ ستی وقت گذر  اسطرح بولتا تھا سنگ و شجر
اور اسوقت مین گر کئین تنہا  او شہ کون و مکان جاتا تھا
گرچہ کرتا تھا ہراسان ہو نگاہ  سید ہے اور داوین طرف اپنے شاہ
جا کو کہتا تھا خدیجہ سے یہہ بات  اور کتا مجھکو ہوون کچھ آفات



جمع رکھ خاطر پاک ای سرور  دیونگا خیر تجھے لئی داور
حکم سے حق کے تھا جبریل کریم  اس شہنشہ کا شب و روز ندیم
تیس برتین ستی تا چل سال  تھا سرافیل او شہ کے دنبال
اور آگے وحی کے اس سرور پر  چھپے جینے تلک ای نیک سیر

پانزدہ سال اول بعث سو  سنتا تھا غیب کے آوازان کو
اور آگے وحی کے او ستا برس  ہر زمان نور دکھاتا تھا سرس
اور ہوا وحی کا جب وقت قریب  جس مکان بیچ گذرتا تھا حبیب
یا رسول اللہ ترے پر دن رات  ہو وے مولی سے سلام و صلوات
اتا تھا غیب سے اسکو آواز  یا محمد کہ ای اہل نیاز
کوئی نہ آتا تھا نظر مین اسکو  گھر کو جاتا تھا شتابی وان سو
کرتی تھی شہکو تسلی خاتون  کچھ نہ پہنچیگی مضرت تجھکون
بھی روایت ہی کہ از گیارا سال  تیس برتین تلک در ہر حال
جان او جاتا تھا شہ عالی ذات  جبرئیل اسکے بھی رہتا تھا سنگات
دل سے سرور کے تھا غمخواری مین  روز و شب اسکے اتھایا مین
خواب ہوتے تھے بہت سے ظاہر  کوئی اس راز سے نین تھا ماہر

| | | | |
|---|---|---|---|
| خواب جون دیکھتا تھا شاہِ زمن | دستا بیداری منے صبح زمن | ہور آگے وحی کے او باصفوت | جا کیا کوہ حرا مین خلوت |
| اُسی واس کوہ مین جبریل اُتریا | ماجرا اُسکا بہت ہی لمبا | مختصر اُسکا مین کرتا ہون بیان | سُن اُسے شوق سے دل کے بیجان |

## در بیانِ ابتدای بعث و نبوت آنحضرت و نزولِ جبریل بر آنجناب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہی روایت کہ خدیجہ خاتون | دیتی تھی ستو سے توشہ شہ کون | لیکو او توشہ شہِ جان افروز | خلوت اُس کوہ مین کرتا تھا سہ روز |
| بعد سہ روز او گھر کو آتا | توشہ لے پھر وہ جبل مین جاتا | یک بیک پیر کے دن اے اکمل | روزِ دہم زِ ربیع الاوّل |
| عمر تھی اُسکی چہل تب بے قیل | اُس پو اُس کوہ مین اُتریا جبریل | اُس پو پنج آیت اِقرا لایا | گھر کو تب اپنے شہنشہ آیا |
| ❁ | بے حد آیا تھا عرق سرور پہ | آ خدیجہ کو سنایا یہ خبر | ❁ |

## در بیانِ فترت وحی و ذکرِ نزولِ سورۂ مدثر و حکمِ دعوت و رسالت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| بعد اس حال کے تا تین برس | فترت وحی ہوی ای باحس | یعنے سرور پہ نہ لایا جبریل | وحی تا تین برس سُن بہ قیل |
| وحی نا آنے سے سالارِ انام | تھا غم و درد مین بے تاب مدام | جاتا تھا کوہ اُپر ہو غمگین | تا او آپکو گرا وے بزمین |
| اُس پو جبریل ہویدا ہو تب | کہتا تھا یون تو نہو محزون اب | تو بلا شک ہی رسول اللہ | دین تیرا ہی زما ہی تا ماہ |
| شاہ اِس بات سے تسکین پاتا | پھر ہو بے تاب جبل پر جاتا | پھر تسلی اُسے دیتا جبریل | ہوتا اُس وقت اُسے صبرِ جمیل |
| بعد اس دیر کے ای نیک سِیَر | سورۂ مدثر اُتری اُس پر | حکم دعوت کا کیا اُسکو حق | کر دیا اُسکو رسولِ مطلق |
| ہی روایت کہ بین یکباری یار | آیا جبریل بہ نزدِ سالار | مارا جلدی سے زمین پر وہ پاؤن | چشمہ یک نیر کا نکلا اُس ٹھاؤن |
| کر وضو اُس سے پڑا دو رکعت | بعد اُسکے وہ کہا یا حضرت | یون وضو کر کو دو رکعت پڑ تو | فرض ہی تیرے اُپر ہور اُنو |
| بھوت مدت تلک ای باصفوت | فرض تھے اُنکو یہی دو رکعت | اور تھے فرض دو رکعت در شب | چار رکعت تھے یہی واجب تب |
| فرض ہوی سبکے اُپر پانچ نماز | ✣ | ✣ | شبِ معراج مین ای صاحبِ راز |

## در ذکرِ انانکہ اوّل بر آن حضرت گرویدند صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم و رضی اللہ عنہم

| | | | |
|---|---|---|---|
| اوّل اِس سال خدیجہ خاتون | لائی ایمان مقدم سب سون | علی و زید و ابو بکر و بلال | لائے ترتیب سے ایمان فی الحال |
| بعد ازین سعد بھی عبد الرحمان | اور طلحہ و زبیر و عثمان | رہنمائی ستی صدیق کے سب | پائے ایمان کا یکدم منصب |
| جب ہوے سبقتِ ایمان مین طاق | اِس لئے ہی لقب انکا سباق | بعد ازین عامر و دیگر اخیار | ہوے ایمان سے مشرف ای یار |
| پڑتے تھے شاہ کے اصحاب نماز | غارِ ہور کوہ مین چھپ ای دمساز | شہ بھی دعوت مین کرتا تھا جو کوشش | اپنے جاگے اُٹھے کفار خموش |

## در بیانِ وقایع سالِ چہارم از نبوت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| سالِ چارم مین جو اِنذر رفا صدع | اُترے جب شہ پو کیا سکو جمع | آیتان دونون سنایا اُنکو | بھوت دوزخ سے ڈرایا اُنکو |
| اُن کے دیوان کو دیا دو دشنام | ہووینگا اُنکا کہا بد انجام | بولا ای سارے قریش و عربان | مین ضلالت مین تمھین سرگردان |
| جد و آبا تھے تمھارے گمراہ | ہو و اب جلد خدا سے آگاہ | رسمون کو کفر کے تم جاو بھول | بت پرستی کے اُپر تا لو دھول |
| جب یہہ ارشاد سنے سب کفار | اُسکی ایذا پہ کئے ہین اصرار | باندھے سب اُسکے عداوت کی کمر | فکر مین اُسکے پڑے شام و سحر |
| اُسکو آزار بہت پہنچاتے | ہر گھڑی اُس پو بلا یک لاتے | الغرض اُسکے لئے وہ ہر طرف | اور زور اپنا کئے ہین صرف |
| اُسکے اصحاب کو دیتے تھے عذاب | کرتے تھے تلخ اُنو پر خور و خواب | کرکو اُس جور اُپر صبر رسول | دعوتِ حق سے نہوتا تھا ملول |



| | | | |
|---|---|---|---|
| سب وہ آزار و جفا سہتا تھا | انکا بہبود بہت چہتا تھا | حق دیا اسکو تحمل ایسا | کہ وہ سب جور و جفا کو سوسا |
| ہر گھڑی بھوت منایا اسکون | شر ستی انکے بچایا اسکون | بہار ابو طالب وہ سرور کا عم | جان نثار اسکے اپر تھا ہر دم |
| جان و دل سے تھا فدا شاہ اپر | دفع کرتا تھا اس سے ہر شر | گھر مین کرتی تھی خدیجہ خاتون | بھوت تسکین و دلاسا شہ کون |
| کرتی تھی اسکے غم و درد کو دور | دلکو کرتی اتھی اسکے مسرور | ساری امت کے طرف سے مولا | دیوے اس سابقہ دین کو جزا |

## در بیانِ وقایع سالِ پنجم و ششم از نبوتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ظلم کفار ہوا بے حد جب | پانچوین سال مین ماہِ رجب | سارے اصحاب بحکمِ حضرت | کئے مکے سے حبش کو ہجرت |
| کوئی بھی غیر علی و صدیق | نین تھا اس حال مین سرور کا رفیق | پہنچے جب ملکِ حبش مین وہ کرام | پائے وھان بھوت سرور و آرام |
| بادشہ وھان کا نجاشی ای یار | انکی تکریم کیا ہی بسیار | بعد اسکے جو کوی ایمان لائے | بے تامل وہ حبش کو جاتے |
| تا ہوئے پور بیاسی وہ سب | زن و اطفال سوای نوح ثواب | سالِ ششم مے حمزہ و عمر | لائے ایمان بصد کرّ و فر |
| ان سے اسلام نے قوت پایا | | | شوکت و حشمت عزت پایا |

## در بیانِ وقایع سالِ ہفتم از نبوتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ساتوان سال ہوا جب آغاز | سب قریش اور عرب ای دمساز | عہد آپسمین کئے تھے اسد عات | کہ بنی مطلب و ہاشم سات |
| نہ کرین بیع و شری ہو شادی | ہو وہ تج مکہ بساوین وادی | عہد نامے کے تئین لکھوائے | ہو اُسے کعبے اپر لٹکائے |
| وہ دونون قوم نبی کو لیکر | جا رہے کوہ کے غاران اندر | رہے وھان تین برس تک کم و بیش | رات دن انکو تھی سختی درپیش |



## در بیانِ وقایع سالِ ہشتم از نبوتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| آٹھوین سال مے سورۂ روم | اتری سرور کے اپر کر معلوم | فارس و روم مین تھا جنگ اسدم | روم پر پایا ظفر اہلِ عجم |
| حق اُس سورے مین کہا ای طالب | ہو وینگی روم بفارس غالب | رومیان سات برس گذرے پر | فارسیان کے اپر پایا ظفر |

## در بیانِ وقایع سالِ نہم و دہم از نبوتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| سالِ نہم مین رسولِ مختار | غار سے قوم کو لے آیا بھار | حق کیا دور بلطف و افضال | ہاشمی مطلبی سے جنجال |
| نوین مہینے مے از سالِ دہم | مرگیا شہ کا چچا بوجو تم | تین دن اُسکے پیچھے بس اب تون | گئی جنت مین خدیجہ خاتون |
| دکھ شہنشہ کو ہوا تھا بھاری | کہ نہ تھا کوئی کرے تا یاری | کافران دینے لگے بھوت آزار | کہ بیان اسکا ہی لکھنے سے بھار |
| تین مہینے پیچھے شہ اُس غم سے | گیا غمگین ہو طرف طایف کے | سفہا وھان کے ستائے اسکون | جہل سے بھوت دکھائے اسکون |
| بھوت اداسی ہو پھرا وھان سے شاہ | یک مناجات کیا ہے در راہ | وہ دعا درد و الم سے ہی پور | دل کو اندوہ سے کرتی ہی چور |
| اترا اُس راہ مین شہ پر جبریل | اُس کتین بھوت منایا نے قبل | اور کیتیک ملایک آئے | بھوت وجہون سے اسے سمجھائے |
| حکم مانگے کہ پہاڑون کو اٹھا | دالین کفار اپر اُن کو لجا | جوشِ شفقت سے وہ ابرِ رحمت | انکو ہرگز نہ دیا یہ رخصت |
| ہور ہوا اس سے وہان کے اعجاز | تا دل اسکا ہو سکون سے دمساز | ہور اسی راہ مین اُسپاس آ جن | ہوئے بے شبہ مسلمان اُس چھن |
| ہور اسی راہ کے درمیانے عداس | لایا ایمان نبی کے آپاس | ہور اسی سال مین وہ شاہنشاہ | بنتِ زمعہ سے کیا اپنا بیاہ |
| | ہور اسی سال وہ شاہِ آگاہ | عایشہ ساتھ کیا اپنا بیاہ | |



## در بیانِ وقایع سالِ یازدہم از نبوتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| گیا دوین سال مین شاہ عالم | سب عرب سینتی کہا در موسم | تا کرین وین کتین اُسکے قبول | ہور کرین اُسکی کمک از ہر مول |
| اُسکی دعوت کو نہین مانا کوئی | قدر کو اُسکے نہ پہچانا کوئی | ہور اُسی سال کے آخر ای یار | آئے چھے شخص ز قوم انصار |
| اُسنے بھی شاہ کہا جا بسطوہ | | | لائے سرور پہ وہ ایمان فی الفور |

## در بیانِ وقایع سال دُوازدہم از نبوّتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| بارہوین سال مین ای نیک مزاج | اُس شہنشہ کو ہوا ہے معراج | ہے بیان اُسکا مطوّل ای یار | ہونا تفصیل کو اُسکے طومار |
| ہور اُسی سال ہے نزدِ شہ فرد | آئے انصار ستی بارا مرد | سرورِ دین کی قبولے دعوت | ہور دل و جان سے کئے وہ بیعت |
| بھیجا عبداللہ و مصعب کو شاہ | جانبِ طیبہ اُنو کے ہمراہ | تا وہ قرآن پڑا وین سبکو | دین کے احکام سکا وین سبکو |
| * | پایا اسلام مدینے مین ظہور | ذکر سے شہ کے تھا ہر گھر معمور | |

## در بیانِ وقایع سیزدہم از نبوّت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| تیرہوین سال مین ای نیکوکار | آئے ستّر کے اُپر پانچ انصار | صدق دل سے اُس اُپر لا ایمان | سب کئے اُس ستی عہد و پیمان |
| شاہ اُن سے کیا بارا سردار | نقب اُنکا نقبا ہے ای یار | جب مدینے کے بہت سے سکّان | لائے سالار کے اُوپر ایمان |
| کہیا یاران سے کہ حق از رحمت | کیا تم واسطے دار الہجرت | جاؤ وھان اپنے اخوان کے پاس | عیش و راحت سے رہو ہو بے سواس |
| جتنے اصحاب تھے نزدِ سرور | گئے وہ جلد مدینے کے بھتر | یون سے کئے اُنکا مددگار انصار | کہ مزید اُسپہ نہین ہے ای یار |
| | حق کیا اُنکی ثنا در قرآن | ہور نبی اُنکو سراہا ہر آن | |

## ذکر وقایع سال چہاردہم وبیانِ ہجرت آنحضرت بمدینہ باسکینہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| چودہوین سال مین وہ جان افروز | شہر مولود سے نبی کے روز | لیکو بوبکر کو اپنے ہمراہ | گیا طیبہ کے طرف ای آگاہ |
| رہ مین اور شہر مدینے کے بھتر | صبح سے بعثت ہوے از سرور | جب مدینے کے وہ حد مین پہنچا | بنگیان پہلے قبا مین اُترا |
| اُس مکان پنج رہا دن چودا | وھان کیا مسجد تقویٰ کا بنا | جو مدینے مین رہے تھے انصار | آملے شاہ سے وھان اُن سب یار |
| روز پنجشنبہ وہان سے سرور | جلد با قصد مدینہ کر کر | رہ مین جمعہ کی پڑا وہ نماز | اوّل جمعہ یہی ہے سن راز |
| بعد ازین شہر مین آیا بسرور | ہو گیا اُس سے وہ بیت المعمور | اوّل آتے ہی وہ شاہ والا | مسجدِ خاص کا پایا ڈالا |
| جلد کئی دن مین اُسے بنوایا | اور حجرات کا ڈالا پایا | ہور اُسی سال مین شاہ جان نے | مومنان اور یہود میانے |
| کردیا صلح کیا کئی شرطان | عہدنامے کو لکھایا اُس آن | ہور اُسی سال کیا شاہ عرب | اہل و اولاد کو مکے سے طلب |
| ہور مواخات کیا شاہ جہان | اُس برس بیچ میانِ یاران | ہور اُسی سال گیا خلد مجار | اسعد و خاص نقیب انصار |
| ہوئی اُسی سال مین شروع اذان | اور عبداللہ و دیگر سلمان | لائے اُس سال مین ایمان ای یار | ہین وہ سرور کے صحابہ مین کبار |
| ہور اُسی سال ہوا فرض جہاد | اُس شہنشہ کے اُپر رکھ تو یاد | اُسکے غزوات تھے سب ستائیس | کہ اتھا انین وہ بانفس نفیس |
| ہوئی دس جنگ مین ای یار لڑائی | باقی جنگون مین نہین ہوئی بھائی | جو لڑایان مین گیا وہ رئیس | ہے عدد اُنکا دوسن ستائیس |
| | یہ جہادات سن ای اہلِ ادب | ہوئے دس سال مین واقع سب | |

## در بیانِ وقایع سال دُوم از ہجرت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| سال دوم سے ہے قبلہ مقبل | ہو گیا قبلہ بلاشک تحویل | تھا اوّل بیت مقدس قبلہ | پس ہوا کعبہ اقدس قبلہ |

ہور اسی سال سنو ای یاران — ہوگئے فرض صیام رمضان
ہور اسی سال میں زہرا کو شاہ — کر دیا حیدر کرار سے بیاہ

ہور اسی سال منے بے تکرار — صدقۂ فطر ہوا فرض ای یار
صدقۂ فطر کے بعد از سن بات — ہوگیا امت اپر فرض زکواۃ

ہور اسی سال ہوا غزوۂ بدر — ہی بڑی جسکی بہت عزت و قدر
اترے اسمیں ملک باکفار — بدریان سب ہیں بہشتی ای یار

ہور اسی جنگ کے بعد از ایجان — لایا عباس نبی پر ایمان
تھے قریشو میں جو کفار کبیر — ہوے اس جنگ میں مقتول اسیر

اس غزا بیچ ابو جہل لعین — قعر دوزخ میں ہوا گوشہ نشین
جب پھرا بدر ستی وہ سالار — گئی تھی جنت کو رقیہ ای یار

بگیاں اول بعثت میں شاہ — کر دیا تھا اسے عثمان سے بیاہ
ہور ابو رافع و ابن الاشرف — گئی ہو مقتول جہنم کے طرف

ابن شیبہ و پسر سفیان کا — مارے جا کر گئے آتش میں جا

## در بیان وقایع سال سیوم از ہجرت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اول سال سیوم شاہنشاہ — ساتھ حفصہ کے کیا اپنا بیاہ
ہور اسی سال وہ روح الارواح — ساتھ زینب کے کیا اپنا نکاح

ہور اسی سال کیا ہی وہ شاہ — ام کلثوم کا عثمان سے بیاہ
ہور اسی سال ہوا ہی پیدا — سبط اکبر حسن ابن نور ہدا

ہور اسی سال ہوا جنگ احد — جسکے شہدا کو ہی رتبہ بجد
ہور اسی سال ہوا جنگ نضیر — اور کئی جنگ دگر بے تاخیر

قصہ بیر معونہ اے یار — ہی اسی سال منے بے تکرار
ہور اسی سال میں نازل در باب — بگیاں آیت تحریم شراب

## در بیان وقایع سال چہارم از ہجرت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

سال چارم میں ہوا ہی نازل — حکم قصر صلوات ای کامل
ہور اسی سال وہ جگ کا ستا — ام سلمہ کو نکاح میں لایا

ہور اسی سال ہوا ہی پیدا — سبط اصغر کہ ہی شاہ شہدا
ہور اسی سال موا عبد اللہ — سمر نور دین کا نواسا ای آہ

ہور گئی اس سال علی کی مادر — فاطمہ بنت اسد خلد اندر
ہور اسی سال ہوا ای دمساز — خوف کے وقت جو ہی حکم نماز

ہور اسی سال میں ہی کم و بیش — غزوۂ مصطلق ای صفوت کیش
ہور اسی جنگ میں اے روشن دل — سورۂ شرح منافق نازل

ہور اسی جنگ منے ای بھائی — آیت حکم تیمم آئی
ہور اسی جنگ منے ای یاران — قصۂ مشکل افک بہتان

بھیج مولا نے بہت سے آیات — عایشہ کی کیا پاکی اثبات
اسکو بہتان سے کیا وہ پاک — جو کیے جھوٹ کیا انکو ہلاک

ہور اسی سال کے آخر دریاب — جنگ خندق ہوا یعنی احزاب
ہوئے اس جنگ میں ای نیک سیر — مجرے ہوت عیان اس سرور

ہور ہوا جنگ قریظہ ای یار — بعد اسکے نہیں اسمیں تکرار
ہور اسی سال منے سعد موا — جسکے مرنے سے ہلا عرش خدا

## در بیان وقایع سال پنجم از ہجرت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

سال پنجم ستی ای دوست سیج — فرض مولا نے کیا سب پر حج
ہور اسی سال منے ای آگاہ — حق کیا شاہ کا زینب سے بیاہ

سکی ترویج کی ہے شان جلیل — تحفہ میں اسکے کیا ہوں تفصیل
اترے اس بیاہ میں آیات حجاب — سختیاں اسکے ہی مفصل دریاب

ہی اسی سال منے ای خوش ڈھنگ — دومۃ الجندل ولحیان کا جنگ

## در بیان وقایع سال ششم از ہجرت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

سال ششم میں ہوے ای یاران — سب تو مشروع نماز باران
اور صلوات خسوف اور کسوف — سنت اس سال ہوئی ہی معروف

ہوی اسی سال میں نازل ای یار — بگیاں آیت احکام ظہار
ہور اسی سال میں جو قضیہ ہے — جس کتیں نام حدیبیہ ہے

اہل تحقیق کن ای صاحب ذہن — ہی حقیقت میں یہی فتح مبین
اہل مکے سے کیا صلح رسول — ہوا اس صلح سے حاصل مامول

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہور اُسی صلح منے بے تکرار | شر کیا بیعتِ رضوان ای یار | اُسکے یندرا شو اتھے تب اصحاب | سب اُو وہ بینک میں بہشتی دریاب |
| خالد و عمر و عقیل و عثمان | لائے اُس صلح کے بعد ایمان | ہور اُسی سال میں ہے بے تکرار | غزوۂ ذی قرد ای نیک شعار |
| ہور اُسی سال منے ثبت ہوا | بیگمان قصۂ عرینیان کا | ہور اُسی سال میں اُمِّ رومان | اہلِ صدیق مری ہی ای جان |
| ہور اُسی سال کیا زید غزا | بیگمان قوم فزاری پر جا | ہور اُسی سال میں شاہِ دو جہان | سارے شاہان کوں لکھا ہی فرمان |

## در بیانِ وقایع سالِ ہفتمُ از ہجرتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ساتویں سال میں ای نیک سیر | سرورِ دین کیا فتحِ خیبر | بوہریرہ یہہ غزا میں آیا | شرفِ اسلام کا جلدی پایا |
| فتح کے بعد حبش سے اصحاب | ملے خیبر میں شہنشہ سے شتاب | ہی اُسی سال کے آخر ای یار | غزوۂ ذاتِ سلاسل کا شمار |
| | ہوا اُسی سال کے آخر خوش عجب | ہی قضا عمرہ کا ای اہلِ ادب | |

## در بیانِ وقایع سالِ ہشتم از ہجرتِ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| آٹھویں سال میں سالارِ بشر | اپنے مسجد میں بنایا منبر | ہور اُسی سال میں شہ کی دختر | یعنے زینب گئی جنّت اندر |
| ہور اُسی سال میں حُسن ای سامع | غزوۂ موتہ ہوا ہے واقع | ہور اُسی سال میں ای صفوت کیش | غزوۂ خبط ہوا بے کم و بیش |
| ہور اُسی سال بہ ماہِ رمضان | فتحِ مکّے کوں کیا شاہِ جہان | بعد اُس فتح کے ہی جنگِ حنین | جنگِ اوطاس ہے پیچھے بے مین |
| بعد اوطاس ہے جنگِ طائف | ہور ہوے بھوت امور ای عارف | اور یاران کوں کیا شاہ روان | توڑنے تا جو ہیں عرب بیچ بتان |
| سب وو دیوان میں جا توڑے | ایک بت کوں بھی کہیں نیں چھوڑے | ہور اُسی سال میں کعب و عبّاس | لائے اسلام نبی کے آ پاس |
| اور مولود ہوا ابراہیم | گلِ گلزارِ رسالت کا شمیم | اور اُس سال و کچھ آگے سالاں | چو طرف فوجوں کوں بھیجا لیا |

## در بیانِ وقایع سالِ نہم از ہجرتِ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| سالِ نہم میں وفود آئے بہت | ایمان اُس شاہ اپر لائے بہت | نام اُس سال کا ہی سالِ وفود | معنی اُسکی ہی جماعت سُن زود |
| جو وفود آئے ہیں نزدِ سالار | سابقہ سے کچھ ہیں زیادہ ای یار | ہور اُسی سال میں ہے جنگِ تبوک | جسکے سختی میں نہیں ہے کچھ چوک |
| اس سبب سے بکلامِ علّام | اُس کتیں ساعتِ عسرت ہی نام | ہور اُسی سال میں ہیں دور کے سہ یار | رہے دور اُس ستی ای نیک اطوار |
| آخر اُن کا ہوا توبہ مقبول | دل میں اُس نقل سے لگتی ہی ہول | اور اُس سال میں بھی شاہِ جہان | بھوت عمدوں کوں لکھا ہی فرمان |
| اور اُس سال میں اُو نورِ خدا | رہا ازواج سے یک ماہ جدا | جب ہوئی آیتِ تخییر نزول | سب کئے ہیں وہ شہنشہ کوں قبول |
| ہور اُسی سال میں اُتری ہی بیان | آیتِ حکمِ لعان از قرآن | ہور اُسی سال ہوا ای عاجز | قصۂ غامدیہ ہور ماعز |
| ہور اُسی سال میں اُمِّ کلثوم | گئی جنّت منے کر تو معلوم | ہور اُسی سال نجاشی ای یار | دارِ باقی میں گیا ای ہشیار |
| شہ جنازے پہ پڑا اُسکے نماز | اُس شرف سے کیا اُسکو ممتاز | ہور اُسی سال منے ابنِ اُبی | قعرِ دوزخ میں جگا پایا ہی |

## در بیانِ وقایع سالِ دہم از ہجرتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| سالِ دہم میں جریر آیا ہی | شرفِ اسلام ستی پایا ہی | بے نہایت تھا جمال اُسکا عجب | اُس کتیں یوسفِ امّت ہی لقب |
| ہور اُسی سال میں سالارِ زمن | بھیجا حیدر کتیں سوئے یمن | ہور اُسی سال مسیلم مغضوب | شاہِ عالم کوں لکھا ہی مکتوب |
| ہور اُسی سال کیا بالاجماع | سرورِ کون و مکان حجِ وداع | جنّے اُس حج میں کیا سبکوں وداع | یہہ لقب اُسکا ہوا غیرِ نزاع |
| ہور اُسی حج میں ہوئے بوجو تم | نازل یہہ آیتِ اَکملتُ لکم | ہوئے اُس سال وقایع بسیار | خاص کر حج میں بلا حد و شمار |

## در بیانِ وقایعِ سالِ یازدہم و ذکرِ انتقالِ سیدِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم



گیارویں سال ابتدائے عالم — ہوئی عالم پہ قیامت قایم
بیچے سالارِ رسل حج کرکر — لایا تشریف مدینے اندر
جب گیا شہرِ محرم و صفر — شام کے ملک پہ بھیجا لشکر
سرور اُس دل کا اسامہ کو کیا — ساتھہ اُسکے بہت اصحاب دیا
اوّل ماہِ ربیع الاوّل — ہوا بیمار وہ شاہِ اکمل
بھوت شدت سے اٹھی تپ اُسپر — ہور بہت زور سے تھا دردِ سر
دن بدن ہوتا تھا بھوت وہ آزار — ہور کبھی بیہوشی ہوتی ای یار
ہور اُس احوال میں ای نیک سیر — کیا ہی بھوت وصایا سرور
روزِ دوشنبہ غرض وہ کامل — بارویں دن ز ربیع الاوّل
ملکِ عقبیٰ کو سدھارا بے قیل — کسکو طاقت ہی کرے یہہ تفصیل
کس کو طاقت ہی کہے ہجرِ حبیب — جیسی انگار کی ہوتی تپی جیب
کسکو طاقت ہی کہے یہہ ویتاگ — جس سے ہوتا ہی سخن جیوں پک آگ
کس کو طاقت ہی کرے یہہ نالہ — جس سے ہوتا ہی نفس تبخالہ
کسکو طاقت ہی کرے یہہ فریاد — جس سے دم ہووے بگولے کی باد
کس کو طاقت ہی لکھے یہہ احزان — جس سے اُڑجاتے ہیں قلم کے اوسان
کسکو طاقت ہی لکھے یہہ تپاک — جس سے خامے کا جگر ہووے چاک
کسکو طاقت ہی لکھے یہہ تپ و تاب — جس سے کاغذ ہووے مثلِ سیماب
گر کرے خامہ خیالِ تحریر — لیقہ ہو جائے قلم میں زنجیر
دل میں کسطرح سماوے یہہ جوش — جس سے ہوتا ہی تصور بیہوش
کیوں کرے سینہ تحمل یہہ غم — جس سے ہوتا ہی تخیل برہم
اوّل و آخر اُپر یہہ ماتم — ہول محشر سے نہیں ہرگز کم
موج آنسو کی کئی تھی طوفان — آستیں بحر سے دیتی تھی نشان
ہر طرف صرصر آہوں کا سموم — صورِ محشر کی مچایا تھا دھوم
جب ہوا چشم سے مستور وہ نور — گھیری عالم کو سراسر دیجور
جب اٹھا وہ مہِ تابان منیرا — سارے دنیا میں اندھیرا گھیرا



جب گیا وہ مہرِ خورشیدِ منیر — ہو گئی روے زمیں مثلِ قیر
ہوئے ایّام سب اماس کی رات — ہر طرف دھوم مچائی ظلمات
سخت حیرت میں پڑے سب عالم — بلکہ حیرت سے ہوے سب بیدم
ہوئے اِس غم سے دکھیارے سارے — دیکھنے دنکو لگے سب تارے
ہیں وہ مہرِ فلکِ نازونیاز — ہی حیاتِ ابدی سے دمساز
اُسکی رحمت ہی وہ بحرِ مواج — جس کا ہی فیض سبھوں پر کل آج
حق کا سایہ ہی وہ وحدت پایہ — جاوداں سب پہ ہی اُنکا سایہ
رحمت اُسکی ز ازل تا بہ ابد — دمبدم کرتی ہے ہر شی کو مدد
اس لئے وہ دو جہاں کا مولا — یوں سب اصحاب سے اپنے بولا
ہی تمھارے لئے یہہ میری حیات — موجبِ خیر و فلاح و برکات
ہور تمھارے لئے یہہ میری ممات — بیگماں ہی سببِ خیر و نجات
یعنے در وقتِ حیات و پس از ان — فکر ہی مجھکو تمھاری ہر آن
جوں معین تھا میں تمھار الحیات — ہوونگا اسطرح سے میں بعدِ وفات
دنیا و برزخ و محشر اندر — تم سے میں دفع کرونگا ہر شر
تم کو لیجاؤنگا میں در جنات — ہور بڑھاونگا تمھارے درجات
ای دو عالم کے رئیس و مختار — ای ترے فیض کا سبکو آدھار
جیسا یہہ حرف مجھے سنوایا — رکھہ تو میرے اُپر اپنا سایا
دل کتیں میرے ترا دیدار اکر — دونو عالم میں مجھے تیرا کر

*

## در بیانِ اختتامِ این رسالۂ میمنت انجام و مناجات بدرگاہِ قاضی الحاجات



للہ الحمد کہ یہہ نسخہ خوب — اب ہوا ختم بوجہِ مرغوب
کم اسے تھے یازدہ از بارا سو — سالِ ہجرت سے بنا ہی یہہ تو
اُسکے بیتوں کا عدد سن تو اب — آٹھہ سو کے ہیں اُپر ستر اب
یا الٰہی بحقِ جاہِ رسول — دے یہہ نسخے کو میرے رنگِ قبول
از طفیلِ حسن و جاہِ حسین — دلِ محزون کو میرے دے سکھہ چین
بحقِ غوثِ معظم یارب — مشکلاں کر تو میرے آسان سب
رکھہ مرے سر پو عنایت کا تاج — مت مجھے کر تو کسی کا محتاج
عافیت ساتھہ مجھے رکھہ خوشدل — ہور مدینے میں مری کر منزل
کر محبت میں محمد کے فدا — پیروی اُسکی مجھے دے تو سدا
کر مجھے یوں ترے محبوب میں گم — کہ نہو پھر مری ہستی کو اگم




خاتمہ کر تو میرا ایمان پر
بحق ختم رسل خیر بشر

پھر پانچواں رسالہ آرام دل نام اس رسالے میں بیان شمائل و اخلاق و عادات حضرت خیر الانام ہے

پانچویں رسالے کے بحر کا وزن یہ ہے
فعولن فعولن فعولن فعول






در حمد حضرت خلاق عالم جل جلالہ و عم نوالہ و نعت سید بنی آدم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم و سبب تصنیف این رسالہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جہاں تک ہے عالم میں حمد و ثنا
سزاوار ہے تجھکو یا ربنا
ہے لائق تجھے عظمت و کبریا
کہ مانند تیرے نہیں دوسرا
جو کچھ ہے دو عالم میں حسن و جمال
ترا عکس ہے بیشک ای ذو الجلال
ترے حسن کو ہے ظہور تمام
محمد کے ہستی سے ہے والسلام
ترے حسن کا ہے او مظہر اول
خلائق ہیں اسکے مظاہر سگل
نتھا بلکہ آدم کا نام و نشان
نبوت سو اسوقت تھا او عیان
کیا حسن پاک اسکا جب وان ظہور
ہویدا ہوا سب پو روز نشور
ہو مست ارواح پیغمبران
کئے چاک اپنا گریبان جان
غرض حسن مکان ہیچ و گل اٹھا
جہان در جہان شور و غلغل اٹھا
جدہر اس شہنشاہ کا گھر اٹھا
ادھر سب خلائق کا جھمر اٹھا
او جب آب ہے سب خلائق چکور
دو عالم میں ہے حسن کا اسکے شور
ہوا حسن روحی کو تن پردہ پوش
دیا عشق ارواح کا بھی خروش
کہ جوں روح اسکا اتھا ارجمند
ہوا حسن میں جسم بھی سربلند
سب اخلاق پاک اسکے قال و قیل
کمالات روحی اپر تھی دلیل
یہ معنی ہوے اسکی ولادت کی بات
یہ جگ سو ہیں اسکا بیان تا وفات
ہے دو قسم پر حسن ای جگ اجال
گئے بول کر یوں سب اہل کمال
دو نو حسن اسمیں اتھے پر کمال
ہوا کوئی نہیں اس نمین اسکے مثال
کہ واجب ہے ہر ہر مسلمان پر
پیمبر سنی اپنے رکھنا خبر
نہ دیکھی تو نہیں کیتی آیا نظر
مگر یک رسالہ کہ ہے مشتہر




ہیں سب عاقلاں جگ کے حیرت میں تیرے
کہ پونچی نہیں عقل تیرے کنے
نہ دل میں سماتا ہے تیرا جلال
نہ انکھیاں میں ماتا ہے تیرا جمال
ترے حسن کا ہر طرف ہے ظہور
ہے برتر سبھوں سے محمد کا نور
ترے حسن و خوبی کا مظہر ہے او
جہان کے مظاہر سو برتر ہے او
دیا تو اسے عالم روح بیچ
مقاماں کہ نیں آدم و نوح بیچ
ہوا روح اسکا تجلی میں جب
ہوے مست و مدہوش ارواح سب
تماشے میں اس نور کے قدسیاں
گئے بھول حیرت ستی جسم و جان
بھی ارواح سب اولیا بے سخن
اٹھے شور و غوغا میں بلبل نمن
حقیقت میں سبکا ہے مطلوب او
ہیں سب عاشقاں او محبوب او
او خورشید ہے یہہ ذرات ہیں
او باد صبا خلق سب پات ہیں
کیا جسم سو جب او سلطان ظہور
ہوا مختفی اسمیں وہ روح و نور
اگرچہ چھپیا تن میں روح و کمال
دیا جسم کو اسکے حق بھی جمال
نہ غایت رکھے اسکا روحی کمال
نہ پایان رکھے اسکا جسمی جمال
میں تن تینک اندر کہا ذکر نور
رکھا ستہرن میں ہویدا ظہور
میں اب حسن کا اسکے کرتا ہوں ذکر
جلا پاوے تا اس سے مرآت فکر
ہے قسم اول حسن صورت سمجھ
ہے قسم دگر حسن سیرت سمجھ
میں کرتا ہوں ہر دو صفت کا بیان
بھی عادات کا اسکے ذکر اسمیان
شمایل محمد کا ای مہربان
ہے تازی میں اور فارسی میں بیان
ہے سب دو ورق کا او نسخہ تمام
عبارت ہے اسکی بہت بے نظام





بہت عضو کا ذکر اُس میں نہیں
بھی سیرت کا اُس میں بیان نیں کہیں

نہ ہرگز کیا بال کا کوئی شمار
عدد اُسکا ہی جھوٹ ای ہوشیار

سیر کے کتابان جو ہیں معتبر
تامل سے کرنا او سب پر نظر

عربی میں ہیں یہہ کتب معتبر
مواہب شمایل عیون الاثر

کتب فارسی میں بھی بسیار ہیں
ولے معتبر اُن منے چار ہیں

اگرچہ یہہ تینوں بھی ہیں معتبر
ولے ہی مدارج کو شان دگر

صحیح میں روایات سب ای شریف
نہیں کوئی روایت ہی اس میں ضعیف

ہی نام اِس رسالے کا آرام دل
ہی ذکر اُسکا سہ باب پر مشتمل

سیوم باب میں ذکر عادت ہی جان
وہ عادت سراسر عبادت ہی جان

برا فایدہ اُسکا ای باحضور
ہوے ہیں جو کوئی اُسکے پانے سوں دور

رہے ہجر سوں اُسکے ہو سوگوار
درون پر اگن ہو رکھیاں پر شرار

کبھی صرصر آہ کا گردباد
دیا اُنکی راحت کی خرمن بباد

کبھی پنجہ حسرت دردناک
کیا صبر کے جیب کوں اُنکے چاک

شب و روز حیرت میں مدہوش و دنگ
دل و جان ہوا اپنے بے نہایت تنگ

تسلی دیویں اپنے جان کتئیں

بھی ہی پر غلط اُسکا اکثر بیان
نہیں ہے کتابان میں کوئی ٹھکان

ہی واجب شمایل کے وصف اے پسر
روایات باطل سوں کرنا حذر

سیر کے ہیں تا زمیں لاکھوں کتاب
ہوویں فارسی بیچ ہیں بے حساب

چہارم ہی بہجہ نہی جسم شفا
نہیں جسکی خوبی کوں کچھ انتہا

ہی اول شواہد معارج دوم
چہارم مدارج ہی روضہ سیوم

میں کتابوں بھیاں شوق دل کے عیان
جو کچھ اُن کتابان منے ہی بیان

جو کچھ اُس رسالے میں ہی ای سجان
احادیث کا ترجمہ ہی بچھان

اول باب میں ذکر صورت کا ہی
دگر باب میں ذکر سیرت کا ہی

ثوابان شمایل کے ہیں بے شمار
برکت کوں اُسکے نہیں کچھ شمار

رکھے نیں دو نعلین پر اُسکے سر
نا پاویں پو اُسکے لے چشم تر

کبھی شعلۂ دل ستی شعلہ بار
کبھی موج آنسو منے غوطہ خوار

کبھی صیحۂ نالۂ جان گسزا
دیا خانۂ عیش اُنکے ڈھلا

کبھی موج دریا میں در خروش
کبھی صورت آسا تحیر فروش

سو ہی یہہ شمایل اُنہوں کے بدل
تصور میں اُسکے رہیں بے خلل

مشہور کریں اُس سوں ایمان کتئیں



## در بیان مناجات بحضرت مجیب الدعوات و قاضی الحاجات عم نوالہٗ

الٰہی بحق امام رسل
کہ ہی حسن کا جسکے عالم میں غل

مجھے عشق سوں اُسکے کر بہرہ مند
مجھے اُسکی طاعت میں کر سربلند

مجھے اُس نجاست سے تو پاک کر
محبت میں اپنے مجھے خاک کر

پریشانی دل کوں نہیں ہی شمار
شب و روز حیرت سوں ہی کاروبار

مرے تن کوں امراض سے دور کر
مرے دل کوں راحت سوں معمور کر

جو کچھ ہی مرے دل پہ رنج و ملال
عیاں سب ترے پر ہی ای ذوالجلال

نکر کس کا محتاج یارب مجھے
نکال اِس مصیبت ستی اب مجھے

مجھے صحبت غیر سوں دور کر
مرا دل انیس انس سوں پور کر

نہیں عشق کا ہی مرا دل اسیر
ہی یہہ راز تجھ پر عیاں ای خبیر

دگر نیں تو دے مجھکو کسب حلال
ترے پر تو کر اُسکو آسان اتال

اگر ان دو حاجت سوں یک مدعا
نکرنا ہی خواہش میں تیرے روا

توکل میں دے مجھکو عالی مقام
مجھے رکھ تو اپنے سے راضی مدام

مرا خاتمہ کر تو ایمان پر
بحق محمد سراج البشر

بآل محمد بصحب کبار
بہ سالار افراد والاتبار

گنہان کے کاموں میں بیباک ہوں
نجاست سوں دنیا کے ناپاک ہوں

مرا جسم امراض میں چور ہی
بھی دل فیض و حشت سوں معمور ہی

بدن ناتوان ہی مرا جسم و جان
مجھے طاقت صبر نیں یک زمان

مجھے لطف سوں اپنے کر کر نہال
سدا عافیت بیچ رکھ ماہ و سال

مری حرمت و آبرو کر جتن
نکر مجھکو محتاج ای ذوالمنن

نہیں صحبت غیر کا مجھ میں تاب
ہی اسباب کا مجھ کو غم بے حساب

بلاواسطہ مجھکو دے ای خدا
مرا قوت جو کچھ ہی تیری رضا

جو کچھ ہی ضروری کر مجھ عطا
تو برلا کرم سوں مرا مدعا

یہہ سب تیری قدرت سوں نزدیک ہی
ترے حکم کے بیچ ہی کل شی

مجھے صبر دے فقر و فاقے اپر
تجلی میں تیرے مجھے محو کر

غرض مجھکو محتاج کس کا نکر
ترے در پو رکھ مجھکو شام و سحر

کرا مجھ سوں ہر دم عیاں ہو نہاں
ترا اور ترے دوستان کا بیان



دے غوثِ جہاں کی غلامی مجھے — غلامی میں کر اُسکے نامی مجھے
مجھے ذکر میں اُسکے رکھہ تر زبان — اُسے کر مرے حال پر مہربان
دے باقر کو یوں اُسکا دِ زاتِ عشق — ہی سائیکو جوں شخص کے سات عشق
شمایل میں کرتا ہوں آغاز اب — تو سن شوق کے کان سوں اُسکو سب




## در بیانِ آنکہ همه اعضای مُبارکِ آنحضرت صلی اللّٰهُ علیهِ وآلهِ وسلّم در کمالِ اعتدال بُودند

ہی یک قاعدہ اُسکے اوّل ضرور — تو رکھہ اُسکو دل میں جوں انکھیاں میں نور
کہے آل و اصحاب اور عالمان — جنو نے شمائل کئے ہیں بیان
کہ سر تا قدم شہ کا ای ہوشیار — اتھا اعتدال و لطافت سوں یار
اتھا اُسکے ہر عضو میں اعتدال — بھریا تھا ملاحت سوں اُسکا جمال
سُنیگا تو وصف اُسکے اعضا کا جب — تو کر دل میں اِس بات کو یاد تب
بھی سرور کی تشبیہ ای نیک ذات — دیئے ہیں جنو نے چندر سوں بسات
یوں اُس شاہ کے بھوت اوصاف کو — دیئے ہیں مشابہت بہت چیز سوں
غرض انکا تفہیم ہی ای عزیز — وگرنہ چندر سور وہاں کیا ہی چیز
نہ نعلین کو اُسکے پوسیجے چندر — او نعلین ہیں عرش کے تاج سر
دو عالم میں مانند نیں اُسکے کہیں — اُسے ذہن میں بکر مانند نیں

## در صفتِ سرِ مُبارکِ آنحضرت صلی اللّٰهُ علیهِ وآلهِ وسلّم

علی ولی یوں کیا ہی بیان — بھی ہند ابنِ ہالہ دیا یوں نشان
بزرگی سر عقل پر ہے دلیل — سب اہلِ فراست کہے ہیں یہ قیل
کہ تھا بادشاہِ دو عالم کا سر — بزرگ اور با اعتدال ای پسر
بزرگیِ سر سب کنے خوب ہی — سگل خلق کے پاس محبوب ہی
بحقِ سرِ مصطفیٰ ای خدا — مرے طبع کو کر تو جود و عطا

## در صفتِ روے مُبارکِ آنحضرت صلی اللّٰهُ علیهِ وآلهِ وسلّم



تھا مکھ اُس کا آئینہ با صفا — اتھا جلوہ گر وہاں جمالِ خدا
کہا ابنِ عازب کہ سرور کا موں — اتھا خوب تر بھوت سب خلق سوں
کہا ابو ہریرہ میں دیکھا نہیں — پیمبر کے مانند یک شخص کہیں
بیا اُسکے مکھ میں اتھا آب و تاب — گویا اُسمیں پھرتا اتھا آفتاب
پوچھا ابنِ عازب کو یک شخص یوں — صفت میں تھا شہ کا موں سیف تیوں
دیا اُسکو یوں ابنِ عازب جواب — کہ مکھ شہ کا روشن تھا جوں ماہتاب
بھی جابر کہا ہی کہ یک وقت میں — دیکھا چاندنی رات میں شہ کتیں
اتھا شہ اُپر جامہ سرخ خط — سنتا چاند واللہ اُسکے نمط
کیا میں نظر چاند اور شاہ کو — قسم ہی بہت خوب تھا چاند سوں
جبیر ابنِ مطعم کہا یہ سخن — کہ جب شہ پھراتا تھا رخ ہم جتن
تو دستا تھا رُخسار اُس شاہ کا — نظر میں کہ ٹکڑا ہی جوں ماہ کا
کہا ابنِ ہالہ کہ مکھ شاہ کا — اتھا چودویں رات کے چاند سا
ہی صدیقِ اکبر سیتی یہ بچن — کہ تھا موں پیمبر کا ہالے میں
مکھ اُسکا اتھا یعنے چندر جمال — تھے انوار اُس مکھ پو ہالے مثال
دئی عایشہ یہ خبر سب کتیں — کہ یک رات کپڑیاں کو سیتی تھی میں
گری سوئی مجھہ ہاتھ سے بر زمیں — لگی ڈھونڈھنے میں اُسے ہر کہیں
رہا نیں وہ سوئن کا ہرگز سراغ — کہ اُسوقت میں گُل ہوا تھا چراغ
سو اُسنے میں آیا سراجُ الانام — کہ ہی نور سے جسکے عالم تمام
پڑا اسکے چہرے کا اسطرح تاب — کہ مجھکو ملی سوئی میری شتاب
بھی بنتِ معوذ کہی ای پسر — محمدؐ اُپر گر تو کرتا نظر
تجلّی سے اُسکے کھوا تا ماہتاب — سمجھتا کہ روشن ہوا آفتاب
بھی دوسری روایت میں آیا ہی یوں — کہ تھا شہ کا رخسار آئینہ تیوں
نمایاں تھا وہاں عکس دیوار کا — غلام ہی چندر اُسکے رخسار کا
ہی تجدید و حصر اُسکے موں کا جمال — نہیں کوئی عالم میں اُسکے مثال



کہاں ہی یہ طاقت چندر سور کو — کہ پوسیجے اُو رخسار کے نور کو
تو جانے کے خاطر ہی تشبیہ لئے — وگرنیں تو سب شئی سوں برتر ہی او
جو کوئی دیکھتا تھا او سرور کا مکھ — او جاتا اُتھا بھول سب درد و دکھ
مکھ اُسکا نجھار و دو شب شاد تھا — جہاں کے حوادث سوں آزاد تھا
بجز معجزے کے بہت کا قران — او مکھ دیکھہ لائے ہیں ایمان بجان
تھا یوسف سو صورت میں خوب او — اتھا حسن میں بھوت اپرد بی او
کہی عایشہ شہ کی خوبی سنے — دو بیان کہ مشہور ہیں سب کنے
اگر مصر کے لوگ سنتے ذرا — جمال اُس شہنشہ کے رخسار کا



تو یوسف کے لینے میں دیتے نہال — سب سکل کا دل میں بندھے خیال
بدل ہاتھ کے کاٹتے دل کتنین — جمال اس شہنشاہ کا کس نین
مرے دل کو چمکا کر اس سور کون — منور کر اس لیل دیجور کون
ہوا ہی مرا روز جیون شب سیاه — میں کیا حال تسکا کہون آه آه
زلیخا کے سارے ملامت گران — اگر دیکھتے شاہ کا مکھ عیان
تصدق سو اس مکھ کے ای کردگار — مرے جی کو اس مکھ اپر کر نثار
میں آیا ہون جینے سو اپنے تنگ — جلا مجھکو اس شمع پر جون پتنگ
مرا روز روشن کر اس نور سو — مرے شب کو اس ماہ کے نور سو

## در صفت چشم مبارک وبینائی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

شہ دین و دنیا کے ای سرفراز — بڑے تھے انکھیان اور پلکان دراز
ہی اوعج کا معنی سیہ چشم جان — بلا سرمہ یون تھے او انکھیان کجھان
روایت میں جابر کے اشکل ہی جان — تو معنی کو اسکے دراز انکھ مان
بجھاتا اتھا شہ اندھارے میں یون — بجھاتا اتھا او اجالے میں جون
نظر شہکی اکثر تھی بھین کے اپر — کبھی آسمان پر بھی کرتا نظر
اگر کین بجھاتا اتھا او نامدار — پھراتا اتھا سب گردن ای ہوشیار
بجھاتا اتھا جون رو برو سر بسر — بجھاتا اتھا یون پس پشت پر
کرو وصف درست ہو مجھ سوا اول — کرو مت سجود و رکوع تم سکل
مرے پاس یہہ کام آسان ہی — اگے ہو رتھے پیچھے مجھے یکسان عیان
علی ولی کی روایت بہتر — صفت اسکی ہے اوعج العین کر
بھی یک روایت میں اشہل لکر — او ہین لال ڈورے سون ای باخبر
تھی بینائی اس چشم کی بیحجاب — ہی یون عایشہ سو خبر در کتاب
خبر ہے بجھاتا اتھا شاہ نے — اگیارہ ستارے ثریا منے
نظر اسکی بھی اکثر احوال میں — اتھی ای پسر گوشہ چشم سین
بھی حق اسکو بخشیا اتھا یہہ شرف — کہ تھا دیکھنا اسکا چارو طرف
بھی کہتا اتھا او شہ دلنواز — سکل مقتدیان کو بوقت نماز
نمازا رکوع اور سجود ہی عیان — مرے پر کہ کچھ نین ہے مجھ پر نہان
تصدق سو اس چشم کے ای کریم — مرے چشم کو رکھ ہمیشہ سلیم
تماشے سو کر غیر کے اسکو پاک — نظارے منے اسکے نت اسکو تاک



## در صفت گوش مبارک وشنوائی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

خبر میں یون آیا ہی ای نیکنام — کہ تھے حسن میں کان شہکے تمام
میں سنتا ہون آواز آسمان کون — ہی لاچاری اسکو یہہ آواز سون
کہا شاہ یون یک روایت منے — کہ سنتا ہون میں جو نہیں تم سنے
کہ میں جا انگل کا مکان اس بہتر — فرشتہ ہی ساجد مگر اس اپر
تصدق سون اس کان کے ای خدا — ترے راز کے مجھکو باتان سنا

## در صفت جبین مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کشادہ پیشانی اتھی شاہ کی — رسالت کے کھن کے نول ماہ کی
تھے یون روشنی بیچ او جھلدیان — ہوے تو کرے چاند جون عیان
کہا ابن مالک کہ او شاہ دین — پیشانی پو بھاتا تھا جب اپنے جبین
تصدق سو اس جبین کے کر ای غفور — جبین سو مرے بخت کے چین کو دور

## در صفت ابروے مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

بھوان شہ کے باریک تھے اور دراز — بھی تھے تھوڑے پیوستہ ای سرفراز
کمان دار تھے اور بہت تھے سیاه — احادیث اس بات پر ہیں گواہ
الہی ہمیشہ بشام و سحر — اس ابرو کو مجھ دل کا محراب کر



## در صفت بینی مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اتھی ناک انچی کہا یون علی — تصدق ہے چنپے کی اس پر کلی
تھی باریک خوش شکل اے ہوشیار — اتھی اسکی خوبی بہت بیشمار
او بینی کے صدقے سوای ذوالمنن — مری حرمت و آبرو کر جتن

## در صفت دہن مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

مبارک دہن شہکا ای جگ اجال — اتھا حسن و خوبی منے بے مثال
ہی لکھنے ستی جا اسکے صفات — لبالب اتھا جمین آب حیات

بھی سرور کے ہونٹاں اتھے خوب تر
تصدق ہی یاقوت اسکے اپر

اتھے کہن کے تارے منے مستتر
تھا بلکہ رونق میں انکوں نظیر

تصدق سو اس لب کے ای کردگار

کشادہ اتھے دانت اسکے سگل
اتھے جوت میں موتیاں سوں اگل

او سلطان دین یاں کرتا تھا جب
چمکتا تھا نور اسکے دانتاں سوں تب

مجھے ذکر میں اسکے رکھ برقرار

## در صفتِ تبسم وضحکِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

شہنشاہ ہر وقت متبسم اتھا
اسے لطف سوں خوش کے نت سکھ اتھا

جمائی سوں محفوظ تھا شاہ دین
کہ او فعل شیطان سوں ہی بالیقین

بھی رونا اتھا اسکا [illegible] پر
نہ تھا شور آواز اسکے بھتر

تھا روتا شہنشاہ میت اوپر
ویا خوف سوں اپنے امت اپر

تہجد میں روتا تھا بے انتہا
بزاں اپنے امت کو کرتا دعا

یہ امت سب اسپر سوں قربان اچھو
نت اسکے محبت میں بیجان اچھو

بھی رکھ مجھکوں ای قادر مہربان

اتھا تازہ رو وہ شاہ نول
تبسم اتھا اسکا ہنسنا سگل

نہ تھا قہقہہ اسکے ہنسنے منے
نہ شور اسکے ہنسنے منے کوئی سنے

پیا اسکوں تھا عشق میں درد و جوش
کہ تھا دیگ تیوں اسکا سینہ بجوش

تھا روتا محبت میں رحمان کے
بھی روتا تھا سنتے سوں قرآن کے

اس امت بدل بھوت غمگین تھا
اس امت کوں اسپر کرے حق فدا

اور اسکے صدقے سوں ای ذوالمنن
اس امت کوں کر بہر بلا سوں جتن

سدا اسکے امت اپر جاں فشاں

## در صفتِ آبِ دہن مبارکِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

تھا آبِ دہن اسکا ای باصفا
جگر خستۂ رنج و غم کوں شفا

گیا اسکا آزار فی الحال وہیں
کیا جاکوں تب فتح خیبر کتیں

چنگایا اسے شاہ اپنی زبان
نہتی اسکوں اسروز پیاس اچھوان

او پانی ستیا باؤری بیچ شاہ
بھری مشک خالص کے بو سوں او چاہ

ہوا آب اسکا میٹھا اور چھل
نہتا اسکے مانند واں کوئی جل

ستیا موں میں انکے شہ تھوک کوں
او دن موں میں پھرایا نوں دودھ سوں

علی ولی کے تھا انکھائیں درد
ستیا اسمیں تھوک اپنا او شاہ فرد

تھا ایک روز پیاسا امام حسن
شہ ہر دو عالم کے گھن کا رتن

آیا شہ کے نزدیک دلو آب
ستیا اسمیں اپنا مبارک لعاب

انسکی اتھی باوڑی گھر منے ہی
ستیا تھوک پاک اپنا اسمیں بہی

لجائی تھی ملک روز سرور کے وہیر
کتیک بچۂ شیرخوار ای گھنیر

تصدق سو اس تھوک کے ای حکیم
عطا کر شفا مجھکو تو میں سقیم

## در صفتِ آوازِ مبارکِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

خوش آواز تھا او شہِ نامدار
لجاتا تھا خاطر سوں صبر و قرار

سنتا پوچتا کس کا آواز جان
اتھا پوچتا شہ کا آواز واں

تو آواز جاتا بہت دور تر
سب عورتاں سنتے تھے پردے بھتر

تصدق سوں اس صوت کے ای خدا

او آواز تھا [illegible]
دلاں اسکے سننے سوں جاتے تھے لٹ

خصوصاً او جب خطبہ پڑتا اتھا
کہ ہر وعظ کے دل پہ چڑتا اتھا

پڑ خطبہ یک روز شہ وقتِ حج
ہوا دور و نزدیک سبکوں سمج

مجھے اسکا آوازِ دلکش سنا

## در صفتِ فصاحتِ مبارکِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

فصاحت کی تعریف کوئی کیا کرے
کہ سحبان واں بھی اپر سر دھرے

نہیں تھا فصاحت کتیں اسکے حد
نہتا جوں ملاحت کتیں اسکے حد

کہا ہی او افضل ہوں میں حق کنے
عرب ہور عجم سوں فصاحت منے

کہا یوں عمر شہ کوں ای نامدار
نہیں کیتی گیا تو ہمارے سوں بھار

کہا شہ فصیح اللہ کی بات سب
سگے تھے بسر سب اہل عرب

اتھا افصح الخلق شہ در کلام
جگت کے فصیحاں ہیں اسکے غلام

ہی بہتر کلام اسکا قرآن پچھے
بجز کافراں میں کسے شک اچھے

سکایا فصاحت مجھے خوب حق
فصاحت منے مجھکوں سب پر سبق

نہیں جاہلیا کوئی [illegible]
فصاحت کہاں سوں تو لایا یتی

لے آیا ہی جبریل اسے مجھ اپر
کیا اس کتیں یاد میں سر بسر



دیا حق مجھے باتین اختصار / سخن یک اچھے او معنی ہزار
اٹھا جھوٹ او شاہ شیرین سخن / سخن سو لیا تا تھا عالم کا من

سخن اُسکا یرتا تھا جب کا مین / نکل تے تھے ارواح ابدان سین
اتھی بات اُس شہ کی مفتاح راز / کہ کرتی اتھی قفل کو دِل سے باز

دیا تھا وہ ابر بھاری مین / کہ کرتی اتھی تازہ دِل کا چمن
دیا خود اتھی نور مین مثل سور / کہ کرتی اتھی سینے سے نکار دور

بہت کافران سنکو او خوش مقال / مسلمان ہوے کفر دل سو نکال
تصدق سو اُس بات کے ای خدا / ورے من کے دین کو دے تو جلا

## در صفتِ موئے مبارکِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

میانے لتھے شاہ کے سر بال / خم و سیدے بن پیچ ای حلک جال
درازی مین ہو تھے کہا تک کئے / یوں آیا ہی اکثر حدیثان منے

کبھی سر منڈایا نین اونا مدار / مگر حج و عمرہ منے چند بار
دیا بانٹ اصحاب کو سب او بال / رکھے سب اُسے اپنے جیو کے مثال

او سر در کتین بہت بھر بال تھے / دلان صید کرنے کتین جال تھے
نہایت تھی خوشبو او موی سیاہ / ہی کہنا اُسے مشک عنبر گناہ

بھی ہی یک روایت مین سدھا لتھے / کہ دھوتا تھا سر بیر بات سے
بھی سنت اہے بال رکھنا تمام / نگاہ اُسکی کرنا بہر صبح و شام

نگاہ اُسکی بیر تھے شونا ہووے اگر / تو اُس وقت فضل منڈا ہی سر
تصدق سو اُس بال کے ای خبیر / تجھے زلف مین اُسکے کر تو اسیر

## در صفتِ ریش مبارکِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم



اتھے دات سرور کے داڑی کے بال / چند رکھے تو اُسکے تھا بے مثال
اتھی خوب خوش اور گِرد و دراز / اتھے کالے بال اُسکے ای سرفراز

اگرچہ تھی عمر اُسکی ترسٹھ برس / خدا اُسکو قوت دیا تھا سرس
او نقصان پیری سو محفوظ تھا / من اُسکا جوانی سو محظوظ تھا

تھے اُجلے سو ستراٹھارا ج بال / او سر اور داڑی مین ای باکمال
ابوبکر شہ کو کہا ایک روز / ہوا تو بڑا ای شہ دِل فروز

کہا سورۂ ہود اور واقعات / کیے ہین مجھے پیری ای نیکذات
موچھیا تکو کترتا تھا او خوش خصال / بھی داڑی ستی کم کرتا تھا بال

بھی فرمان کیا یوں سب اُمت کتین / رکھو ریش کترا او سبلت کتین
نکھان ہاتھ اور پاؤن کے ای حتور / او شہ جمعہ کے روز کرتا تھا دور

لگاتا تھا یک روز آڑای میان / سر و تن کتین تیل او جا جان
بھی سو سر و ریش کو شاہ کن / کنگوئی ایک دن آڑ کرتا تھا

بچھاتا تھا درپن مین اپنا جمال / جمال اُسکا تھا بیحد و بے مثال
یوں آیا ہی اخبار مین ای بجان / کہ مسواک و مقراض و سرمہ دان

بھی آئینہ ہور شیشہ یک تیل کا / کنگوئی اور سوئی دھاگے ای باصفا
سفر مین ہمیشہ او سرور کے سات / یہہ سب چیز رہتے تھے رکھ یاد بات

او داڑی کے صدقے سو ای کردگار / نگہ رکھ مری آبرو ہور وقار

## در صفتِ گردنِ مبارکِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

شہنشہ کی گردن بہت خوب تھی / صفائی مین روپے سو پر روپ تھی
اتھی حسن و خوبی منے بیمثال / ہرن کی ہی گردن کو کان و جمال

او گردن کے صدقے سو ای کردگار / مرے دِل کے گردن کے بوجھ اتار

## در صفت ہر دو دوش مبارکِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم



دونو کھاندے سرور کے ای نامور / لتھے دو د آپس مین یکدگر
اتھے استخوان اُنکے باعتدال / اتھے خوب مرغوب و خوش با جمال

## در صفت سینۂ مبارکِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

بھی چوڑا اتھا سینۂ شاہِ دین / بھر یا اُسمین تھا گنج علم یقین
اتھا پیٹ شہ کا بہت خوبتر / حریر اور قاقم جدا اُس اپر

بھی سرور کو بالان کی باریک لکیر / اسینے ستی ناف تک ای تحسیر
تھے پیٹ و سینے کو کین او بال / ولیکن تھے کاندھے پو ای جگ اجال

تھے بالا صدر یعنی سینے اُپر / بھی تھے دو نو یندیاں نوای خوش سیر
تھے اُجلے شہنشہ کے سر جو تل / سیاہی تھی اُنمین کچھہ ای نول

| | | | |
|---|---|---|---|
| تھا اُنھیں بالاں کا نام و نشان | تھی بو مشک کی اُن سوں ہر دم عیاں | او سینے کے صدقے سوں ای ذوالکرم | لجا میرے سینے سوں اندوہ و غم |



## درصفتِ پُشتِ مبارک و مُہرِ نبوّتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| اتھی پیٹھ سرور کی ہموار و صاف | تھی صفوتیں روپے سے خوش غلاف | تھا مُہرِ نبوّت دو شانیاں کے بیچ | کہ تھا خاص اُسے سارے نبیاں کے بیچ |
| لکھا تھا او مُہرِ نبوّت بھتر | خدا ایک ہی ہیں ہے حق کوئی دگر | تو جا جسطرف میں ترا بھاگیگا | تو واں حق کے نصرت سوں جن پائیگا |
| کتیک بال اُسمیں اُتھے ای جوان | چمکتا تھا نور اس ستی ہر زمان | تھا خاتم کبوتر کے انڈے نمن | احادیث سوں بھی یہہ ثابت بچن |
| اپنے تشکل میں اُسکے سب یہہ مقال | ہی ظاہر خدا کے اپر ستر حال | او خاتم کے صدقے سوں ای دادگر | مرا خاتمہ کر تو ایمان پر |

## درصفتِ دستہائی مُبارکِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| تھے بازو شہنشاہ کے ای جوان | سطبر و قوی اور صافی پچھان | بھی ساعد اُتھے یوں شہنشاہ کے | نبوّت کے آسمان کے ماہ کے |
| کفِ دست تھے شہ کے نرم و فراخ | اتھا اُس سوں ریشم کا دل شاخ شاخ | بھی انگلیاں اُتھے شہ کے نرم دراز | احادیث میں یوں ہے ای دلنواز |
| کہا ہے انس نیں چھپایا میں کبھی | نہ ریشم نہ دیبا جو دستِ نبی | شہنشہ چھپا ایک دن پیار سوں | کرم کر کو جابر کے رخسار کوں |
| کہا جابر آیہہ سخن رب کنے | تھی خنکی و خوشبوئی اُسمنے | کہ گویا نکالا اتھا ہاتھ کوں | شہنشاہ طبلۂ عطار سوں |
| کہا وائل ابنِ حجر اس رضا | مصافحہ کیا میں شہنشاہ کا | بدن میں سو لگیا اپنے ہاتھ کوں | تو آتی تھی بو مشک کی ہات سوں |
| سفر میں جو ہوتے تھے پیاسے صحاب | ابلتا اتھا شہ کے انگلیاں سوں آب | اگر ہاتھ رکھتا تھا بیمار پر | مرض اُسکا جاتا اتھا بھاگ کر |
| ہیں یوں معجزے بہت اُس ہاتھ کے | ہیں ذکراں کتاباں میں اثبات کے | تصدّق سوں اُس ہاتھ کے ای خدا | مجھے سب تو اُس ہاتھ سوں کر عطا |
| نکو کس کا محتاج کس چیز میں | ✳ | ✳ | مجھے سب عطا کر تو اُس ہات سیں |



## درصفتِ قدمِ مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| قوی ہور پُر گوشت تھے شہ کے پاؤں | میں اُس پاؤں اوپر سوں قربان جاؤں | اتھا گوشت کم اُسکے ایڑی اُپر | بھی آیا ہی یوں در حدیثِ دگر |
| [illegible] | [illegible] | اور رکھتا اتھا جیں نو سارا قدم | زمین میں سوں ہوتی اتھی زندہ دم |
| تھے وہ پاؤں یوں صاف ہموار تر | کہ پانی ٹھہرتا نہ تھا اُن اُپر | دو پنڈریاں شہنشاہ کے ای شریف | تھے نرمی کے لگ یکے یوں جس لطیف |
| شہنشاہ کے پاؤں کے ای گری | بھی انگشت سبابہ سب سے بڑی | تصدّق سوں اُس پاؤں کے ای خدا | مرے سر پہ رکھ اُسکا سایہ سدا |

## درصفتِ قامتِ زیبائی مُبارکِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| شہنشاہ کا قامت ای سرفراز | نہ کوتاہ تھا نا بہت تھا دراز | جب آتا تھا لوگاں میں او ارجمند | رہتا سارے لوگاں کے بیچ یا بلند |
| دو نو شانے سرور کے مجلس بھتر | تھے سب سوں بلند ای گرامی گہر | نہ موٹا بہت تھا نہ دُبلا اتھا | وہ ہر حسن و خوبی میں اگلا اتھا |
| بھی جسم لطیف اُسکا ای نیکبخت | نہ ڈھیلا بہت تھا نہ بسیار سخت | نہ پڑتا تھا سایہ زمیں کے اُپر | او سرو کلمات نادون بھتر |
| اتھا نور صرف او سراج الانام | نہیں نور کوں سایہ ای نیکنام | او قد کے تصدّق ستی ای کریم | مجھے شرع پر اُسکے رکھ مستقیم |



## درصفتِ رنگ مبارکِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

| | | | |
|---|---|---|---|
| شہنشاہ کا رنگ گورا اتھا | او گورے پنے بیچ نورا اتھا | تھا رنگ سفید اُسکا سُرخی سات | بھریا تھا ملاحت سوں او پاک ذات |
| تھا چمکات اُس رنگ میں بیحد الگ | کہ نیں سوں او چند سے او جھلک | جو اعضا رہتے اُسکے جامے سوں بھار | سو او بھی اُتھے صاف ای ہوشیار |
| جو بولیگا کالا اتھا شہ کا رنگ | تو ہی واجب القتل وہ بیدرنگ | بھی یہہ بات اُسکی دلیلِ نفاق | ہی علما کا اثبات پر اتفاق |

تصدق سو اس رنگ کے ای خدا
مرے رنگ باطن کو دے تو جلا

## در صفت رفتار جانفزائے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

ابھی ولتی چال اسکی ای نامدار
بہت پر لطافت بہت باوقار

تھا دھرتا قدم بھو پہ قوت سے او
اٹھاتا تھا ہم ابھی تا سرعت سے او

تھا اسکے چلنے میں کچھ اضطراب
تھا پر استقامت او عالی جناب

کہا بو ہریرہ کہ شہ سار میں
نہ دیکھا ہوں چلنے میں دوسرے کتیں

بہت جلد چلتا تھا او شاہ دین
گویا اسکو ہوتی ابھی تھی زمین

بچھے اسکے چلتے آتھے دور ہم
مشقت سو ہوتے تھے ہم سب ندم

شہنشاہ آہستہ تھا راہ رو
لیجاتا تھا چلنے میں سب سو گرو

کبھی میں کر نغل چلتا اتھا
بلا نغل کے بھی نکلتا اتھا

پیادہ بھی چلتا بھی ہوتا سوار
خصوصاً لڑایا میں او تاجدار

خبر ہے کہ وہ سرور نامور
رہتا جب تلک پشت مرکب اپر

نہ وہ بھاگتا تھا نہ کرتا کلول
بھی ہر گز نہ کرتا اتھا او ڈول

جب اصحاب لے ساتھ چلتا اتھا
تھا تا پچھے اپنے انکو آگے چلا

بھی کہتا تھا انکو چلو مجھ اگل
رکھو پیٹ خالی فرشتیان بدل

نہ پاؤں یو ہوتا اتھا نقش پا
پتھر کے اپر نقش اٹھتا اتھا

تصدق سو اس چال کے ذوالجلال
مری چال کو کر دی سو سنبھال

## در صفت بوئے خوش و عرق مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

تھا خوش بو بہت او مبارک بدن
نہ کوئی مشک و عنبر تھا اسکے کن

کہی ام عاصم روایت سے منے
کہ ہم چار عورت تھے عتبہ کنے

لگاتے تھے خوش بوئی ہم بیقیاس
کہ تا ہو دین مقبول عتبہ کے پاس

لگاتا نہ تھا بوئے خوش او کبھی
تھی بو اسکی ور انکی بو پر سبھی

بھی کہتے اتھے لوگ یوں ہر کہیں
کہ کوئی بوئے خوش اسکی بو تیوں نہیں

کہے ہم اسے ای مبارک نہاد
تو خوشبو میں ہم سبھوں سے زیاد

کہا انکو بیمار تھا میں اول
مرے تن پو آکے تھے چھالے نکل

گیا شاہ کے پاس میں ایک روز
کہا اسکو ای سرور دلفروز

میں چھالیاں ستی سخت بیمار ہوں
نپٹ اس مشقت ستی زار ہوں

کہا شاہ کپڑے کو کر تن سے دور
گیا دور میں اسکو تب در حضور

ہزاں ہاتھ پر اپنے شہ تھوک کر
پھرایا مرے پیٹ اور پیٹھ پر

ہی تب سو یہ خوشبو مرے تن منے
نہیں پائی جاتی اتھی کس کنے

بھی یک شخص چاہا کہ دختر کتیں
روانہ کرے مرد کے گھر کتیں

نہتی طیب اسکیاں سو لاچار تھا
بدل طیب کے شاہ کن کچھ منگیا

نہتا نقد کچھ شہ کے نزدیک تب
شتابی کیا ایک شیشی طلب

او شیشی منے ڈال خوشبوئی کو
سٹیا اس منے آپنے خوئی کو

ہزاں اسکو بولیا یہ شیشی لجا
سیر ہنگی تو بھی اسمیں خوشبوئی بجا

تو بول اپنے بیٹی کو ای نامور
یہہ شیشی سو اپنے یو خوشبوئی کر

لگاتی تھی طیب اس سو جب او چنچل
تو سنگتے تھے اہل مدینہ سکل

او گھر کا مدینے کے لوگ ای پسر
رکھے نام خوشبوئی لوکاں کا گھر

گراتا تھا کوئی شہ کے چلنے بدل
ہتور اسکو پاتے انے در محل

تو جاتا نشانی سو خوشبو کے ان
گیا جان اتھا او شہنشاہ کن

شہنشہ کے پھرنے سوای نیکنام
تھی خوشبو مدینے کے کوچے تمام

تصدق سو اس طیب کے ای خدا
مدینے میں جا کا مرا کر سدا

کہی عائشہ یک روایت بہتر
عرق اس شہنشاہ کے مکھ اپر

لطافت میں تھا لولو و تر سو خوب
تھا خوشبو میں مشک اذفر سو خوب

جو بچے کے سر پر شہ پاک ذات
پھراتا تھا اپنے مبارک او ہات

او بچے سو خوشبو نکلتی ہتی
کہ ممتاز ہوتا اتھا سب ستی

وو سر دریہہ خوشبوئی دائم کے سات
سرو کار رکھتا تھا خوشبو سنگات

لگایا ہی مشک و خوای حبیب
کہ محبوب تھی اسکنے بہوت طیب

ہوا حسن صورت بیان اب تمام
بحق محمد علیہ السلام

تصدق سو اس حسن کے ای خدا
مجھے حسن نیت اپر رکھ سدا

## باب دوم در بیان حسن سیرت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

شروع حسن سیرت کو کرتا ہوں اب
بیان مختصر اسکا کرتا ہوں سب

تھے اخلاق سب شاہ کے باکمال
نہتا ان منے کوئی اسکے مثال

سرعت: جلدی ۱۲
دختر: بیٹی ۱۲
طیب: خوشبو ۱۲

کہا عایشہ پاس ایک جوان
کہ ای مادر مہربان کر بیان

شہنشہ کے اخلاق تجھے کہو صفا
مجھے یکبیک اسکتیں سب سنا

کہی عایشہ اُسکوں ای ہوشیار
ہی تفصیل اسکی نہایت بسیار

ولیکن میں کہتی ہوں اب مختصر
کہ خلق اسکا قرآن تھا سربسر

## در صفت عقل و علم و صبر و حلم آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم



اتھا عقل میں شہ پاک زاد
سکل انبیا اور ملک سوں زیاد

کہا ہے او یوں سرور اہل علم
مجھے اولین آخرین کا ہی علم

نہیں علم سوں اسکے کس کو خبر
احادیث و قرآن میں اسبات پر

اوجیسا اتھا علم میں بےنظیر
اتھا صبر ہور حلم میں بےنظیر

کیا صبر ایذا پو کفّار کے
دکھائے اُسے خویش ہور بھار کے

کہا میں دکھائے گیا کوئی نبی
میں جیسا دکھائے گیا ہوں کبھی

زیادہ میں دیکھا ہوں سب سوں جفا
نہ دیکھے ہیں اس رنج کو انبیا

احد میں تو تیا دانت اُس شاہ کا
بھریا لہو سوں سب مکھ اُس ماہ کا

کہا یارب اُس قوم کوں کر عطا
ہدایت بھی بخش انکا جرم و خطا

نہیں جانتے ہیں مجھے یہہ تمام
اگر جانتے تو نکرتے یہہ کام

دکھائے شہنشاہ کوں کئے لعین
ہوا خاطر پاک اسکا حزین

فرشتہ موکّل جو بارے اُپر
اتھا سو چل آیا شہنشہ کے گھر

کہا گر مجھے ہوویگا حکم پاک
کروں گا میں سب کافران کوں ہلاک

کیا ہوو کے وقت میں عاد کوں
ہلاک ای شہنشاہ اُس باد سوں

کہا حق نے مجھے جا تو احمد کے دھیر
جو کچھ اُن کہینگا سو سن ای گھنیر

کہا شاہ جا ای موکّل ثواب
کیا ہے نے مجھے رحمت خلق رب



میں آیا ہوں عالم کے رحمت بدل
نہ آیا ہوں میں رنج و زحمت بدل

مرا رحمۃ العالمین نام ہے
عذاب و بلا میں مرا کام ہے

جتے تھے موکّل فرشتے سو آئے
جواب یہہ شہنشاہ کے سو پائے

کھیچا ایک جنگلی نے شہ کی ردا
اثر اسکا نازک بدن پر اتھا

کہا جھوٹ نندی سوں ای بے ادب
مجھے کچھ عطا کر تو ای شاہ اب

صحابہ کئے مارنیکا خیال
کیا منع انکو شہ باکمال

دیا شہ اسے جو کیا تھا طلب
ہوا شہ سے خوشوقت او بے ادب

عمر نے کہا ای رسول خدا
اچھو تجھ پہ ماں باپ میرے فدا

غضبناک ہو نوح اپس قوم پر
جفایاں سوں انکے کہا لا تذر

یو میں ہر نبی دیکھ ظلم و جفا
کیا آپنے قوم پر بددعا

تو ان سب نے دیکھا جفایاں بہوت
ادک انسوں سیا بلایاں بہوت

تو کرتا اگر یہہ دعا ہم اُپر
تو ویران ہوتے ہمیں سربسر

ولیکن تو ای خاتم الانبیا
کیا میں تو ہرگز کبھی بد دعا

کہا بلکہ یارب بلطف و عطا
مری قوم کا بخش جرم و خطا

تصدّق سوں اُس عقل و اُس علم کے
تصدّق سوں اُس صبر و اُس حلم کے

مجھے عقل ہور علم و حلم ای خدا
عطا کر کو کر دور مجھ سوں بلا

## در صفت حیا و چشم پوشی آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

بیان کیا کروں اُسکی شرم و حیا
فیستحیی منکم ہی قول خدا

کہا بوسعید یوں کہ شاہ گھنیر
اتھا شرم میں سارے عالم کا پیر

حیا اور شرم اُس میں تھی یتی
نہ ابھائی بیٹی میں تھی وتی

خلاف اُسکے کوئی چیز ہوتی اگر
نشان اسکا پاتے تھے ہم رخ اُپر

ولیکن زبان پر نہ لاتا اتھا
نہ تقصیر کسکی بکھاتا اتھا

نمتا دیکھتا کس کتیں گھور کر
نظر اسکی اکثر اتھی بھیں اُپر

مسایل جو ہیں شرم کی ای سجان
کنایت سوں کرتا اتھا اسکا بیان

تصدّق سوں اُس شرم کے ای خدا
عنایت مجھے کر تو شرم و حیا

## در صفت جود و کرم آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم



سخاوت میں کوئی اسکے ثانی نہیں
اتھا جود کوں اسکے کر کا کہیں

کہ سوان سوں دیا اوٹ روز حنین
عرب میں کوں او خلق کا نور عین

بقوم ہوازن دیا چھے ہزار
سخاوت اتھی اسکی سگنے سوں بھار

دیا بانٹ یکوقت نوّد ہزار
درم او شہنشاہ عالی تبار

نوے یک مسلمان کوں اپنے بدل
دیا یک جنگل بھر کوں بکرے سکل

کہا قوم کوں جا کوں ای گمرہان
محمد اُپر لاؤ ایمان بجان

سخاوت کوں اسکے نہیں انتہا
یہہ ظاہر سخاوت کا ہی مدعا

سخاوت جو اسرار حق میں کیا
بھی جو آخرت میں کریگا عطا

خزانے سو دیے اپنے شام و سحر
مجھے مت لجا غیر کے در اپر

## در صفتِ شجاعتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم



شجاعت میں تھا اشجع الانبیا
حدیثاں میں ہے یہہ بیاں جا بجا

کہاں یون علی شاہِ دلدل سوار
کہ ہوتا اتھا سخت جب کارزار

ہمیں شہ کا لیتے تھے اکر کنف
رہتا سب سون نزدیک شہ ہر طرف

اکیلا بجنگِ حنین ای پسر
چلایا تھا مرکب کون کفار پر

مدینے میں یکرات صوتِ مہیب
ہوا تھا ڈرے سب تونگر غریب

اکیلا گیا اسطرف شاہِ دین
شجاعت میں تھا افضل المرسلین

تصدق ہی سو اسکے مجھے ای قدیر
سدا کر شجاعت منے بے نظیر

## در صفتِ رحمت و شفقتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

ہیں رحمت کا اسکے کرون کیا بیان
سراپا ہی اسکو خدا در قرآن

رکھا رحمت العالمین اسکا نام
رؤف و رحیم بھی ای شاد کام

شہنشاہ کی رحمت ای نامور
ابھی سب پوچھتی کہ شیطان اپر

نہ دیکھے اس امت کے کافر عقاب
نہ مسخ و نہ فسخ و نہ غرق و عذاب

نبی جب نہ ظاہر تھے دنیا بھتر
شیاطین جاتے تھے اسمان پر

فرشتیان کے باتاں کو چوری سے سن
سناتے تھے لوکان کون یک کا دگن

شہنشاہ پیدا ہوا جگمیں جب
ہوے سب او جانے سو مہجور تب

بچے اس گناہان سوں او گمرہان
شہنشہ کی رحمت ہے بیکران

کہا محی دین شیخ اہلِ زمن
فتوحات میں یہہ مبارک سخن

کہ کافر اس امت کے ای ذو الکرم
ہیں سب کا فرنج عذابا نعم



کہ انکا نبی ہے رؤف و رحیم
بھی ہی رحمت العالمین ای سلیم

مسلمان پر شاہ کا لطف پیار
کہوں کیا اسے ہی او ہنسے بچار

نمازان ہوے فرض اول پچاس
گرایا اسے پانچ او حق شناس

بھی کہتا اتھا یون او شاہِ نول
جرا کل غم ہے سو امت ہر پل

مجھے دونوں عالم میں کچھ کم نہیں
بجز دردِ امت مجھے غم نہیں

یہی غم اتھا اسکو دنیا منے
یہی فکر اچھے اسکو عقبیٰ منے

او رحمت کے صدقے سو ای کردگار
مجھے رنج و محنت ستی کاربار

رکھہ اسکا مر حال پر پیار یار
کرم کر کو کر مجھکو مشکل سو پار

## در صفتِ بود و باش آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم با ازواج مطہرات و اصحاب و خدام وغیرہ و مدارا و مواسات آنحضرت با ایشان

تھا اصحاب کے ساتھ او پاک ذات
نہایت مدارا مروت کے سات

سمجھتا تھا ہر یک صحابی یون
نہیں کسی کون پیار اسکا ہی مجھہ جون

بہت انکا اکرام کرتا اتھا
سبھون کے اپر پیار دھرتا اتھا

بلاتا اتھا انکو تعظیم سین
بچے انکے لیتا اتھا گود میں

بھی ہنستا تھا ہنستے تھے جس بات پر
بھی سنتا تھا کرتے حکایت اگر

تعجب وہ کرتے تھے جس بات سے
تعجب وہ کرتا تھا اس دھات سے

نہ چوک انکی لاتا کبھی در نظر
بھی کہتا تھا وہ سرورِ بحر و بر

مجھے میرے یاران کی خوبی سناو
نہ کچھ چغلی انکی میرے پاس لاو

کہ چھتا ہوں میں اسطرح بے خلاف
کہ ملتا رہوں انسے ہو سینہ صاف

وہ نیکان حضور اسکے بیخوف و فکر
کبھی جاہلیت کا کرتے تھے ذکر

وہ باتان کو سنتا تھا وہ دین پناہ
بھی ہنستا تھا کوئی بات پر گاہ گاہ

بھی جاتا اتھا شہ مریضان کے گھر
بھی ہوتا تھا حاضر جنازے اپر

بلاتا اگر کوئی ضیافت بدل
تھا جاتا شہنشاہ گھر اسکے چل

کوئی اصحاب سو گر نہ آتا نظر
بہت پوچھتا تھا اسے جہد کر



مسافر کون پوچھانے جاتا تھا او
کوئی آیا تو لیتا اتھا آگے ہو

جب آتا اتھا بھار او جگ اجال
تو آئینے میں دیکھتا تھا جمال

نہ مجلس میں کرتا تھا پاؤن دراز
نہ لرکون کے آگے بھی ای سرفراز

جو ہوتا سوار او شہ پاکذات
تو کسکو نہ لیتا اتھا اپنے سات

اگر کوئی جاتا اتھا اسکے گھر
بچھاتا اسے اپنے چادر اپر

بھی دیتا تھا تکیہ اسے آپنا
ہوا شاہ پر ختم بندہ پنا

دو شہزادہ دین حسین و حسن
سنے اپنے والد ستی یہہ سخن

کہ وہ بلو شاہِ عجم ہو عرب
کیا تین بخش اپنے اوقات سب

کیا ایک حصہ برائے خدا
وہ لاتا تھا اسمین عبادت بجا

محلات کے واسطے دوسرا
حقوق انکے کرتا تھا اسمیں ادا

رکھا تیسرا حصہ اپنے بدل / یہہ تقسیم اوقات ہی بے مثل
کیا تھا وہ سالار ملک و ملک / یہہ حصے میں سب خلق کو مشترک
یہہ حصے میں کرتا تھا وہ شہریار / سب ارباب دانش کنیں اختیار
جسے فضل و تقوی میں تھا دستگاہ / اُسے اپنے صحبت میں دیتا تھا راہ
جو اُس کن تھا فیض معاش و معاد / بخشتا تھا سب کو بقدر مواد
سکاتا اتھا انکو علم و ادب / روا انکی حاجات کرتا تھا سب
کسی کو بھی یک حاجت و کس کو دو / کسی کو بھی سہ یا زیادہ بھی ہو
وہ سب حاجتاں کر قضا او دعی / کرے دین و دنیا میں انکو غنی
بھی کہتا تھا ہر ہر مصاحب کنیں / کہ پہنچاؤ حاضر نے غائب کنیں
بھی وہ افتخار زمان و زمین / یوں ارشاد کرتا بہر ہمنشین
کہ تو لوگ تم ایسے کی حاجت مجھے / کہ وہ اپنی حاجت کو کہہ نا سکے
جو پہنچاوے سلطان کو ایسے کا حال / کہ پہنچا نہ سکتا ہی وہ اپنا حال
خدا اسکا ثابت رکھیگا قدم / بروز قیامت بفضل و کرم
نکوئی بات کا شہ کنے نام آئے / مگر وہ جو دارین میں کام آئے
سب اصحاب خاص اسکے دن رین کے / اتھے طالبان خیر دارین کے
ہنوتے جدا اس ستی ایک چھن / غذا روح اور تن کا ناتھا بن
بھی جب اُسکے محفل سے ہوتے جدا / طرف خیر کے سب کو تھے رہنما
بھی بولیا علی یا حسین و حسن / زبان اپنی شہ بھوت رکھتا جتن
ذکرتا اتھا یعنی ایسا کلام / کہ دنیا و عقبی میں آوے نہ کام
جو ہوتا اتھا قوم میں باوقار / اُسے سب پو دیتا اتھا اقتدار
بہت سب کی تالیف چہتا اتھا / نہ نفرت کی کوئی بات کرتا اتھا
باین خلق و امیزش و اختلاط / کرے وضع کا اپنے بھوت احتیاط
بھی دریافت کرتا اتھا لطف سوں / وہ سالار دین سب کے اطوار کوں
جو ہو خوب سو اسکو تحسین کرے / سدا اسکی تائید پر من دھرے
بدی کو کرے ساقط الاعتبار / کرے نا نکوئی اسکنن اختیار
اتھے معتدل شہ کے اطوار سب / مصاحب اتھے اسکے اخیار سب
اتھا افضل الناس وہ اس کنے / کہ ہو خلق کے خیر خواہی منے
بہر حال و ہر وقت وہ جگ نبی / تجاوز نکرتا اتھا حق ستی
اتھا حسن اخلاق خیر الانام / سب احوال میں خلق کے تھا عام
ہوا تھا شفقت میں سب کا پدر / برابر تھے سب اسکنے جوں پسر
مطولا اتھی یہہ حدیث اسکنیں / بہت مختصر کر کو بولیا ہوں میں
لکھا ہوں کہیں اسکو تک شرح سات / کریا سکو معلوم ہو خوب دھات
مدارا شہنشہ کا ازواج سات / اتھا مجید و غایت ای نیک ذات
بھوت انپو کرتا اتھا لطف و کرم / بہت انکی برداشت کرتا تھا ہم
بہت ناز انکا اٹھاتا تھا او / روایت میں لکھا ہو یمنیں بات یو
کہ یکدن شہنشہ کے حجرے کنے / اتھے کھیلتے حبشیاں سب کئی جنے
بھی اس وقت پر عائشہ کی عمر / برس آٹھ یا نو کی ای سربسر
نہ آیات چھپنے کے اترے تھے تب / لگی دیکھنے عائشہ کھیل سب
شہنشاہ کر آسرا آپنا / او بی بی کو کھیل او دیکھانے لگا
دکھایا بہت وقت لگ کھیل کوں / پھرائے اتو آپ ہو اس سوں توں
نخے لڑتے جب آپس میں بی بیاں / تو کرتا اتھا صلح شہ درمیاں
بھی خدام سو اکا تھا ئی سلوک / بکرتا نہ تھا او کبھی انو چوک
جو کچھ آپ کھاتا او پیتا اتھا / غلاماں کنیں او ہچ دیتا اتھا
یہہ خصلت کے صدقے ستی اے خدا / مجھے یہہ طریقت کنیں کر عطا

## در صفت پاس عہد و صلۂ رحم آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

بھی کرتا تھا شہ عہد اپنا جتن / نتھا کوئی اس فن میں اسکے ہمن
کہا شاہ کو ایک شخص ایکروز / تو بیٹھ یہاں میں آتا ہوں اے دلفروز
نہ آیا انے تین دن لگ تہاں / اتھا تین دن وہتا شہ کن وہاں
بہت اپنے خویشیاں پو رکھتا تھا پیار / سلوک انسو کرتا اتھا بے شمار
خدیجہ جہاں لگ اتھے اقربا / بہت انپو کرتا تھا لطف و عطا
حلیمہ کا کرتا تھا اکرام بھوت / بھی دیتا اتھا اسکو انعام بھوت
بدل اسکے خاطر کے او نامدار / دیا چھوڑ اسیراں کنیں چھ ہزار
یہہ خصلت کے صدقے تو ای دادگر / مجھے سارے رنجاں سوں آزاد کر

## در صفت عدل و صدق و امانت آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اتھا عدل و صدق و امانت منے / شہنشاہ مشہور سب کے کنے
رکھے تھے عرب سارے ملکر تمام / نبوت کے اول امین اسکا نام

وہ سب کو چلاؤں ترے ساتھ میں / بجالاؤں جو تون کہے آپ مین
وگر چاہے تو اے نبی الانام / تو رہ فقر ہور بندگی مین مدام
کہا شاہ تب یہہ سخن تین بار / نبی ہوؤن ہور بندہ حق گذار
ارے بھائی تک غور سے کر نظر / کہ ہی بندگی کا شرف کس قدر
خدا ہی خدا بندہ ہو مصطفیٰ / عبودت مین اسکے نہین دوسرا
خداوند در ہر مقام بلند / اسے اس لقب سے کیا ارجمند
جو معراج تھا اسکا والا مقام / لیا اس لقب سے بھی وصل کا نام
بھی کہتا تھا وہ شاہ عالی جناب / کہ بولو مجھے عبدہ کر خطاب
تھا کے مین جب لگ شہ باکمال / بھی ہجرت کئے بعد تا چار سال
کیا مین غزوان کہ ہم سات تن / اتھے ابتدا مین وہ سالار کن
سنتے تھے غذا اسکو شام و سحر / اگرچہ تھے کینکرکے ای نامور
کیا فتح جب شاہ ملک نضیر / ہوی اسکے یاران کو راحت کثیر
ترقی ہوی اسکے تو کان کو جب / خصوصا کہ فتح کے کو جب
وہ فقر اسکا سب اختیاری تھا / نہ ہرگز وہ زہد اضطراری تھا
تھا ایک بدبخت باطن تباہ / اتھی فقہ مین اسکو فی الجملہ راہ
اگر ہوتی قدرت اسے بر نعم / تو کھاتا نہ اسکو بیش و کم
پڑا اسے شتابی اسے دار پر / ستے مرتبے مین اسے خوار کر
دیا بانٹ غربا کو وہ نامدار / سواں سے شتر اور بکرے ہزار
ولے فقر تھا اسکا محبوب تھا / بہت اسکی خاطر کا مرغوب تھا
خصوصا بتول او حسن ہور حسین / اتھے فقر اور زہد کے نور عین
جب آیات تخییر پائے نزول / کئے اسکو دنیا کو تج کر قبول
خصوصا خلافت کا تھا جن کو تاج / دئے فقر کو اسکے ہو وار رواج
کبھی پھر بہ تعلیم وہ مقتدا / دیا نفقہ ازواج کو سال کا
سو یہہ نفقہ دیتا بھی تھا گاہ گاہ / وگر نین تو تھے زہد مین سال و ماہ
بھی امت کو ارشاد کیتا یہہ حرف / کہ نین ابن آدم بھرا کوئی ظرف
ہین بس ابن آدم کو لقمے کتیک / کہ قایم رکھین پشت کو اسکے نیک
رکھے دوسرا ثلث نم واسطے / رکھے تیسرا ثلث دم واسطے
بھی ثابت ہوی یہہ خبر سب کنے / کہ کھاتا ہی مومن یک امعا مئے

کہ مومن نہ کھانے پہ دوڑتا حرص

اگر چاہتا ہی تو اے باوقار / تو پیغمبری ساتھ ہو تاجدار
اشارہ کیا شہ طرف جبرئیل / تواضع کر ای سرور بے عدیل
نبوت مجھے ہے ہور بندگی / مجھے بندگی سے ہی نت زندگی
خدا جون یک وون ہے بندہ بھی یک / نکر اس سخن بیچ یک ذرہ شک



ہین اس وصف مین خوش شہ دین کے کل / بیان اور وہان کیا ملک کیا رسل
کیا اسکو دعوت ہے دل شاد جب / کیا اس لقب سے اسے یاد تب
تھا [illegible] سال اسکو [illegible] / کہا [illegible] فاوحی الی عبدہ
سمجھنے مین اس کے حیران ہی فکر / مین کرتا ہون اب اسکے کہانیکا ذکر
اتھا عسرت و فقر و رنج و ضرر / بہت سیدا اور اسکے یاران اپر
ہمارے بو تھی سخت تکلیف تب / گذرنے تھے فاقے مے روز و شب
لباں بھٹ گئے تھے ہمارے تمام / تھا اندوہ و کرب سے نت ہمکو کام
ہوا اسکے بعد از فتوحات بہوت / اسیران سلے مرد و عورت بہوت



ولیکن وہ سالار عالی گہر / اتھا کشور فقر کا تاجور
جو بولیگا وہ فقر تھا اضطرار / تو ہی واجب القتل وہ نابکار
کہا ایکدن وہ سئی الادب / کہ زہد اسکا تھا اضطراری عجب
یہہ سن بات مغرب کے عالم تمام / دئے قتل کا حکم تب لا کلام
سخن اسکا ہی ابن عجب خبیث / مگر نین پڑا تھا سیر اور حدیث
ہزاران ہے دینار و درہم دیا / غریبان کو فاقے سے بےغم کیا
بھی تھے اسکے جو اہل بیت کرام / اتھا فقر مین انکو عالی مقام
بھی سب اسکے ازواج عالی تبار / اتھے فقر ہور زہد مین نامدار
بھی اسکے جتنے کمل اصحاب تھے / سدا فقر مین بے خور و خواب تھے
بھی اصحاب صفہ و غیر فریق / اتھے فقر مین مقتدای طریق
وہ کرتے تھے خرچ اسکو در راہ حق / اتھا عائشہ کو سبون پر سبق
غرض او شہنشاہ روشن ضمیر / اتھا فقر اور زہد مین بے نظیر
زبون ہو بستر اپنے پنیت سون / ہی دوسری خبر تو سن اس راز کون
اگر نفس غالب ہوا اس پر / تو ثلث [illegible] اپنا کھانے بھی
پہنچی جو بقدر الطاقتین یہہ بات / تو دو دھوتا وہ فن طاب ہے بات
جو کافر ہی بھرتا ہی ساتا انتڑیان / اس ارشاد کے راز کا سن بیان



جو کافر ہے سو اسکا [illegible]

در بیانِ آن چیزہا کہ بخوردنِ سرورِ ہر دو سرا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مشرف کردیدہ

سن ای بھائی سرور کو شام و سحر
نقیید نتھا کوئی کھانے اوپر

تکلف یہان سکے نتھا گرم جوش
جو پایا اتھا اسکو کرتا اتھا نوش

جو کھاتے تھے اہل مدینہ سکل
وہی نوش کرتا اتھا وہ نول

یہین کرتا ہون بیان انکی تفصیل اب
تو سن شوق سے یاد رکھہ اسکو اب

غذا اس شہنشاہ کا سال و ماہ
اتھا نان جو گیہون بھی گاہ گاہ

کبھی تالنا بھوک خرمے اپر
کبھی وو دو برآئے گرامی گہر

بھی کھاتے ہی شہد و شیرین ای یار
اتھا بھوت دونون اپر اسکا پیار

بھی کھایا ہی خرمے کتین جو بار
بہت اسکو چہتا اتھا او نامدار

دو ہوئے مین ایک وقت ای جستجوگر
وو سرور کے سفر پورتے کھجور

بھی آیا ہی یون در حدیث دگر
کہ تھا پیار جو بوت اسکا مسکے اپر

بہم شہد و ستو کو عثمان کر
دیا پنج سالا یہ عالم کے گھر

تناول کیا اسکو وہ ارجمند
بھی دوسری خبر یون ہے ای دلپسند

کہ بھیجا تھا عثمان بار دگر
یہہ دو چیز گھی ساتھ سرور گھر

دعا کر برکت کی وہ باکمال
رکھا اسکو چولے پو ہانڈی مین ڈال

وہ ہانڈی جب اتری ہی چولہے ستی
کہا اپنے یاران کو وہ جگت ستی

کرو نوش اسے ہی یہہ حلوا وہ شتی
خبیص اسکا فارس کنے نام ہی

بھی کھایا ثرید وہ امام ہمام
اتھا اس کنے او احب الطعام

وہ یہہ ہے کہ آٹے کے ٹکرے بنا
پکاتے اسے گوشت مین با صفا

ہے ہندی مین نام اسکا ستربان گر
یہہ تعریف ہوتی ہے سچ اس اُپر

بھی کھایا ہی سرور خزیری کتین
حدیثون مین یہہ تا پایا ہون مین

پکاتے ہین گندم کے آٹے ستی
ہر یرے طرح اسکو ای اک ستی

کہے بعضون نے گوشت کو دے کونال
پکاتے اسے اسکے شوربے مین ڈال

جو سلمیٰ تھے خادمان شاہ کے
اتھے تحت پر اس نول ماہ کے

امام حسن وو شہ پاک ذات
لے فرزند و عباس و جعفر کو ساتھ

گئے ملکو سب اسکے گھر ایک روز
کہے اسکو ای مادر دلفروز

ہمارے لئے تو پکا وو طعام
کہ مرغوب تھا نزد خیر الانام

کہے ای جو زادے سنو یہہ کلام
نہ خواہش کرینگے تمہین وہ طعام

کہے تب اسے جدے بار دگر
تو البتہ اب اسکو تیار کر

لئی ہین کر جو کا آٹا انے
بھی ڈالی اسے ایک تا ندی مینے

پچھے ڈالی زیتون کا تیل اس بھتر
بھی فلفل مصالح کتین کوٹ کر

پکا کر رکھی انکے نزدیک لا
کہی انکو ای نوت ہی یہہ غذا

کہ سالا کے منکو بھاتا اتھا
بہت پیار سے اسکو کھاتا اتھا

بھی کھایا ہی لحم اوس راج الانام
اتھا گوشت اس کن احب الطعام

بھی نولیا کہ ہی گوشت بے اشتباہ
بدنیا و عقبی طعامان کا شاہ

تناول کیا گوشت بکری کا شاہ
ولیکن نہ ہر روز بل گاہ گاہ

کہا یون کہ گرمانگتا حق مین
کھلاتا مجھے روز و شب اُسکتین

پھر پکا اتھا گوشت شہ کو پسند
کہا یون ابو رافع ارجمند

کہ ایک روز بکرے کتین کاٹ مین
پکاتا اتھا دیگ مین اسکتین

سو لیتے مین آیا وہ سالار دین
کہا کیا ہی یہہ مین کہا ای امین

مجھے کوئی بھیجا تھا بکری کتین
اسے دیگ مین اب پکایا ہون مین

کہا شاہ دے مجھکو اسکا پھرا
دیا اسکو تب شاہ ہر دو سرا

کہا لا دے مجھکو پھر اسکا پھیر
دیا مین لجا اسکو کر کچھ نہ دیر

کہا دے مجھے پھر پھرا دوسرا
کہا مین تب ای شاہ ہر دو سرا

نہین بکرے کتین مگر دو پھرے
کہا اسکو سرور کہ ای گن بھرے

اگر تو نہ دیتا مجھے یہہ جواب
تو دیتا مجھے تو پھر بیحساب

یہی قصہ گذرا ہی بابو عبید
شہنشاہ اسکو کہا بھی یہہ بعید

پھر اسکے رغبت سے جب تھا ہنال
دئے تجھے یہود اسکو زہر اسمین ڈال

تھا مرغوب اسے گوشت گردن کا پھر
خبر ہے ضباعہ بنت زبیر

کہ کاتی تھی یک روز بکرا انے
دئی بھیج لحم اسکا ہر گھر مینے

اسے بول بھیجا شہ دو سرا
کہ بکرے ستی تیرے ہمکو کھلا

کبھی کچھ نہ لحم اسکا باقی رہا
مگر لحم گردن مجھے ہی حیا

کہ بھیجون اسے شاہ عالم کتین
کہا سرور دین اس آدم کتین

کہ جانو اسے یہہ سخن دلنشین
کہ ہی گوشت گردن کا خوب و گزین

بھی بولا ہی وہ خلق کا تاج سر
کہ ہی پشت کا گوشت بھی خوب تر

بھی آیا ہی یون در حدیث ضعیف
کہ گدیان کو نکھایا نہین وہ شریف

کہ ہر دو مثالے ستی ہین قریب
نکھایا اسے اس لئے وہ حبیب

روایت ہی جو نار پر گوشت تھا
وہ سالار دانتون سے کرتا جدا

نہین کاتتا تھا چھوری سے اُسے
بھی ارشاد وہ یون کیا ہر کسے

نہ کاتو تم اُس گوشت کو جو پکا
چھوری سے کہ یہہ طور ہی فارس کا

مگر ہووینگا کوئی ٹکڑا بڑا
تو جایز ہی کرنا چھوری سے جدا

بھی کھایا ہی شہ لحم بریان کتین
بھی کھایا کلیجی کے ڈلیان کتین

بھی کھایا قدید وہ معلی جناب
کہین جسکو دکھنی مین سوکا کباب



بھی کھایا ہی وہ اونٹ کے گوشت کو
سفر ہور حضر مین یہہ سن بات کو

بھی لحم و حباری و مرغی کتین
وہ سالار کھایا ہی دیکھا ہو مین

بھی خرگوش کا گوشت کھایا ہی شاہ
احادیث اس بات پر ہین گواہ

بھی کھایا ہی وہ گوشت از گور خر
بھی دریا سے ماہی و کی جانور

خصوص اُس سے جو تھا عظیم و عجب
کہ کہتے تھے عنبر جسے سب عرب

اتھا بہوت پیار اسکا کدو اوپر
اُتھا لیتا اُسے ظرف سے چون کر

ہی حب کدو سنت ای نیکنام
کہے یہہ سخن شافعیہ تمام

چغندر بھی کھایا ہی وہ پاکذات
ولیکن پکایا ہوا جو کے سات

وہی دو دکھایا ہے بھی اوبشیر
بھی کھایا ہی وہ سرور دین پنیر

بھی کھایا ہی وہ بسر و تمر و رطب
بین کرتا ہون تفصیل اسکی اب

اہے بسر سے کچے کجھورای پسر
پکے خرمے کا نام ہینگا ثمر

رطب کو کہین ہند کجھورای گمہیر
بھی کھایا ہے خرمے کا بنکو پنیر

بھی کھایا کباث وہ امام اجل
بہی نام اسکا ہند مین پیلو کا پھل

بھی ککری و خربز کو کھایا ہی شاہ
اتھی خربزے کے اوپر اسکی چاہ

وہان مبارک کو خوشہ لگا
وہ انگور کے دانے کھاتا اتھا

## فایدہ

[illegible]
بھی ہمیشون تھا اسکا [illegible]

تناول کئے تھے سو وہ پاکذات
[illegible]

یہہ تعداد کا کچھ نہی اعتبار
سراسر غلط ہو جو اسکا شمار

## دربیان آمیختن خیر الانام علیہ الصلوٰۃ والسلام طعام را باچیز دیگر و دیگر احکام



تو اُس [illegible] نو قربان جاؤ
کہ بولیا ہی روتبا انکے چھوٹے بناؤ

برکت ہوینگی تب اُسمین زیاد
یہہ بات [illegible]

نہ کھاتا تھا دو قسم کا وہ طعام
عمل اسکا ایک نوع پر تھا مدام

نہ رکھتا تھا کھانے اوپر کچھ وہ عیب
نہ کرتا تھا فرمایش اور غیر ریب

اگر من کو بھاوے تو کھاتا اتھا
و گر نہین تو وہ ہات اُٹھاتا تھا

کبھی روٹی کھاتا اتھا گوشت سات
کبھی ساتھ بہر کے کئی ہی پاکذات

کبھی ککری ساتھ کھاتا کھجور
ہوین دو نو تا معتدل بالضرور

کبھی خرما کھاتا تھا مسکے کے سات
دبے اسکی گرمی کے تا کچھ صفات

کبھی جو کے نان ساتھ کھاتا کھجور
کہ بارد ہی جو اور خرما حرور

مدینے کا جب میوہ لاتا تھا بار
نہ کرتا تھا پرہیز وہ شہریار

بل اسکو وہ کرتا اتھا نوش جان
کہ اسباب صحت کا ہی یہہ نشان

## دربیان کیفیت خوردن آنحضرت طعام را صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وآداب آن

ہی اجماع اسباب اوپر کہ شہ
شروع کرتا کھانے کو بسم اللہ کہہ

بھی آگے سنی اپنے کھاتا اتھا
سبھون کو یہہ سنت سکاتا اتھا

بھی کھاتا اتھا او تین انگلیون سے جان
بجز خنصر و بنصر یہہ بات مان

کبھی پانچ انگلیان سے کھایا ہی شاہ
بنادر رکھا اسبات کیتین نگاہ

نچھے کہلنے انگلیان جو لس کر
دلون سے تکبر کو کرتا بدر

بھی کھاتا تھا پاسنکو پونچ او شرف
ولیکن حدیثان ہین اسکے ضعیف

بھی بولیا کہ لقمہ و ریزہ اگر
گرے تو اٹھانا اُسے سربسر

کبھی پیٹ بھر کر نہ کھایا طعام
مگر گاہ گہہ یاد رکھ یہہ کلام



بھی ہے ایسی سیری کستی یہہ مراد
کہ کھایا ہی معمول سے کچھ زیاد

بھی جب قوم کے سات کھاتا اتھا [illegible]
تو آخر کو اُٹھتا تھا ای اہل دل

مبادا اُچھے کسکتین اشتہا
اتھیگا وہ خجلت سے جب شہ اُٹھیا

بھی امت کو بولیا وہ شاہ انام
کہ آخر اُٹھے سبکے سیر طعام

بہا کھانے کے وقت اپنے یاران سنگات
وہ سالار کو ہین کرتا تھا بات

بھی جلسہ وہ سرور کا وقت طعام
اتھا اسطرح سمجھ یہہ کلام

بیٹھے دونون پاون کے انگلیان اوپر
ویا اکڑو بیٹھے سمجھ یہہ خبر

کہا اسلئے وہ امام الہدیٰ
نہ کھاتا ہون ہرگز مین تکیہ لگا

ہے دوسری حدیث اسطرح اے امام
میں بیٹھونگا جون بندہ بیٹھے مدام
ہیں کھاتا ہون جون بندہ کھاوے غذا
کھاتا ہون تکیہ لگا میں سدا

کہے اہل تحقیق یہان یہہ بیان
مراد ان حدیثون کے یون ہیں عیان
نہیں بیٹھتا ہون میں کھانے اوپر
دو زانون پہ یا پالکھت مارکر

فراغت تھی بیٹھنا نہیں ہوتین
کبھی ذوق کھانا کھانے کتنین
ہے جلسہ سرالسلئے سرسری
نہین کھانے سے مجھکو الفت ذری

دگر عالمون سے کہے یہہ خبر
ہے محمول ظاہر کے تکیہ اوپر
لگا بیٹھ کو تکیہ یا پات تل
ہے مگر وہ کھانا سمجھ اے نول

کہے بعضے تکیہ سے ہی یہہ مراد
کہ یک شق یہ ہونگی کہے اعتماد
خبر ہے کہ نزد شہ ارجمند
کوئی ہدیہ بھیجا یکا گوسپند

سرزانو پہ بیٹھ کے بیٹھے شاہ
لگا کھانے او گوشت بے اشتباہ
کہا ایک بدوی کہ حاضر تھا
یہہ کیسا ہے جلسہ امام الہدے

کہا حق کیا مجھکو بزم و کریم
نہ جبار و سرکش میں ہی استقیم
وہ سرور سے یون حکم ہی در خبر
نہ کھاوے کوئی اوندھے مون لیٹ کر

نہیں تکیہ [illegible] یہ دو سر ناخنہ کو
زمین پر تو رکھہ یا داس بات کو

## در بیان آنچیزہا کہ بخوردن سرور ہر دو سرا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم مشرف نشد

سن اسبات کو تو ای شاہ انام
نہ کھایا کبھی گرم ہرگز طعام
نہ کھایا کبھی دودھ وہ پاک ذات
نہ کھتے نہ انڈے نہ مچھی کے سات

دو مسہل دو قابض دو گرم و دو سرد
نہ کھایا کبھی وہ شہنشاہ فرد
اچھے حسین بد بو سے مشک پیاز
یوین مولی شو لہسن اے اہل راز

نہ کھایا اسے ہرگز او شاہ دین
نہ کچا نہ پکا سمجھ بالیقین
نہ کھایا کبھی میز پہ بیٹھ کر
نہ تنہا مگر نادر اے باخبر

الٰہی نہ سے مجھکو کھانے کا حرص
مجھے دے سدا اپنے پانی کا حرص
سب احوال میں اے قدیر قوی
مجھے دے وہ سالار کی پیروی

## در بیان کیفیت آب و شربت سرور عالم صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم

لا آتے تھے اس سرور دین پہ جل
بہت دور سے آب شیرین نخل
جو پانی کہ ہو سرد و شیرین و صاف
تھا مرغوب سرور کے نہ بخلاف

نہ پانی تو پھونکا شہ دین دم
کبھی پیتا تھا اسکو لے تین دم
نہ یکبار کی اسکو پیتا تھا
یہی حکم امت کو دیتا تھا

بق سب حال میں در سفر در حضر
وہ پیتا تھا پانی کتنین بیٹھ کر
بہ ندرت برائے بیان جواز
پیا ہے کھڑا ہو کے وہ سرفراز

کبھی شہد خالص کو پانی میں ڈال
وہ شربت کو پیتا تھا وہ باکمال
کبھی ڈال پانی میں شیر حلیب
کبھی کرتا تھا نوش جان حبیب

بھگاتے اچھے بہر خیر الانام
کبھی رانکو پانی سے وقت شام
وہ پیتا تھا اسکو وقت سحر
کبھی شبکو بھی وقت روز دگر

ہوا تا تھا تین روز جب
نہ پیتا وہ شربت کو شاہ عرب
پلا داکہ وہ شربت اے خوش نصیب
ہوا ہونگا کیف اسے تک قریب

کوئی باندی کو وہ پلاتا تھا
وہ یا پھین یہ اسکو ستاتا تھا
پیالہ تھا ایک شیشے کا صاف
وہ سالار دین پیتے بے اختلاف

تھا دوسرا قدح چوب کا اے گرامی
لگی تھی اسے ایک لوہے کی کری
کبھی رنگ اسکا مائل تھا زردی پر
تھا چھاوہ یا نبع کا یا دھر

دو پتھریان اچھے رپے کے اوپر
تھا سرور نے بیچے ابن مالک کے گھر
وہ چاہا لگا دے سونے کی کڑی
ابو طلحہ نے لیا اسے اس گھڑی

یہہ تبدیل کرنا ادب سے ہی دور
کہ تھی وہ کری شاہ دین کے حضور
کہا ابن سیرین سے اہل کمال
تبرک سو پیتے تھے اصحاب آل

لکھا ہون بخاری کہ بصرے میں میں
پیا اس پیالے میں پانی کتین
بھی تھا یک قدح نزد شاہ انام
اٹھا اسکا ای بھائی ریان نام

یہہ سیرت کے صدقے سے اے ذو العطا
مجھے عشق کا اسکے شربت پلا
پلا دے اسے یون مری من میں
سرایت کرے آب حیون تن میں

## در بیان لباس سرور عالم صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم

لباس اس شہنشاہ کا اے میان
تھا اوسط نہ ارزان بہت نہ گران
نہ ہرگز وہ کپڑیان میں وسعت کرے
بقدر ضرورت اوپر میں دھرے

تھا اوڑھتا اکثر وہ دن رین
بڑی چادر ایسی کہ ڈھلپنے بدن
اور یا دھوپ کے وقت وہ نامور
تہبند یا چادر کو سر کے اوپر

کیا اکتفا اکثر اور اہبر
بھی پہنا ہی پشم کے کپڑوں کو شاہ
تھی آستین اسکی پہنچے تلک
لیا پائے چادر کنیں شہ خریدہ
تھا چار گز اسکی لنگی کا طول
تھی یک چادر اسکی مرحّل لقب
بھی تھی ایک چادر ہری نزد شاہ
بھی عیدین و جمعہ کی کرتا نماز
جدا اور لنگی کہ تھے ہر دو سخت
کہے جابر و ابن عازب بھی عون
تھا اسپہ تب حلہ سرخ خط
تھا ایک جبہ خسروانی اسے
وہ جبے میں پایا ہی سرور وفات
مریضان بہت اسکے آتے تھے گھر
خبر ہی کہ تھی کوئی نذر کسر
وہ جبہ کو پہنا حبیب صمد
اتھا دور کا نکالا اسے
بھی بندھا اتھا ناف پر اسکے تین
اتھے گندیان تکمے جبے اوپر
گریبان پہ اسکے ڈال پینا مات
کہے ہین اتھا سات گز اسکا طول
لپیٹا اتھا شاہ پگڑی کنیں
کبھی سکو بندتا اتھا ٹوپ پر
حدیثوں سے ثابت ہی یہہ تا بھہر
پڑا خطبہ سکے کو جب فتح کر
بھی یک پگڑی تھی نزد شاہ انام
نہ اوچے تھے او توپیان سر بسر
لگاتا تھا جب تیل وہ خوش سیر

بیک چادر و لنگ موئے اوپر
بھی پینا ہی کتان وہ دین پناہ
دراز اسکا دامن اتھا سا تولک
یہہ بھی تحفے میں تھا اک سعید
دو و نیم گز عرض تھا کر قبول
لگا و نکے شکال تھے اسپہ سب
دو ہی عرض و طول اسکا تھا کھہ لگا
اسے اوڑھ کر آتو شہ سرفراز
کبھی اس مین مرگی شہ عرش تخت
کہ تھے سب یہہ یاران سلاار کون
نہ تھا جاند واللہ اسکے نمط
کہ تھا چاک جیب کا دیباج
تھا وہ عایشہ پاس ای نیک ذات
وہ جبے کو دھوتی تھی وہ خوش سیر
اسے ایک جبہ ہو وقت سفر
کہ کرتا تھا اسکے بدلے کو رد
بھی یک شخص کو جلد بخشا اسے
حدیثا مین یہہ بات دیکھا ہون
لگاتا تھا اسکو وہ ناموس
مین مہر نبوت چھپا خوبد تھا
کرا سبات کو جان دل سے قبول
وہ کیون کر لپیٹا سو معلوم نین
لترایان مین وہ سرور نامور
کہ گردن پہ لپیٹا تھا پگڑی کچھیر
تھی پگڑی سیہ اسکے تب سر اوپر
رکھا تھا وہ سرور سحاب اسکا نام
ولے سب وہ جیبان اتھے سر اوپر

بھی پینا ہے بہتر ہیں او مستطاب
بھی پہنا ہی وہ شاہ کہنہ لباس
درازی بھی تھی لنگ کی اسکی یون
ہی قول اصح یون کہ پینا او نین
چھے گز اسکی چادر کا تھا طول جان
وہ چادر بنی تھی سیہ پشم سو
جماعات عرب کے آتے تھے جب
روایت کیا اشعری یون بسوز
بھی شہ کن تھے یک چادر و پیرہن
ہمین دیکھے یکجا نہ دن رات کون
یہہ حلے کی معنی کو کہتا ہوں مین
گریبان کے بھی روبرو ای عزیز
لئی تھا ان اپنے اسحاب اسے
پلاتی وہ پانی کنیں جون دوا
اتھا خوب اسکا تمامش اور رنگ
وضو کا کیا قصد جب شاہ دین
بینا کو ہی لنگی کنیں شاہ نے
دراز اسکو رکھتا اتھا زور برد
کبھی چھوڑ دیتا اتھا اسکو تین
بھی پگڑی وہ سرور کی باندھتا
نہ شکل اسکی آئی کہین در نظر
کبھی صرف دستار بندتا تھا شاہ
بھی شملے کنیں چھوڑتا شاہ نے
عربی مین تحنک ہی اسکا نام
اتھا فتح کے وقت ٹوپی اسکے
بھی تھی شاہ کو ایک ٹوپی سفید
خبر مین یون آیا ہی ای حق شناس

اتھا اسکے او احب الثیاب
بھی ہو بند تھا اسیوا حق شناس
ہی لازم کریں سب کیا شاہ جون
حضور اسکے سینے بہت آستین
تتہ گز اسکا تھا عرض یہہ تا بیان
لبادہ بھی تھا صوف کا شاہ کو
شہنشاہ اوڑ اسکو آتا تھا تب
کہ لائی بہر عایشہ ایک روز
کہ دو تو بنے تھے ملک مین
رنجہا اس تحلّی اول کا موں
کہ کہتے ہیں لنگی و چادر کنیں
اتھا رقعہ دیبا کا کر یہہ تمیز
گئی آپ کے جی مین جاگا اسے
تو سارے مریضان کو ہوتی شفا
ولے آستین تھے بہت اسکی تنگ
تو ہر گز جبے مین ہی آستین
کہ ہوتا اتھا کھڑ کھڑات اس منے
چڑھاتا تھا اسکو پیچھے سے اور
کہا ایک صحابی کہ یک روز مین
تھی جھوٹ کو ناہ نالی دراز
ولیکن یون آیا ہی در یک خبر
بھی توپی یو بندتا اتھا گاہ گاہ
مبارک دو دونوں اپنے شانیان
بھی یون باندہ مین حفاظت تمام
کئے ہیں یہہ تحقیق اہل خبر
دکرتین توپیان تھے ای با امید
کہ اور ایک کپڑا اتھا سر کے پاس
اسے ڈالتا آپنے سیس پر



اٹھا بستر ہیں شہ کنے دو دستر / بھی کپڑے سفید ای گرامی گہر
بھی کہتا تھا اکثر وہ کل کا امید / کرو لازم اپنے پو کپڑے سفید

ہی پاکیزہ و خوبتر وہ لباس / پہنو تم بشام و سحر وہ لباس
بناؤ اسے اپنے احیا کتین / بھی تکفین کرو اسمین موتی کتین

بھی پاکیزہ کپڑے اچھے دو دستر / نہ ہو میل کا اسمین ذرہ اثر
نہ ہوتا تھا میلا کبھی وہ لباس / نہ جون کو گذرا اتھا اسکے پاس

خبر ہے کہ فرمائے ہین مصطفیٰ / کراہت سے مومن کے نزد خدا
ہی پاکیزہ رکھنا وہ اپنا لباس / بھی تھوڑے پہ راضی رہنا بایاس

خبر ہے کہ یک شخص کو تمام / دیکھا اسکے کپڑے ہین میلے تمام
کہا تب کہ آیا بنایا ہے تو / کہ کپڑان سنو اپنے ستے میل کو

## در بیان آب آن ہادی اناس نزد پوشیدن لباس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

بھی جب پہنتا تھا وہ کپڑے نوا / تو نام اسکا رکھتا قمیص یا ردا
بھی کرتا تھا اسوقت وہ یہہ دعا / احادیث مین دیکھ یہہ مدعا

بھی پگڑی کے کھولے وہ یک ایک پھیر / نہ جلدی وہ کرتا تھا اسمین دیر
کھڑے رکھوندتا تھا ستار کو / کہا بیٹھ کر پہنو شلوار کو

بھی شورون کتین میتھہ کر پہنتا / یو ہین اپنے نعلین وہ مقتدا
سیدھے پاؤن کے بیچ پہنے اول / نکالین وہ داوین سنی ای نول

خبر ہے کہ وہ حق تعالیٰ کا دوست / تیامن کتین بھوت رکھتا تھا دوست
یعنے سیدھے جانب سے کرنا شروع / سبہی خوب کامان کو ای باخشوع

جو کامان کہ نا ہووے جسمین شرف / اتھا واسطے اسکے داوان طرف
بھی فرمان کیا یون وہ امت کتین / کہ لاوین بجا سب یہہ سنت کتین

تصدق سنو اس خو کے ای دادگر / مجھے دے قناعت ضرورت اپر
مرے دل مین اسکی محبت بہتا / کرے جی سے دنیا کی خواہش اٹھا

## در بیان خاتم سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

انگوٹھی تھی سرور کی روپے کی جان / اتھی کم ز مثقال یہہ بات مان
نگینہ اتھا اسکا روپے سے بھی / یہہ باتان حدیثان مینے ہین سبھی

اتھا اس نگینے کا نقش اے میان / محمد رسول اللہ سن یہہ بیان
تھا اللہ یک سطر و دیگر رسول / محمد تھا سطر سیوم کر قبول

لکھا نامہ سالار شاہان کو جب / کیا ختم اس مہر سے اپنو تب
وہ خاتم تھی بعد اسکے صدیق پاس / وہ کرتے اتھے مثل جان اسکا پاس

بھی لکھتے تھے جب بادشاہان کو خط / تو مہر اس سے کرتے اتھے خوش نمط
وہ خاتم تھی عثمان کنے چھے برس / خلافت کو اسکے تھا قوت سرس

یہہ مدت پیچھے وہ انگوٹھی نفیس / پڑی چوک ستی بئیر اریس
تمام آب کھینچے وہ مقصد جہد کر / وہ خاتم کا ہر گز دسیا نین اثر

ہوا تب سے امت مین شر و فساد / اتھا فتنہ ہر روز در ازدیاد
مگر اسم اعظم تھا منقوش جان / ہوا اسکے جانے سے فتنہ عیان

سلیمان کی خاتم سے تھی وہ بری / نکیون اسکے جانے سے ہو گر بری
مسلط ہوئی دیو و غول عنید / کہ آخر عثمان کتین شہید

یہہ قصے کا طومار ہی بس دراز / مین کہتا ہون اب اصل مطلب کو باز
بھی سالار عالم کے پاس ای پسر / اتھی روپے کی یک انگوٹھی دگر

نگینہ وہ خاتم کا تھا از عقیق / لکھا ہون مین تحقیق کر ای رفیق
خبر ہے کہ بندتا تھا از بہر یاد / انگوٹھی پو یک رشتہ ای باوداد

بھی ہے یک روایت مین ای باخبر / کہ بندتا او رشتے کو انگشت پر
وہ خاتم کے صدقے سے ای دادگر / مرا خاتمہ کر تو ایمان پر

## در بیان موزۂ آنجناب مکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

بھی سرور کنے تھے دو موزے سیاہ / دیا بھیج حبش کا اسے بادشاہ
اسے پہنتا تھا وہ خیر البشر / بھی کرتا تھا مسح اسکے اپر

دو موزے تھے بھی شہ کنے ای سرفراز / کہ دحیہ کیا انکو اسکے نیاز
بہت انکو پہنا وہ ہادی الانام / پو اسنے ہوا آخر پھٹے وہ تمام

سوای انکے تھے چار موزے دگر / احادیث سے ہی یہہ ثابت خبر

## در بیان نعلین آنصاحب قاب قوسین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

تھے نعلین اس شاہ کے بے مثال / ہی لایق رگ جان کی انکو دوال
کہ تھا حسن خوبی مین انکے یہی / کیا ماہ نو غم سے قالب تہی



## در بیان کیفیت جلسۂ سرور عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

حدیثون مین آیا ہی اس طرح — کہ جلسہ وہ سرور کا تھا اسطرح
کہ مجلس مین جا کالے اسکو جان — تو وہان بیٹھ جاتا اتھا در زمان
کبھی احتبا کر کو وہ پاک ذات — بیٹھے مسجد و گھر مین یاران نکات
کبھی احتبا اُسکا تھا ہاتھ سون — کبھی تھا چادر سون اس بات کون
بد لکھی زبان معنے احتبا — کہے ہین بچنگ مار کر بیٹھنا
کبھی باندھ کپڑا دو زانو اوپر — رہے بیٹھ وہ ہاتھ کو چھوڑ کر
کبھی تکیہ کرتا تھا دیوار اوپر — کبھی تھام پر یاد رکھ یہہ خبر
کبھی ایک جانب اوپر تکیے شاہ — کرے تکیہ کوئی تو بھی گاہ گاہ
کبھی وہ امام ملک نور بشر — اتھا تیکتا ہات تکیے اوپر
کبھی رکھ وہ یک پاؤن دوسرے اوپر — اتاتا ہو لیتا ہی ای باخبر
تعجب مین جب شاہ اتا تھا — کف دست اپنا پھراتا اتھا
یہہ سب سیرت کے صدقے ہستی ای کریم — مجھے رکھ وہ آداب پر مستقیم

## در بیان مزاح آن زبدۂ اجسام وارواح صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

کبھی کرتا تھا وہ سرور دین مزاح — مزاح اسکی تھی محض حق ہو صلاح
انس کا اتھا یک برادر صغیر — اتھا بو عمیر اسکا نام ای خبیر
اسے ایک دن سرور باکمال — کہا کیا ہوا تیری چڑیہ کا حال
کہا ایک بڈھی سے شہ یہہ سخن — نجاوینگی جنت مین کوئی پیرزن
لگی رونے وہ یہہ سنی بات جب — کہا اسکو بولو کہ قرآن مین رب
کہا یون کہ بڈھیان کہتین کر جوان — کرونگا مین جنت کے اندر روان
سب اصحاب سرور کے ای باسرور — بھی کرتے اچھے طیبت اسکے حضور
تبسم وہ طیبت پو کرتا تھا شاہ — کہ تالیف پر اُنکے رکھتا نگاہ
تصدق سے یارب اس اوضاع کے — مرا قبض کر دور ہو بسط دے



## در بیان فراش سرور عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم

بچھانا وہ سرور کا ای باشعور — اتھا بے تامل بقدر ضرور
کبھی عایشہ یون کہ سرور کا فرش — کہ سوتا اتھا جس پو وہ شاہ عرش
اتھا پوست کا اور اسکے بھتر — تھا خرمے کا مارہ تو سن یہہ خبر
کبھی یون عایشہ سے ہی دوسری خبر — کہ آئی یک انصاریہ میرے گھر
بچھانے کو سرور کے وہ دیکھ کر — بھیجی یک نہالی اُنے جلد تر
بھرائی اتھی نرم صوف اُس مینے — شہنشاہ جب آئے میرے کنے
کہا کیا ہی یہہ مین کری عرض تب — فلانی مرے پاس آئی تھی اب
بچھانا ترا دیکھ کر وہ سندر — دئی بھیج یہہ توشک ای نامور
کہا شاہ ای عایشہ کر نہ دیر — یہہ توشک کتین اُسکنے بھیج پھیر
قسم ہے خدا کی اگر چاہو مین — تو سونے روپے کے پہاڑان کتین
روانہ کرینگا مرے ساتھ رب — مجھے فقر سے کام ہی روز و شب
کہی حفصہ وہ مادر مومنان — کہ یک فرش تھا ٹاٹ کا شاکیان
بچھاتی تھی مین اسکو دو تاہ کر — وہ سالار سوتا اتھا اُس اوپر
بچھای اُسے چار تہ ایک رات — سویا اُسپہ وہ سرور پاک ذات
کہا صبح کو مجھ سے اس بات کون — بچھائی تھی کیا مجھ پہ ل رات کون
کہی مین یہی فرش ای دین پناہ — مگر یہہ کہ اسکو کری چار تاہ
کہا پھر اُسے حال اول پہ لاؤ — مرے واسطے مثل سابق بچھاؤ
کہ اُس کی آوستر کی ای بانیاز — مجھے شکو رکھتی تھی باز نماز



عمر ابن خطاب ای نامور — شہنشہ کے آیا تھا یک روز گھر
وہ مختار لیٹا اتھا بر حصیر — نشان اسکا پہلو اوپر تھا کثیر
عمر دیکھ بولیا کہ ای شاہ کاش — تو لیتا اپس واسطے یک فراش
کہا مجھکو دنیا سے نسبت ہی کیا — مجھے اُسطرف میل و الفت ہی کیا
مرا اور دنیا کا نین ہی مثل — مگر جون وہ راکب گھر سے نکل
چلا دھوپ مین پھر وہ ماندہ ہوا — وہ تنک جھاڑ کے سایہ مین کھڑا
روانہ ہوا اُسکے بعد اسکو چھوڑ — تو ای بھای اسبات سے منہ نہ موڑ
کبھی یون ابن مسعود سے ہی خبر — کہ یک دن مین آیا شہنشہ کے گھر
اٹھا شاہ تب اپنے حجرے سے جھتر — کہ مانند حمام تھا گرم تر
ہوا اُسوقت لیٹا تھا حاطر اوپر — اٹھا اُسکے پہلو پو اسکا اثر
مین رونے لگیا تب کہا شہ مجھے — رولاتی ہی عبداللہ کیا شی تجھے
کیا عرض مین ای رسول خدا — اٹھو تجھ پہ مان باپ میرے فدا



بہی کسری و قیصر کو فرشِ حریر
کہا رو کے انکو دنیا ہی یہاں
کہی عائشہ یوں کہ سن یہ بات تین
بچھائی تھی اُسپر گلیم سیاہ
بچھا اُنکے جب سرور کے
تجھے یہ پلنگ اور ایسی گلیم
کہا شاہ وہ فرش ہے نار مین
خبر ہی کہ وہ خازن گنج غیب
وگرنہ تو سوتا تھا بر زمین

تو سوتا ہی اس طرح برین حصیر
ہی عقبی ہمارے لئے جاودان
کہ یک چارپائی بھی تھی شاہ کو لن
بھری تھی بھی بردی کا اُسمین گیاہ
وہ دیکھے کہ اُس کے پہلو پہ نشان
بہت دیتے ہو مجھکو رنج ای کریم
مرا فرش جنت کے گلزار مین
رکھا مین کبھی کوئی بچھانا پہ غیب
فدا خاک پر اُسکے چرخ برین
تصدق ہوں اس خو کے ای ذوالعطا

اٹھا ہی وہ حاصر کا نقش دار
بھی تکیہ تھا سرور کو یک پوست کا
بھی اُسکو یک پات کو بانٹ کر
شہنشاہ سوتا تھا اُس اُپر
نمایان ہے کثرت سی نقش پان
بہی کسری و قیصر کو سونے کے تخت
روایات ایسے بہت آئے ہین
بچھاتے اگر واسطے اُسکے فرش
بھی اور ای او سرور دین لحاف
مجھے فرش کر رہ مین اُسکے سدا

ترے نرم پہلو مبارک اُبر
اٹھا اُس مین حصیر کا نار ابھرا
عرب مین بھی نام سکا بڑی مگر
مگر آیا ابوبکر مل با عمر
کہی تب کہ ای خسرو انس و جان
بھی ریشم کے ہین انکو فرش اور تخت
کہتا یا نہین اہل خبر لائے ہین
تو سوتا اُپر اُسکے وہ شاہ عرش
نہین اس سخن مین ذرا اختلاف

## دربیان حجرات نہ گانہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم



مین کہتا ہوں اب اُسکے گھر کا بیان
یہہ دونوں بدل وہ شہ نامور
بنایا ہی باقی گھران اُسمین تب
بنے حجرے کے اُن کہ تھے سقف
بہر اُن گھران کے اٹھا ایک دے
ریاست مین اپنے وہ باشور و شور
لگے رونے اہل حرم زار زار
کہ تا دیکھتے اُسکتین خاص و عام
وہ رہتا اٹھا اُسمین با زیب و زین
الٰہی ہمیشہ بشام و سحر

سنو جیسے اُسکو ای دوستان
بنایا ہی مسجد کے بعد از دو گھر
اٹھے نہ مکان تو وہ حجرات سب
بھی باندھے اٹھے اُسکوتا ای ببر
اٹھا پردہ یک تا ٹکا اُس اُپر
کیا اُنکو مسجد مین داخل بزور
تھا ہر گھر مین ماتم کا شور و پکار
کیا اُسمین کیوں زندگی وہ ہمام
لے بی بی کو ساتھ اپنے بنت حسین
مرے دلکو کر شوق کا اُسکے گھر

کیا شاہ ہجرت مدینے کو جب
تھے دیوار اکثر کے از گل تمام
بلندی تھی ہر گھر کی ای نیکذات
ولید وہ کہ مردان کا تھا پوترا
وہ بدبخت حجریان کو توڑا ہی جب
کہا یوں حسن وہ جو بصری اٹھا
بھی حجریان کے نزدیک زہرا کا گھر
وہ گھر اُنسے بھی چھین لے وہ بچیا
سدا رکھ مجھے دل کے تعمیر مین

تھی سودہ و صدیقہ اُس پاس تب
کیا نذر اُس شہ کے اپنی زمین
تھے دیوار بعضوں کے از خشت خام
بمقدار یک قامت و ایک ثلث
ضلالت مین فرعون تھا دوسرا
اٹھا شور محشر مدینے مین تب
کہ کاش وہ یہہ حجریان کو نا توڑتا
حسن بن حسن باپ تھا ای پسر
بجز اُسکو مسجد مین داخل کیا
پھنسا مت مجھے گل کے زنجیر مین

## دربیان منام حضرت خیر الانام علیہ الصلوٰۃ والسلام



نہ سوتا تھا بجھوت سراج الانام
بھی سرمہ لگاتا تھا سالار تب
کہ دو سرمہ لازم تم اپنے اُپر
وہ کرتا تھا ذکر حق جو بھک
کہ ہی دل کتین جانب جیب مقر
کہ سونا بھلا جانب جیب اُپر
بھی سوتا تھا وہ سرور نامور

نہ کرتا تھا ترک اُسکو بالکل تمام
مین کرتا ہوں سن اُسکی تفصیل اب
کہ دیتا ہی سرمہ جلا بصر
بچھانے اُپر نیند آئی تلک
متعلق وہ رہتا ہی یوں سوئے پر
کہ آتی ہے نیند اسطرح خوب تر
زمین پر کبھی سو کبھی فرش پر

کرے میل جسوقت شہ خواب کا
اول سیدھے انکھی سے تین بیر
اول شب مین شروع کر وہ خیر البشر
ہو خالی شکم از طعام و شراب
نہین خواب آتا ہی خوب اس لئے
بھی رکھتا تھا سونے کے وقت لوٹا
بھی تو شک پوخم رکھے ہو کھات پر

وضو کر کو بیٹھے وہ کپڑے جدا
یوں وا دین مین ہو کہا سب کو پھیر
اٹھا جاگتا دو پہر تا صبح سحر
وہ کرتا اٹھا راست پہلو بخواب
حکیمان اسی واسطے کہہ گئے
سیدھے ہاتھ کو سیدھے رخسار تل
کبھی بر حصیر اور کبھی تاٹ پر

یہ نسخہ جو ہے مرآت حسب کا — ہی اب لباب کی کتب کا
بارا سو اپر تھے چھ برس جب — یہہ نسخہ خوش ہوا مرتب

ابیات سب اسکے ای دل آرا — بے ریب ہین آٹھ سو اٹھارا
آسان کیا ہون اس بیان کو — تا ہووے سمجھ سب امیان کو

پڑھنے مین ہے راہ جنکون ای یار — نت اسکو کرین لبس کا گلہار
ہور پڑھنے مین جنکو نین مہارت — لازم ہی سنین وہ از محبت

یہہ ختم رسل کا ذکر ہی رے — اس سید کل کا ذکر ہی رے
ای آئینہ دار نور وحدت — ای صبح بہار واحدیت

ای لطف ترا دو جگ کا آدھار — ای تیرے کرم کا جلوہ ہر ٹھار
جو ملک و ملک منے ہین سارے — ہاتھ اپنا ترے طرف پسارے

ہی علم و عمل سے جنکون افلاس — کونین مین انکون ہی تری آس
تخصیص تباہ کار مجھ سا — بن تیرے نہین کچھ اسکون آسا

نا مجھکون ترا حسب نسب ہے — نا قول نہ فعل نا ادب ہی
ساتھ اسکے نہین مجھے وسایل — کس منھ سے مین تجھ سے ہووُن سایل

کیا مجھ سے کو قدر ہی ترے پاس — کہ عرض کا میرے تجھکو ہو پاس
پا این بہ ہجوم اضطراری — کرتا ہون مین تیرے پاس زاری

پکڑا ہون مین تیرا آستانا — بن تیرے نہین مجھے ٹھکانا
اسقام و الم مین چور ہون مین — کیا واسطے تجھ سے دور ہون مین

برباد مرا ہوا ہی سکھ چین — آرام نہین ہے مجھکو دن رین
از بسکہ ہوا ہون غم سے ہمدم — منت و ورد مرا ہے قول مریم

غرقاب الم مین ڈوب گیا ہون — تجھ لطف کا آسرا لیا ہون
تو ہاتھ مرا پکڑ بہ اپکار — اس ورطۂ غم سے لا مجھے پار

یون اپنے عطا و مرحمت سے — کر مجھکون نہال آفت سے
ہر ایک سے ہوا ہون مین اداسی — ایسے کتئین نکر نراسی

گھیری ہی مجھے گناہ تیری — کب ہووینگی یک نگاہ تیری
ڈرتا ہون مین ای حبیب میرے — کیون ہوتے ہین بھاگ نصیب میرے

احوال مرا تو جانتا ہے — تون قصد مرا پہچانتا ہے
گر جلوہ گری کا مہر تیرا — جاوینگا یہہ سب مرا اندھیرا

منھ اپنے کرم کا مجھ سے یون موڑ — اس درد و بلا مین مجھکون مت چھوڑ
دکھلا شفقت کا ایک جذبہ — تو کھینچ مجھے بسوئے طیبہ

کر اسمین مری مدام اقامت — ہور وہان سے مجھے کہین لجا مت
جینا مرنا مرا وہان کر — ہور وہان سے اٹھا مجھے بہ محشر

دو جگ منے اپنا مجھکون کر تون — مت مجھکون لجا ادہر ادھر تون
جنت ہووے خدا سے درجات — روضہ پہ ترے سلام و صلوات

قطعہ صنعت اعداد بتوصیف و ختم کتاب مستطاب فیض بنیاد من نتایج افکار فصاحت و بلاغت دثار عنایت و کرم دستگاہ توجہ و نوازش منزلت مکرمی محمد خواجہ صاحب بادشاہ متخلص بعبرت دام الطافہم

فضل سے پنجتن کے تیسرے بار — طبع پائی کتاب ہشت بہشت
شش جہت مین یہہ چار سو تھی ہوم — ہوی مطبوع طبع نیک سرشت

## قطعۂ تاریخ از جانب تلطف مآثر مشفق شفیق سید پیر نادر دام قدر مرتبہ

نبی کے شمایل مین آگاہ کیا — لکھا نظم دکھنی بہ لطف کثیر
ہزاروں سے گرچہ رسالے بنے — پر ایسا نہین کوی ہوا دلپذیر

ہر ایک محب زینت عابدین — خردمند و دانا فہیم و خبیر
بصد اعتقاد و بصد جد و کد — سہ بارا چھپایا وہ روشن ضمیر

جو دیکھا اسے مین بطرز بدیع — ہوا فکر مین سال کے دل اسیر
وہین رو ایمان سے نادر نے سن — کہا اسکا چھاپا ہوا بے نظیر

الحمد للہ والمنہ یہہ نسخہ متبرکہ اہتمام سے منشی سید زین العابدین کے اور خط سے محمد مرتضی حسن بیگ عرف محمدی میان کے بوفور و کثرت خواہش خواہشمندان و قدردانان لیاقت نشان بدرستی تمام مطبع مخزن الاخبار مین پہلی تاریخ ماہ مبارک ربیع الاول ۱۲۸۰ سنہ ہجری روز دوشنبہ

تمت تمام شد ✤ زیب انطباع پایا بخوبی سہ بارہ چھاپا گیا منظور طالبان ہوا مقبول خریداران ہوا ✤ کار من نظام شد